بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام

اللہ جل جلالہ

حضرت امام علی علیہ السلام

حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام

پیغمبر اسلام حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

حضرت امام حسن علیہ السلام

حضرت امام علی رضا علیہ السلام

وَالشَّمْسِ وَضُحٰهَا وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰهَا

# امامیہ جنتری

رجسٹرڈ

حضرت امام حسین علیہ السلام

حضرت امام محمد تقی علیہ السلام

## 2003ء

حضرت امام علی زین العابدین علیہ السلام

حضرت امام علی نقی علیہ السلام

مطابق ۱۴۲۳-۲۴ھ

حضرت امام محمد باقر علیہ السلام

حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام

حضرت امام مہدی آخر الزماں علیہ السلام



## تقویم

پروفیسر محمد سلیم خان ایوبی لاہور

مرید عباس چوہان - ظفر انجم

مظفر جوتشی - آغا شکیل رضا

کمپیوٹر کمپوزنگ / ڈیجیٹل ڈیزائننگ: دلاور خان، آغا علی فرزاد، سمیع اللہ ملک

مطبع: ٹیکسیشن پریس لاہور

التماس سورۂ فاتحہ



آغا نثار احمد مرحوم
بانی امامیہ جنتری وادارہ

## زیر نگرانی

الحاج پروفیسر علامہ حافظ تصدق حسین

علامہ سید ذوالفقار حسین نقوی لاہور

مدیر اعلیٰ: آغا افتخار حسین

مدیر معاون: آغا شکیل رضا، آغا علی فرزاد

معاونین: سید عباس سلطان، سید بابر حسین رضوی

کیپٹن مظہر حسن زیدی، اظہر حسن زیدی، رضا احسن مرزا

افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور

فون 7223686 پوسٹ کوڈ 54000

عام کاغذ -/50 علاوہ محصول ڈاک

# عظیم نورانی نقش

محمّد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم

فاطمہ سلام اللہ علیہا

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ




یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ

یَا قَاھِرَ الْعَدُوِّ یَا وَالِیَ الْوَلِیِّ

یَا مَظْھَرَ الْعَجَائِبِ یَا مُرْتَضٰی عَلِیّ

حسن علیہ السلام

حسین علیہ السلام

سیّد علی اس عظیم نورانی نقش کو حضرت امام رضا علیہ السّلام سے روایت کرتے ہیں۔ کہ شکل عین ہر روز دیکھیں یعنی اس کی زیارت کریں اور بوقت زیارت آیت الکرسی کی تلاوت کریں۔ آپ دنیا میں کسی کے محتاج نہ رہیں گے۔ لوگوں میں عزت کا مقام حاصل ہوگا۔ رزق میں اضافہ ہوگا۔

# فہرست مضامین






**قارئین امامیہ جنتری کو نیا سال 2003ء مبارک ہو**

## حضرت علیؑ کی ایک مخصوص دُعا

منقول ہے کہ جب حضرت علیؑ کو کوئی نہایت پریشان کن اور اضطراب آگیں مہم درپیش ہوتی تو آپ دو رکعت نماز ادا کر کے (۱۰۰) سو مرتبہ " اَسْتَغْفِرُاللّٰہ " پڑھنے کے بعد دعائے ذیل کو پڑھتے۔ اس کے بعد اپنے کام کو شروع فرماتے تھے۔ جس کی وجہ سے آپ کو کسی کام میں نقصان نہیں پہنچتا تھا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع کرتا ہوں ساتھ نام اللہ کے جو رحمٰن و رحیم ہے۔

اَللّٰھُمَّ قَدْھَمَمْتُ بِاَمْرٍ قَدْعَلِمْتَہٗ فَاِنْ تَعْلَمُ اَنَّہٗ

خدایا! میں نے جو ارادہ کر رکھا ہے تو اُس سے ضرور واقف ہے۔ دیکھ! اگر وہ

خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَدُنْیَایَ وَاٰخِرَتِیْ فَیَسِّرْلِیْ وَ

دینی، دنیاوی و اُخروی حیثیت سے میرے لئے بہتر ہے تو سہل و آسان فرمادے

اِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّہٗ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَ دُنْیَایَ

اور اگر تیری حقیقت نظر میں دینی، دنیاوی اور اُخروی حیثیت سے میرے لئے بُرا

وَاٰخِرَتِیْ فَاصْرِفْہُ عَنِّیْ کَرِھْتُ ذٰلِکَ اَوْ اَحْبَبْتُ

ہے تو رد فرمادے چاہے مجھے بُرا لگے یا وہ مجھے اچھا لگے کیونکہ تو سب کچھ جانتا

فَاِنَّکَ تَعْلَمُ وَلَآ اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ ○

ہے اور میں کچھ نہیں جانتا اور تو ہی ذاتی طور پر غیب کا جاننے والا ہے۔

### اطلاع برائے خاص وعام

# آغاز سال کی دُعا



حضرت امام رضا علیہ السّلام سے منقول ہے کہ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم ہر نئے سال کی پہلی شب میں دو رکعت نماز ادا فرماتے تھے اور دونوں ہاتھ اُٹھا کر یہ دُعا پڑھتے تھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْاِلٰهُ الْقَدِيْمُ وَهٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِيْدَةٌ فَاَسْئَلُكَ فِيْهَا الْعِصْمَةَ مِنَ الشَّيْطٰنِ وَالْقُوَّةَ عَلٰى هٰذِهِ النَّفْسِ الْاَمَّارَةِ بِالسُّوْٓءِ وَالْاِشْتِغَالَ بِمَا يُقَرِّبُنِىْٓ اِلَيْكَ يَا كَرِيْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا عِمَادَ مَنْ لَّا عِمَادَ لَهٗ يَا ذُخْرَ مَنْ لَّا ذُخْرَ لَهٗ يَا حِرْزَ مَنْ لَّا حِرْزَ لَهٗ يَا كَنْزَ مَنْ لَّا كَنْزَ لَهٗ يَا حَسَنَ الْبَلَآءِ يَا عَظِيْمَ الرَّجَآءِ يَا عِزَّ الضُّعَفَآءِ يَا مُنْقِذَ الْغَرْقٰى يَا مُنْجِىَ الْهَلْكٰى يَا مُنْعِمُ يَا مُجْمِلُ يَا مُفْضِلُ يَا مُحْسِنُ اَنْتَ الَّذِىْ سَجَدَ لَكَ سَوَادُ اللَّيْلِ وَنُوْرُ النَّهَارِ وَضَوْءُ الْقَمَرِ وَشُعَاعُ الشَّمْسِ وَدَوِىُّ الْمَآءِ وَحَفِيْفُ الشَّجَرِ يَا اَللّٰهُ لَا شَرِيْكَ لَكَ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا خَيْرًا مِّمَّا يَظُنُّوْنَ وَاغْفِرْ لَنَا مَا لَا يَعْلَمُوْنَ وَلَا تُؤَاخِذْنَا بِمَا يَقُوْلُوْنَ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اٰمَنَّا بِهٖ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ رَبِّنَا وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّآ اُولُوا الْاَلْبَابِ ط رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ط

خدا کے نام سے جو بڑا مہربان اور رحم کرنے والا ہے۔

یا اللہ! تو قدیم ہے اور ہم اس جدید سال میں داخل ہو رہے ہیں۔ میں چاہتا ہوں کہ تو مجھے اس سال شیطان سے بچالے۔ مجھے قوت عطا فرما اس نفسِ امارہ پر جو مجھے بُرائی کی طرف لے جاتا ہے جبکہ میں سخت جدوجہد کرتا ہوں تیرا تقرب حاصل کرنے کے لئے۔ یا کریم یا ذالجلال والاکرام اے اُن کے مددگار جن کا کوئی مددگار نہیں ہے۔ اے اُن کے لئے خزانہ جن کے پاس کوئی خزانہ نہیں ہے۔ اے اُن کو پناہ دینے والے جن کو کوئی پناہ دینے والا نہیں ہے۔ اے اُن کو سہارا دینے والے جن کا کوئی سہارا نہیں ہے۔ اے اُن کے ضامن جن کی ضمانت دینے والا کوئی نہیں ہے۔ اے سب سے بہتر امتحان۔ اے سب سے بڑی اُمید۔ اے کمزوروں کے لئے طاقت۔ اے وہ جو ڈوبنے والوں کو بچالیتا ہے۔ اے وہ جو تباہ ہونے سے بچالیتا ہے۔ اے نعمتیں عطا فرمانے والے، اے سب سے زیادہ اچھے، سب سے زیادہ مہربان۔ تو ہے جس کے سامنے رات کی تاریکی اور دن کا اُجالا سجدہ ریزہ ہوتے ہیں۔ چاند کی کرنیں سورج کی شعاعیں، پانی کی موجیں اور درختوں کی پھرتیلی شاخیں یا (پوشیدہ جڑیں) سب تجھے سجدہ کرتی ہیں۔ اے اللہ تیرا کوئی شریک نہیں۔ اے اللہ مجھے اس سے زیادہ اچھا بنادے جیسا کہ لوگ میرے بارے میں سوچتے ہیں اور میری وہ غلطیاں معاف فرمادے جن کا کسی کو علم بھی نہیں ہے اور جو کچھ لوگ کہتے ہیں اُس کی ذمہ داری مجھ پر نہ ڈال، کافی ہے میرے لئے اللہ، کوئی خدا نہیں ہے سوائے اُس کے اسی پر بھروسہ کرتا ہوں وہ عرشِ معلّی کا مالک ہے۔ ہمارا یہ ایمان ہے کہ جو کچھ ہے وہ ہمارے رب کی جانب سے ہے اور کوئی قابل ذکر نہیں ہے سوائے اُن کے جنھیں حکمت عطا کی گئی ہے۔ اے ہمارے رب ہمارے دلوں کو ہدایت دینے کے بعد گمراہ ہونے سے بچا اور اپنی رحمت میں سے ہمیں عطا فرما۔ بے شک تو سب سے بڑا عطا فرمانے والا ہے۔

# اسمائے باری تعالیٰ جل جلالہ



| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خدا کا نام اَللّٰہُ ۶۶ | جمالی اَلرَّحْمٰنُ ۲۹۸ | جمالی اَلرَّحِیْمُ ۲۵۸ | جلالی اَلْمَلِکُ ۹۰ | | |
| جمالی اَلْقُدُّوْسُ ۱۷۰ | جمالی اَلسَّلَامُ ۱۳۱ | جمالی اَلْمُؤْمِنُ ۱۳۶ | جلالی اَلْمُھَیْمِنُ ۱۴۵ | جلالی اَلْعَزِیْزُ ۹۴ | جلالی اَلْجَبَّارُ ۲۰۶ |
| جلالی اَلْمُتَکَبِّرُ ۶۶۲ | جمالی اَلْخَالِقُ ۷۳۱ | جمالی اَلْبَارِیُٔ ۲۱۳ | جمالی اَلْمُصَوِّرُ ۳۳۶ | جمالی اَلْغَفَّارُ ۱۲۸۱ | جلالی اَلْقَھَّارُ ۳۰۶ |
| جمالی اَلْوَھَّابُ ۱۴ | جمالی اَلرَّزَّاقُ ۳۰۸ | جمالی اَلْفَتَّاحُ ۴۸۹ | جمالی اَلْعَلِیْمُ ۱۵۰ | جلالی اَلْقَابِضُ ۹۰۳ | جمالی اَلْبَاسِطُ ۷۲ |
| جلالی اَلْخَافِضُ ۱۴۸۱ | جمالی اَلرَّافِعُ ۳۵۱ | جمالی اَلْمُعِزُّ ۱۱۷ | جلالی اَلْمُذِلُّ ۷۷ | جمالی اَلسَّمِیْعُ ۱۸۰ | جمالی اَلْبَصِیْرُ ۳۰۲ |
| جلالی اَلْحَکَمُ ۶۸ | جلالی اَلْعَدْلُ ۱۰۴ | جمالی اَللَّطِیْفُ ۱۲۹ | جمالی اَلْخَبِیْرُ ۸۱۲ | جمالی اَلْحَلِیْمُ ۸۸ | جلالی اَلْعَظِیْمُ ۱۰۲۰ |
| جمالی اَلْغَفُوْرُ ۱۲۸۶ | جمالی اَلشَّکُوْرُ ۵۲۶ | جلالی اَلْعَلِیُّ ۱۱۰ | جلالی اَلْکَبِیْرُ ۲۳۲ | جمالی اَلْحَفِیْظُ ۹۹۸ | جلالی اَلْمُقِیْتُ ۵۵۰ |
| جلالی اَلْحَسِیْبُ ۸۰ | جلالی اَلْجَلِیْلُ ۷۳ | جمالی اَلْکَرِیْمُ ۲۷۰ | جلالی اَلرَّقِیْبُ ۳۱۲ | جمالی اَلْمُجِیْبُ ۵۵ | جمالی اَلْوَاسِعُ ۱۳۷ |
| جلالی اَلْحَکِیْمُ ۷۸ | جمالی اَلْوَدُوْدُ ۲۰ | جمالی اَلْمَجِیْدُ ۵۷ | جلالی اَلْبَاعِثُ ۵۷۳ | جلالی اَلشَّھِیْدُ ۳۱۹ | جلالی اَلْحَقُّ ۱۰۸ |
| جمالی اَلْوَکِیْلُ ۶۶ | جلالی اَلْقَوِیُّ ۱۱۶ | جلالی اَلْمَتِیْنُ ۵۰۰ | جمالی اَلْوَلِیُّ ۴۶ | جمالی اَلْحَمِیْدُ ۶۲ | جلالی اَلْمُحْصِیْ ۱۴۸ |
| جلالی اَلْمُبْدِیُٔ ۵۶ | جلالی اَلْمُعِیْدُ ۱۲۴ | جمالی اَلْمُحْیِیْ ۵۸ | جلالی اَلْمُمِیْتُ ۴۹۰ | جمالی اَلْحَیُّ ۱۸ | جلالی اَلْقَیُّوْمُ ۱۵۶ |
| جلالی اَلْوَاجِدُ ۱۴ | جلالی اَلْمَاجِدُ ۴۸ | جلالی اَلْوَاحِدُ ۱۹ | جلالی اَلْاَحَدُ ۱۳ | جلالی اَلصَّمَدُ ۱۳۴ | جلالی اَلْقَادِرُ ۳۰۵ |
| جلالی اَلْمُقْتَدِرُ ۷۴۴ | جلالی اَلْمُقَدِّمُ ۱۸۴ | جلالی اَلْمُؤَخِّرُ ۸۴۶ | جلالی اَلْاَوَّلُ ۳۷ | جلالی اَلْاٰخِرُ ۸۰۱ | جلالی اَلظَّاھِرُ ۱۱۰۶ |
| جمالی اَلْبَاطِنُ ۶۲ | جمالی اَلْوَالِیْ ۴۷ | جلالی اَلْمُتَعَالِیْ ۵۵۱ | جمالی اَلْبَرُّ ۲۰۲ | جمالی اَلتَّوَّابُ ۴۰۹ | جلالی اَلْمُنْتَقِمُ ۶۳۰ |
| جمالی اَلْعَفُوُّ ۱۵۶ | جمالی اَلرَّءُوْفُ ۲۸۶ | جلالی مَالِکُ الْمُلْکِ ۲۱۲ | جلالی ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ۱۱۰۰ | | جلالی اَلْمُقْسِطُ ۲۰۹ |
| جلالی اَلْجَامِعُ ۱۱۴ | جمالی اَلْغَنِیُّ ۱۰۶۰ | جلالی اَلْمُغْنِیْ ۱۱۰۰ | جلالی اَلْمَانِعُ ۱۶۱ | جلالی اَلضَّآرُّ ۱۰۰۱ | جلالی اَلنَّافِعُ ۲۰۱ |
| جمالی اَلنُّوْرُ ۲۵۶ | جمالی اَلْھَادِیْ ۲۰ | جلالی اَلْبَاقِیْ ۱۱۳ | جلالی اَلْوَارِثُ ۷۰۷ | جمالی اَلرَّشِیْدُ ۵۱۴ | جلالی اَلصَّبُوْرُ ۲۹۸ |



# دُعائے حاجات

جو شخص ہر نماز کے بعد اس دُعا کو ہمیشہ پڑھے گا خصوصاً جمعہ کی نماز کے بعد تو اللہ تعالیٰ ہر خوف کی چیز سے اس کی حفاظت کریگا اُس کے دشمنوں پر اُسکی مدد کریگا اور اسکو غنی کرديگا اور اس کو ایسی جگہ سے رزق پہنچائے گا جہاں اس کا خیال بھی نہ جائے اور اُس کی زندگی اُس پر آسان کرديگا اور اس کا قرض ادا کرديگا اگرچہ وہ پہاڑ کے برابر ہو۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

يَا اَللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا وَاحِدُ يَا مَوْجُوْدُ يَا جَوَّادُ يَا بَاسِطُ يَا كَرِيْمُ يَا وَهَّابُ

اے اللہ اے یکتا اے یگانہ اے موجود اے بہت سخی اے پھیلانے والے اے کرم کرنے والے اے بہت دینے والے

يَا ذَا الطَّوْلِ يَا غَنِىُّ يَا مُغْنِىْ يَا فَتَّاحُ يَا رَزَّاقُ يَا عَلِيْمُ يَا حَكِيْمُ يَا حَىُّ

اے بخشش کرنے والے اے بے پرواہ اے بے پرواہ کرنے والے اے بہت کھولنے والے اے بہت روزی دینے والے اے تمام چیزوں کو جاننے والے اے حقیقت کو جاننے والے اے زندہ

يَا قَيُّوْمُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا بَدِيْعَ السَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضِ ط يَا ذَا الْجَلَالِ

اے قائم بالذات اے بہت رحم کرنے والے اے بے انتہا مہربان اے آسمانوں اور زمین کو بلا نمونہ پیدا کرنے والے اے بزرگی اور عظمت والے

وَالْاِكْرَامِ ط يَا حَنَّانُ يَا مَنَّانُ نَفِّحْنِىْ مِنْكَ بِنَفْحَةِ خَيْرٍ تُغْنِيْنِىْ بِهَا

اے بہت زیادہ مہربان اے بہت زیادہ احسان کرنے والے مجھے اپنی طرف سے ایسی خوشبو عطا کر جو تیرے سوا تمام سے

عَمَّنْ سِوَاكَ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَكُمُ الْفَتْحُ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا

بے پرواہ کردے اگر تم کامیابی چاہتے ہو تو بے (جان لو) کہ کامیابی آگئی ہے بے شک ہم نے آپ کو کھلی ہوئی کامیابی عطا

مُّبِيْنًا ط نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ ط اَللّٰهُمَّ يَا غَنِىُّ يَا حَمِيْدُ يَا مُبْدِئُ

کی ہے۔ اللہ کی طرف سے مدد اور قریبی فتح (کی امید ہے) اے اللہ اے بے پرواہ اے قابل تعریف اے پیدا کرنیوالے

يَا مُعِيْدُ يَا وَدُوْدُ يَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِيْدِ يَا فَعَّالًا لِّمَا يُرِيْدُ ط اِكْفِنِىْ بِحَلَالِكَ

اے دوبارہ زندہ کرنیوالے اے بہت زیادہ محبت کرنیوالے اے عظمت والے عرش کے مالک اے جو چاہے وہ کر گزرنے والے اپنی حلال کی ہوئی باتوں کے ذریعے

عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِىْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ وَاحْفَظْنِىْ بِمَا حَفِظْتَ

حرام باتوں سے مجھے بے پرواہ کردے اور اپنے فضل کے ذریعے اپنی ذات کے سوا تمام سے بے پرواہ کردے اور جس ذریعے تو نے اپنے کلام

بِهِ الذِّكْرَ وَانْصُرْنِىْ بِمَا نَصَرْتَ بِهِ الرُّسُلَ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ○

کی حفاظت کی اسی سے میری بھی حفاظت فرما اور جن ذرائع سے تو نے اپنے رسولوں کی مدد فرمائی انہی ذرائع سے میری مدد فرما تو ہر چیز پر قدرت رکھنے والا ہے۔





صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

# القابات حضرت محمد مصطفیٰ

| محمدؐ | احمدؐ | حامدؐ | محمودؐ | قاسمؐ | عاقبؐ |
|---|---|---|---|---|---|
| فاتحؐ | شاہدؐ | حاشرؐ | رشیدؐ | مشہودؐ | بشیرؐ |
| نذیرؐ | داعؐ | شافؐ | ہادؐ | مہدؐ | ماحؐ |
| منجؐ | ناہؐ | رسولؐ | نبیؐ | امیؐ | تہامیؐ |
| ہاشمیؐ | ابطحیؐ | عزیزؐ | حریص علیکمؐ | رؤفؐ | رحیمؐ |
| طٰہٰؐ | مجتبیٰؐ | طٰسٓؐ | مرتضیٰؐ | حٰمٓؐ | مصطفیٰؐ |
| یٰسٓؐ | اولیؐ | مزملؐ | ولیؐ | مدثرؐ | متینؐ |
| مصدقؐ | طیبؐ | ناصرؐ | منصورؐ | مصباحؐ | امرؐ |
| حجازیؐ | نزاریؐ | قرشیؐ | مبارکؐ | التقیؐ | حافظؐ |
| کاملؐ | صادقؐ | امینؐ | عبد اللہؐ | کلیم اللہؐ | حبیب اللہؐ |
| نجی اللہؐ | صفی اللہؐ | خاتم الانبیاءؐ | حسیبؐ | مجیبؐ | شکورؐ |
| مبلغؐ | رسول الرحمۃؐ | قویؐ | حفیؐ | مامونؐ | معلومؐ |
| حقؐ | مبینؐ | مطیعؐ | رسول الراحۃؐ | اولؐ | آخرؐ |
| ظاہرؐ | باطنؐ | نبی الرحمۃؐ | یتیمؐ | کریمؐ | حکیمؐ |
| خاتم الرسلؐ | سیدؐ | سراجؐ | منیرؐ | الحقؐ | مکرمؐ |
| مبشرؐ | مذکرؐ | مطہرؐ | قریبؐ | خلیلؐ | مدعوؐ |
| جوادؐ | خاتمؐ | عادلؐ | شہیرؐ | شہیدؐ | مبعوثؐ |



# القابات امیر المومنین علی ابن ابی طالب علیہ السلام

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِمَامُ الْمُتَّقِیْنَ | اَبُوالْحَسَنْ | حَیْدَرِ کَرَّار | صَفْدَر | سِرُّاللّٰہِ فِی الْعَالَمِیْنَ | لِسَانُ اللّٰہ |
| اِمَامُ الْعَادِلِیْنَ | اَسَدُ اللّٰہ | وَجْہُ اللّٰہ | اُذُنُ اللّٰہ | مُجْتَبٰی | خَیْرُ الْبَشَرِ |
| یَدُاللّٰہِ | جَنْبُ اللّٰہ | قَلْبُ اللّٰہ | قُطْبُ بَیْنَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْض | فَارُوْقِ اَعْظَم | اَمِیْرُ الْمُؤْمِنِیْن |
| قَائِدُ الْغُرِّ الْمُحَجَّلِیْنَ | نَاصِرُ الْاِسْلَام | کَاسِرُ الْاَصْنَام | مُرْتَضٰی | قَاتِلُ الْمَارِقِیْن | کَاشِفُ الْکَرْب |
| یَعْسُوْبُ الدِّیْن | مَظْهَرُ الْعَجَائِب | مَظْهَرُ الْغَرَائِب | صِدِّیْقِ اَکْبَر | خَطِیْبِ مِنْبَرِ سَلُوْنِی | صَاحِبُ اللِّوَاء |
| اِمَامٌ مُّبِیْن | بَابِ حِطَّۃ | نَفْسِ رَسُوْل | زَوْجِ بَتُوْل | مُشْکِل کُشَاء | اَلرَّاکِع |
| اَلسَّاجِد | ذُوالْقَرْنَیْن | سَیْفُ اللّٰہ | مُعَلِّمِ عِلْمِ لَدُنِّی | صَلٰوۃُ الْمُؤْمِنِیْن | اِمَامُ الْمُتَّقِیْن |
| اَبُوتُرَاب | بَیْتُ اللّٰہ | کَوْکَبِ دُرِّی | اَمِیْنِ عِلْمِ الٰہِی | سَاقِیِ الْحَوْض | بَابِ مَدِیْنَۃُ الْعِلْم |
| مَثِیْلِ هَارُوْن | سَیِّدُ الْعَرَبِ وَالْعَجَم | کَعْبَۃُ اللّٰہ | قِبْلَۃُ اللّٰہ | سَیِّدُ الْاَبْرَار | صِیَامُ الْمُؤْمِنِیْن |
| شَاہِ لَافَتٰی | رَایَۃُ الْمُهْتَدِیْن | تَجَلّیءِ طُوْر | خَاصِفُ النَّعْل | سُلْطَانُ الْاَوْلِیَاء | خَلِیْفَۃُ اللّٰہ |
| نَائِبِ رَسُوْل | قُرْآنِ نَاطِق | کَشْفُ الْغِطَاء | غَالِبٌ عَلٰی کُلِّ غَالِب | اَلْبَیْتُ الْمَعْمُوْر | اَبُوالْحَسَنَیْن |
| رُوْحِ فُرْقَان | اَشِدَّاءُ عَلَی الْکُفَّار | صَالِحُ الْمُؤْمِنِیْن | صِفْوَۃُ اللّٰہ | اِمَامُ الْمَشْرِقَیْنِ وَالْمَغْرِبَیْن | اُوْلِی الْاَمْر |
| فَاتِحِ بَدْر وَحُنَیْن | فَاتِحِ خَیْبَر | وَلِیُّ اللّٰہ | اِمَامُ الْاِنْسِ وَالْجَانّ | اِمَامُ الْهُدٰی | کَلِمَۃُ اللّٰہ |
| اَلْمُؤْمِن | حِجَابُ اللّٰہ | نَاصِرُ الْاَنْبِیَاء | سَیِّدُ الثَّقَلَیْن | مِصْبَاحُ الْهُدٰی | قَسِیْمُ النَّارِ وَالْجَنَّۃ |
| بَابُ اللّٰہ | صِرَاطِ مُسْتَقِیْم | مَوْلَی الْکَوْنَیْن | قَمَرِ اِمَامَت | اَلصَّادِق | اَبُوالْاَئِمَّۃ |
| صِرَاطُ اللّٰہ | مَسْجُوْدِ مَلَائِکَہ | سُلْطَانِ نَصِیْر | اَلطَّاهِر | اِمَامُ الْمَحْشَر | سَفِیْنَۃُ النَّجَاۃ |
| وَارِثِ رَسُوْل | عَیْنُ اللّٰہ | وَلِیُّ الْاَوْلِیَاء | غَضَنْفَر | سَرتَاجِ اَوْلِیَاء | اَلْعَابِد |

ماخذ: سر الصلوٰۃ امام خمینیؒ، ارجح المطالب، ینابیع المودۃ، القطرۃ، معانی الاخبار، پرواز در ملکوت خمینیؒ، کشف الغمہ، شواہد التنزیل، بحر المعارف، مشارق انوار الیقین وغیرہ۔

مرزا مصطفیٰ علی ہمدانی

# یاعلیٰ مدد علیہ السلام

ہوں مبتلائے رنج و بلا یا علیؑ مدد
میں پایہ گل ہوں دستِ خدا یا علیؑ مدد

سرتاجِ اتقیا ہے تو سرخیل اصفیا
اے ترا نام صلے علےٰ یا علیؑ مدد

منہاجِ عدل ، پیر طریقت ، رواجِ دیں
جانِ وفا و صدق و صفاء یا علیؑ مدد

کوہِ وقار ، قطبِ شجاعت ، مدارِ علم
بحر کرم ، محیط سخا ، یا علیؑ مدد

کانِ کرم ، نشانِ شرافت ، منارِ فضل
نمانِ جود و بذل و عطا ، یا علیؑ مدد

شاہِ نجف ، وصیِ نبیؐ ، اولیں امام
اے بادشاہِ ہر دوسرا ، یا علیؑ مدد

یعسوبِ دیں ، امامِ مُبیں ، فخرِ اولیاء
نفسِ رسولؐ ، وجہِ خدا ، یا علیؑ مدد

اے تاجدار ملکِ ولایت پناہِ خلق
اے جاں نشینِ شاہِ ہدیٰ ، یا علیؑ مدد

اے نائب و برادرِ سردارِ انبیاء
مہر و سپہرِ مجد و علاء ، یا علیؑ مدد

اے پاسبانِ دین و شریعت ، امامِ دہر
حاجت روائے خلقِ خدا ، یا علیؑ مدد

عقدے تمام حل ہوئے اس خوش نصیب کے
جس نے خلوصِ دل سے کہا یا علیؑ مدد

صبح و شام ہے وردِ زباں تیرا نام پاک
میرا وظیفہ ، میری دُعا ، یا علیؑ مدد

شاعر ہوں میں مگر سگِ کوئے رسولؐ ہوں
تیرے ہی در کا ہوں میں گدا ، یا علیؑ مدد

دل میں ہے میرے اُلفتِ اولادِ فاطمہؑ
جنت میری ہے تیری ولا ، یا علیؑ مدد

اللہ رکھے تیرے سلامت مُحمّ سعد
اے ساقیِ غدیر پلا ، یا علیؑ مدد

کس کو سُناؤں تیرے سوا غم کی داستان
کس کو پکاروں تیرے سوا ، یا علیؑ مدد

مشکل کے وقت نام تیرا بہترین سپر
ہر دردِ لا دوا کی دوا ، یا علیؑ مدد

سیلاب فتنۂ ارض سے ہے موج خیز
مولودِ کعبہ ، قبلہ نما ، یا علیؑ مدد

فریاد کر رہی ہے فلسطین کی سرزمیں
ملت پہ ہے ، ہجومِ بلا ، یا علیؑ مدد

ہے آج اپنا قبلۂ اوّل بھی پائمال
طوفانِ ظلم و جور و جفا ، یا علیؑ مدد

درپیش پھر ہیں خیبر و خندق کے مرحلے
اے یاورِ حبیبِ خدا ، یا علیؑ مدد

زوروں پہ پھر ہے مرحب و عنتر کی سرکشی
دُلدُل سوار ، قلعہ کشا ، یا علیؑ مدد

پھر ہو رہی ہے آتشِ نمرود شعلہ بار
اے وارثِ خلیلِ خدا ، یا علیؑ مدد

ہے تیری ذات نورِ محمدؐ سے متصل
ہے تیرا نام ، نامِ خدا ، یا علیؑ مدد

بہرِ محمدؐ عربی مقتدائے خلق
ہاں اے نصیریوں کے خدا ، یا علیؑ مدد

بہرِ جنابِ فاطمہؑ بضعتِ الرسولؐ
زوجِ بتولؑ ، شیرِ خدا ، یا علیؑ مدد

بہرِ حسنؑ امامِ دوم ، آیتِ کرم
بہرِ شہیدِ کرب و بلا ، یا علیؑ مدد

قیصر کے واسطے میرے عقدے بھی کھولئے
اے دو جہاں کے عقدہ کشا یا علیؑ مدد

# حمد و منقبت

خدا کو مالکِ یوم الحساب کہتے ہیں
مگر بقولِ رسالت مآبؐ کہتے ہیں

فرشتے، دوزخ و جنت ہر ایک ہے موجود
دلیل یہ ہے کہ بس آں جنابؐ کہتے ہیں

جسے انھوں نے کہا ہے کلامِ ربانی
اسی کو ہم بھی خدا کی کتاب کہتے ہیں

ہمیں انھوں نے بتایا ہے خیر و شر کیا ہے
کسے ثواب تو کس کو عذاب کہتے ہیں

نماز و روزہ و حج و زکوٰۃ، خمس و جہاد
اسے اطاعتِ حق کا نصاب کہتے ہیں

نبیؐ کو مان کے ہم نے خدا کو پہچانا
یہ بندگی ہے جسے مستجاب کہتے ہیں

وہ ہر جگہ ہے مگر ہر نظر سے مخفی ہے
نبیؐ کو اس کے کرم کا سحاب کہتے ہیں

نبیؐ کے بعد جو امرِ خدا کی منزل ہو
ہم اس کو وارثِ امّ الکتاب کہتے ہیں

نظامِ شمس و قمر جس کے اختیار میں ہو
اسے بقولِ نبیؐ بوترابؑ کہتے ہیں

جسے رسولؐ چُنیں یا جسے عوام چُنیں
بتایئے کہ کسے انتخاب کہتے ہیں

وہ جبرئیلؑ جو افضل ہے ہر فرشتے سے
علیؑ کی راہ کو راہِ صواب کہتے ہیں

علیؑ کا ذکر عبادت ہے پیروی ایمان
علیؑ کی راہ کو راہِ صواب کہتے ہیں

خدا کے گھر میں ولادت خدا کے گھر میں شہید
یہ زندگی ہے جسے کامیاب کہتے ہیں

علیؑ کو جس نے نہ مانا وہ دین دار کہاں
علیؑ کو نفسِ رسالت مآب کہتے ہیں

علیؑ کے قبضہ میں ہے انتظامِ کون و مکاں
خدا کا ہاتھ انھیں آں جنابؐ کہتے ہیں

علیؑ امام ہمارے ہیں ہم غلامِ علیؑ
ہزار جان ہماری فدائے نامِ علیؑ

نتیجہ فکر ڈاکٹر مسعود رضا خاکی مرحوم

# فاطمۃُ بضعۃٌ منّی (حدیث رسولؐ)

جو فاطمہؑ ہے جزوِ پیغمبرؐ وہ کون ہے
جس پر بکھرا ہے جلتا ہوا در وہ کون ہے

حضرتؐ کو کس عطا پہ ہے قربانیوں کا حکم
قرآن میں جس کا عرف ہے کوثر وہ کون ہے

برکت سے کس کی مٹ گئی دشنامِ ابتری
قائم ہے جس سے نسلِ پیمبرؐ وہ کون ہے

بچے ہیں جس کے سیّد و سردارِ اہلِ خُلد
شوہر ہے جس کا، دین کا لشکر وہ کون ہے

کیا آسیہؑ و مریمؑ و حواؑ و حاجرہؑ
رُتبے میں جس سے سب ہیں فروتر وہ کون ہے

جھولا جھلا گیا جو حسنؑ کو وہ کون ہے
کپڑے لئے کھڑا ہے جو در پر وہ کون ہے

بچوں کی کس خوشی میں ہے روزے سے گھر کا گھر
ڈھونڈتا ہے جس گدا نے بھی در وہ کون ہے

جس کی خوشی نبیؐ کی خوشی، طیش، طیشِ حق
پھر بھی وہ صبر و ضبط کی پیکر، وہ کون ہے

کرب و بلا میں جل گیا بے آب کس کا باغ
سینچا ہے جس نے دینِ پیمبرؐ وہ کون ہے

تسبیح جس کی آج بھی ہے زینتِ نماز
بعد از نبیؐ درود ہے جس پر وہ کون ہے

مانا، نہ جس کو بعدِ نبیؐ، وارثِ نبیؐ
سب جان لیں گے کل سرِ محشر وہ کون ہے

نتیجہ فکر کوثر حسین کوثر پانی پتی مرحوم

# مجرب عمل برائے قضائے حاجات

تین شب متواتر خلوت میں بیٹھ کر ہر رات ایک ہزار مرتبہ پڑھے " اِلٰهِیْ قَدْ انْقَطَعَ رَجَائِیْ عَنِ الْخَلْقِ وَاَنْتَ رَجَائِیْ " (اسباب النجاۃ)

# دُعائے مجرّب وعجیب التاثیر

برائے حفاظت از آفات وبلیات وحادثات ومحروز ہر و شر شیاطین وجن وانس وغیرہ۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع کرتا ہوں ساتھ نام اللہ کے جو رحمٰن و رحیم ہے۔

یَامَنْ لَّا یَعْلَمُ الْغَیْبَ اِلَّا ھُوَ ط یَامَنْ لَّا یُدَبِّرُ الْاَمْرَ اِلَّا ھُوَ ط

اے وہ جس کے سوا غیب کا علم کوئی نہیں جانتا اے وہ جس کے سوا کاموں کی تدبیر عمدہ طریقے پر کوئی انجام نہیں

یَامَنْ لَّا یَصْرِفُ السُّوْٓءَ اِلَّا ھُوَ ط یَامَنْ لَّا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا

دے سکتا اے وہ (اللہ) جس کے سوا بلاؤں کو کوئی دور نہیں ہٹا سکتا، اے وہ (اللہ) جس کے سوا کوئی گناہوں کو

ھُوَ ط یَامَنْ لَّا یُحْیِ عِظَامَ الْمَوْتٰی اِلَّا ھُوَ ط ھُوَ الْاَوَّلُ

معاف نہیں کرسکتا، اے وہ (اللہ) جس کے سوا مُردوں کی ہڈیوں میں کوئی جان نہیں ڈال سکتا وہ (اللہ) اوّل

وَالْاٰخِرُ وَالظَّاھِرُ وَالْبَاطِنُ وَھُوَ بِکُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌ ط وَبِالْحَقِّ

ہے اور آخر تک رہے گا وہ ظاہر ہے اور پوشیدہ بھی ہے اور وہی ہر چیز کو اچھی طرح جانتا ہے اور ہم نے اس

اَنْزَلْنٰہُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ط وَمَآ اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّ نَذِیْرًا

قرآن کو حق کے ساتھ نازل فرمایا اور وہ حق کے ساتھ نازل ہوا اور ہم نے (رسولؐ کو) تم کو بشارت دینے والا اور

وَبِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ وَبِحَقِّ الْوَاحِدِ الْاَحَدِ

ڈرانے والا بنا کر بھیجا اور کہیعص کے حق کا واسطہ اور حمعسق کے حق کا واسطہ اور حق کا واسطہ تیری یکتائی کا،

الصَّمَدِ الْفَرْدِ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا

یگانگت کا، بے نیازی کا، انفرادیت کا، تو وہ ہے جس نے کسی کو نہیں جنا اور نہ وہ کسی سے جنا گیا اور نہ کوئی اس کا

اَحَدٌ ط کَامِلًا ھَادِیًا یَاسِرًا اٰمِلًا صَادِقًا بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ

ہمسر (ثانی) ہے اے کامل، اے ہادی نرم خو، اُمیدوں کے بر لانے والے، اے صادق اپنی رحمت کے،

الرّٰحِمِیْنَ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ

اے سب سے بڑے رحم کرنے والے، بار الٰہا رحمت نازل فرما تو محمدؐ اور ان کی آلؑ پر

کتاب زین المتقین سے منقول ہے کہ امام زین العابدینؑ کے زمانہ میں ایک بدکار شخص کو تین بار آگ میں ڈالا گیا نہ جلا، پھر پانی میں ڈالا گیا نہ ڈوبا، گردن پر شمشیر چلائی گئی کارگر نہ ہوئی۔ امامؑ سے اس کا سبب دریافت کیا گیا۔ آپؑ نے فرمایا اس کے پاس ایک تعویذ ہے۔ دیکھا گیا تو اس کے پاس یہ دُعا نکلی۔

# استخارہ قرآن مجید

قرآن مجید سے فال دیکھنے کے چند طریقے ہیں جن میں سے سید رضی الدین طاؤس نے ایک یہ طریقہ نقل فرمایا ہے۔ فال دیکھنے والے کو چاہیے کہ باوضو ہو کر پہلے " بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ " پڑھ کر سورۂ اخلاص تین بار پڑھے اور تین بار دُرود شریف پڑھ کر یہ دُعا پڑھے " اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ تَفَاءَلْتُ بِکِتَابِکَ وَتَوَکَّلْتُ عَلَیْکَ فَاَرِنِیْ مَاھُوَ الْمَکْتُوْمُ مِنْ سِرِّکَ الْمَکْنُوْنِ فِیْ غَیْبِکَ " بعد اس کے قرآن مجید کھولے۔ جو مضمون داہنی طرف کے صفحہ کے پہلی سطر میں لکھے اس پر عمل کرے۔ اگر آیہ رحمت یا امر خیر ہے تو کام بہتر ہے۔ اگر آیہ غضب ہے تو وہ کام نہ کرے۔

# استخارہ تسبیح

یہ استخارہ حضرت صاحب العصرؑ سے منسوب ہے۔ باوضو ہو کر قبلہ کی طرف منہ کر کے تسبیح ہاتھ میں لیجیے۔ جس کام کے لیے نیت کی ہے۔ اس کو ذہن میں رکھتے ہوئے پہلے تین مرتبہ دُرود شریف پڑھیے۔ اس کے بعد یہ دُعا پڑھیں " بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَسْتَخِیْرُ اللّٰہَ بِرَحْمَتِہٖ خِیَرَۃً فِیْ عَافِیَۃٍ " اس کے بعد پھر تین مرتبہ دُرود شریف پڑھیے اور آنکھیں بند کر کے تسبیح کے دانوں پر ہاتھ ڈالیے اور دو، دو کر کے شمار کریں۔ اگر ایک دانہ باقی رہے تو خوب ہے۔ اگر کوئی دانہ باقی نہ رہے تو بد ہے۔ وہ کام ہرگز نہ کریں۔

# استخارہ دیکھنے کے اوقات

| | |
|---|---|
| شنبہ (ہفتہ) | طلوع آفتاب سے دن چڑھنے تک، زوال آفتاب سے عصر تک۔ |
| یکشنبہ (اتوار) | طلوع فجر سے ظہر تک، عصر سے شام تک۔ |
| دوشنبہ (سوموار) | طلوع فجر سے طلوع آفتاب تک، دن چڑھنے سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک۔ |
| سہ شنبہ (منگل) | دن چڑھنے سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک۔ |
| چہار شنبہ (بدھ) | صبح سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک۔ |
| پنجشنبہ (جمعرات) | صبح سے طلوع آفتاب تک، ظہر سے عشاء تک۔ |
| جمعہ | طلوع صادق سے طلوع آفتاب تک، زوال سے عصر تک۔ |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# نوروز عالم افروز

تحویل آفتاب در برج حمل

مورخہ ۲۱ مارچ ۲۰۰۳ء بروز جمعہ

بوقت چھ بجکر ایک منٹ صبح 6.01

مطابق پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم

**بادشاہ سال: زہرہ**

**وزیر سال: مشتری، نیپچون**

**سپہ سالار: قمر**

زائچہ نوروز مطلع برج حوت 27.50°




## احکام نوروز

**رنگ:** سفید

**لباس:** سفید ریشمی لباس، سر پر ہیروں کا تاج

**بخور:** عود، لوبان

**سواری:** سفید گھوڑے پر سوار، سفید سنگ مرمر کے تخت پر جلوہ افروز ہے۔

**خوراک وصدقات:** چاول، چینی، صندل، مصری، دودھ، مکھن، پنیر، سفید بکرا، گائے، ہیرا، چاندی، سفید کپڑا، پھول چنبیلی

# احکام نوروز

اس سال بفضلِ پروردگار ۲۱ مارچ ۲۰۰۲ء بروز جمعہ بمطابق ۷ محرم ۱۴۲۳ ہجری مطابق ۸ چیت ۲۰۵۹ بکرمی اور یکم حمل ۱۹۲۳ شمسی بوقت 6:01 صبح بلحاظ پاکستان کے مروجہ وقت شمس دور بُرج کے صفر درجہ پر تحویل ہوگا۔ اس وقت اُفق شرقی پر بُرج حوت کے °27.50 طلوع ہو رہے ہونگے اور ساعت قمر کی ہوگی۔

اس سال کا بادشاہ زہرہ ہے جو مالک فلک سوئم ہے۔ بادشاہ سال زہرہ سفید گھوڑے پر سوار ریشمی پوشاک زیب تن کئے ہوئے سر پر ہیروں کا تاج سجائے ایک ہاتھ میں سفید چنبیلی کا پھول اور دوسرے ہاتھ میں ہیروں کی تسبیح لئے سفید سنگ مرمر کے تخت پر بڑی شان و شوکت سے جلوہ افروز ہوگا۔ وزارت عظمیٰ کا قلمدان مشتری اور نیپچون کے پاس ہوگا۔

اس سال کے صدقات اور خوراک میں چاول، چینی، صندل سفید، مصری دودھ، مکھن، سفید بکرا، گائے ہیرا، چاندی اور سفید کپڑا، پھول چنبیلی وغیرہ شامل ہیں۔ بخور میں عود اور لوبان کی خوشبو شامل ہے۔

بادشاہ سال زہرہ کا تعلق نسوانیت سے ہے یہ زائچہ نوروز میں بارھویں گھر میں حرکت پذیر ہے۔ اس سیارے کا تعلق نسوانیت سے ہے۔ لہٰذا اس سال دُنیا بھر میں خواتین کی کشش بڑھ جائے گی۔ عورتوں کا وقار بلند ہوگا۔ عورتوں میں خود مختاری کا جذبہ عروج پر ہوگا۔ سیارہ زہرہ زندگی کے امور میں ہم آہنگی پیدا کرتا ہے۔ شادی و نکاح، تفریحات اور سوشل امور پر حکمران ہے۔ خوبصورتی اور موسیقی کا تعلق بھی اسی سیارے سے ہے لہٰذا ان تمام معاملات کو فروغ حاصل ہوگا۔ نوجوانوں میں عیش و عشرت اور راگ رنگ کی محفلوں میں شرکت کا رجحان بڑھ جائے گا۔ خواتین اور مردوں کے خفیہ تعلقات کو فروغ حاصل ہوگا۔ سیاست کے میدان میں بھی خواتین اہم کردار ادا کریں گی۔ اس کے علاوہ اس سال دنیا میں قائم جاسوسی کے اِدارے خواتین کی صلاحیتوں سے زیادہ سے زیادہ فائدہ اُٹھائیں گے۔ تاہم اس سال بڑے لوگوں کے بڑے بڑے سکینڈل بھی منظر عام پر آئیں گے۔ خواتین اور بچوں کے ساتھ زیادتی کے واقعات بھی بڑھ جائیں گے۔ دنیا کے مختلف ممالک میں دہشت گردی کے واقعات میں اضافہ ہوگا۔ تاہم حکومتوں کی کوشش ہوگی کہ جرائم کی اس تازہ لہر پر قابو پایا جاسکے۔ جیلوں، ہسپتالوں اور خیراتی اِداروں کے حالات کو بہتر بنانے کی کوشش کی جائے گی۔ سربراہان مملکت پر قاتلانہ حملے ہونگے۔

## نوروز کی شرعی حیثیت

حضرات آئمہ معصومینؑ کے ارشادات اور اعمال سے ثابت ہے کہ اس دن کو آلِ محمدؐ نے اپنا دن فرمایا ہے 21 مارچ ۱۰ ہجری ۱۸ ذی الحجہ کی تاریخ وہ ہے جس روز حضورؐ نے مقام غدیر بموقعہ آخر ایک لاکھ چوبیس ہزار صحابہ کرام کے مجمع میں امام المتقین حضرت علی ابن ابی طالبؑ کو بحکم پروردگار بمطابق آیہ " یَا اَیُّھَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَا اُنْزِلَ اِلَیْکَ مِنْ رَّبِّکَ " اپنا جانشین فرمایا تھا اور اتفاق سے اسی تاریخ سے حضرت امیر المومنینؑ نے ظاہری طور پر عنان حکومت اسلامیہ سنبھال کر دین حق کو فروغ بخشا تھا۔ ان وجوہ کی بنا پر آج کے دن خوشی منانے کا حکم دیا گیا ہے۔ خوشبو لگانے اور ایک دوسرے پر پانی چھڑکنے کو کہا گیا ہے۔ پانی چھڑکنے سے حیاتِ نو کے پیدا ہونے کو قرآن مجید نے غیر مبہم الفاظ میں واضح فرمایا ہے۔

## آبِ نیساں

نوروز سے ۲۳ دن کے بعد نیساں کا مہینہ شروع ہوتا ہے جو تیس روز کا ہے۔ اس مہینہ میں جو پانی برستا ہے۔ اُسے آبِ نیساں کہتے ہیں۔ امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے۔ کہ جو شخص اس پانی کو جمع کرکے اور اس پر سورۃ الحمد اور آیۃ الکرسی، چاروں قُل اور سورۃ انا انزلنا کو ستر ستر مرتبہ، اللہ اکبر کو ستر اور ستر مرتبہ لا الٰہ الا اللہ اور ستر مرتبہ دُرود شریف پڑھے اور پھر اس پانی کو پیئے۔ تو خداوند عالم اس کے دل کو نور اور روشنی اور فہم و فراست و بینائی سے بھر دے گا اور اسے تمام آفات و بلیات سے محفوظ رکھے گا۔ جو شخص سات روز تک صبح شام اس پانی کو پیئے گا تو اس کے جسم، ہڈیوں اور رگوں سے ہر قسم کے درد اور بیماریاں دور ہوجائیں گی۔ جس عورت کے لڑکا نہ ہوتا ہو وہ آبِ نیساں کو اس نیت سے پیئے تو خداوند عالم اس کو فرزند عطا کرے گا۔ اور یہ پانی پینے سے بانجھ عورت کی بفضل خدا گود ہری ہوگی۔ انشاء اللہ



# آداب و اعمال نوروز

تحویلِ آفتاب کا وقت نہایت مبارک ہوتا ہے۔ یہ استجابت دُعا کا وقت ہے۔ مومنین کو چاہیے کہ مقررہ وقت سے پہلے پاک صاف ہو کر لباس مطہرہ زیب تن کریں اور کسی پاک جگہ پر پاک فرش کا اہتمام کریں۔ خوشبویات مثلِ لوبان، اگربتی وصندل وغیرہ سلگائیں۔ دسترخوان پر مٹھائی پھل میوے وغیرہ رکھیں اور نذر حضرت امیر المومنین علیہ السلام دیں۔ بعد ازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سُرخ پھول ڈال دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں جو وقت تحویل کا ہوگا اس وقت خود بخود ساکن پھول میں حرکت پیدا ہوگی۔ بس یہ وقت دُعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے۔ اس وقت ۳۶۹ مرتبہ " یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ " اور کم از کم ۳۶ مرتبہ یہ دُعا پڑھیں۔

## یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ یَامُدَبِّرَ اللَّیْلِ وَالنَّهَارِ یَامُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰی اَحْسَنِ الْحَالِ ط

مومنین کو چاہیے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین چار رکعت نماز اس طرح ادا کریں۔ اوّل یہ نیت کریں کہ دو رکعت نماز نوروز پڑھتا ہوں۔ "قُرْبَةً اِلَی اللّٰهِ ، اَللّٰهُ اَکْبَرُ" اور اوّل رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ سورۂ" اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ " اور دوسری رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ " قُلْ یٰاَیُّهَا الْکٰفِرُوْنَ " اور بعد سلام ختم کرے اور پھر دو رکعت کی نیت کر کے نماز شروع کریں۔ اوّل رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ " قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ" "اور دوسری رکعت میں بعد سورۂ حمد دس دس مرتبہ " قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ " پڑھے اور بعد سلام ختم کرے اور سجدے میں جائے اور یہ دُعا پڑھے۔

## اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدِنِ الْاَوْصِیَاءِ الْمَرْضِیِّیْنَ وَعَلٰی جَمِیْعِ اَنْبِیَائِكَ وَرُسُلِكَ بِاَفْضَلِ صَلَوَاتِكَ وَبَارِكْ عَلَیْهِمْ بِاَفْضَلِ بَرَكَاتِكَ وَصَلِّ عَلٰی اَرْوَاحِهِمْ وَاَجْسَادِهِمْ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ لَنَا فِیْ یَوْمِنَا هٰذَا الَّذِیْ فَضَّلْتَهٗ وَكَرَّمْتَهٗ وَشَرَّفْتَهٗ وَعَظَّمْتَ خَطَرَهٗ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لِیْ فِیْمَا اَنْعَمْتَ بِهٖ عَلَیَّ حَتّٰی لَا اَشْكُرَ اَحَدًا غَیْرَكَ وَ وَسِّعْ عَلَیَّ فِیْ رِزْقِیْ یَاذَا الْجَلَالِ

وَالْاِکْرَامِ اَللّٰھُمَّ مَاغَابَ عَنِّیْ فَلَایَغِیْبَنَّ عَنِّیْ عَوْنُکَ وَ حِفْظُکَ وَمَافَقَدْتُ مِنْ شَیْءٍ فَلَا تُفْقِدْنِیْ عَوْنُکَ عَلَیْہِ حَتّٰی لَا اَتَکَلَّفَ مَالَا اَحْتَاجُ اِلَیْہِ یَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ بعدہٗ دُعا کرے بعض نے لکھا ہے کہ نوروز کے دن موافق اعداد ایام سال نکال کر اس دُعا کو پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ ھٰذِہٖ سَنَۃٌ جَدِیْدَۃٌ وَاَنْتَ مَلِکٌ قَدِیْمٌ اَسْئَلُکَ خَیْرَھَا وَخَیْرَمَا فِیْھَا وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّھَا وَشَرِّمَافِیْھَا وَاَسْتَکْفِیْکَ مُؤْنَتَھَا وَشُغْلَھَا یَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ (زادالمعاد)

## سات سلام

مشہور ہے کہ جو شخص یہ سات سلام نوروز کے دن مشک وزعفران سے کسی چینی کے برتن پر لکھ کر گلاب کے عرق سے دھوئے اور اس میں سے پیئے تو آئندہ سال تک کوئی رنج و درد اُس کو نہ ستائے گا۔ اگر زہریلا جانور کاٹے تو اس پر اثر نہ ہوگا۔

(1) - سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ،

(2) - سَلَامٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعَالَمِیْنَ ،

(3) - سَلَامٌ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ ،

(4) - سَلَامٌ عَلٰی مُوْسٰی وَھَارُوْنَ ،

(5) - سَلَامٌ عَلٰی اٰلِ یَاسِیْنَ ،

(6) - سَلَامٌ عَلَیْکُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْھَا خَالِدِیْنَ ، (7) - سَلَامٌ ھِیَ حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجْرِ ط (از حاشیہ زادالمعاد)

## نقش نوروز

اعداد ۵۰۴۶

تحویل آفتاب کے وقت کسی پاک جگہ باوضو ہو کر گلاب وزعفران سے اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو تمام سال جملہ امراض وبلیات غم و صدمات سے محفوظ رہیں گے دشمن مقہور ہوگا مقاصد پورے ہوں گے۔ نہایت مجرب اور رازِ سربستہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

العلی العلی العلی العلی العلی

یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٢٥٣ | ١٢٦٧ | ١٢٦٣ | ١٢٦١ |
| ١٢٦٥ | ١٢٦٠ | ١٢٥٥ | ١٢٦٦ |
| ١٢٥٩ | ١٢٦٢ | ١٢٦٩ | ١٢٥٦ |
| ١٢٦٨ | ١٢٥٧ | ١٢٥٨ | ١٢٦٣ |

## نذر مولا مشکل کشاء علیہ السّلام

نوروز کے دن جس وقت آفتاب برج حمل میں داخل ہوتا ہے۔ مولا مشکل کشاء سے رجوع کیجئے۔ کیسی ہی مشکل ہو۔ وقت تحویل مولاؑ کی نذر دوے کر ان کے وسیلہ سے دُعا کیجئے۔ اللہ تعالیٰ حاجت پوری کرے گا۔ کتنے ہی بے اولاد مرد اور بانجھ عورتوں کو اس عمل سے اللہ تعالیٰ نے اولاد عطا فرمائی۔

محتاجِ دُعا: سید ضیاء نقوی

# سات سلام کے ذوالکتابت مربعہ جات

## (مخصوص برائے امامیہ جنتری)

مشہور ہے کہ نوروز کے دن اِن سات سلاموں کو رنج والم کے دفعیہ کے لئے لکھا جاتا ہے۔ لیکن نوروز کے علاوہ بھی اِن سات سلاموں کے ذوالکتابت مربعہ جات کسی نیک ساعت، مناسب وقت میں لکھ کر پاس رکھیں تو فتح ونصرت کے ابواب اس پر کشادہ ہوں گے، تمام مضرتوں، تکلیفوں اور حادثوں سے محفوظ رہے گا۔ اگر جنگ میں شامل ہو اور یہ مبارک لوحیں پاس ہوں تو مہلک ہتھیاروں اور ضربات سے محفوظ رہے۔ نیز اگر کوئی شخص کسی مخصوص کام، کسی مقصد کے لئے یا کوئی حاجت رکھتا ہو تو ایک مربعہ میں بطریق ذوالکتابت اپنا نام ومقصد لکھئے اور ان کے اعداد حسب قاعدہ نکال کر خانہ نمبر 5 سے خانہ نمبر 8 میں پُر کرے۔ یاد رہے خانہ نمبر 8 جو فوق کا خانہ ہے اس میں صرف نام اور مقصد لکھا جائے گا اعداد نہیں۔ ضروری احتیاط یہ ہے کہ نقش کا وفق نہ گرنے پائے ورنہ نقش ناقص اور بیکار ہو جائے گا۔ اور اس کا اثر باطل ہو جائے گا۔

ذوالکتابت مؤثر ترین نقش ہوتا ہے اور اس کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ جس آیت یا اسم کی میزان کا نقش تیار کیا جائے وہ نقش کے فوق (اوپر والے) خانوں میں بصورت اصل لکھا جائے۔ نقش کی چال سے اُس آیت کے اس ٹکڑے کے عدد اسی خانہ کے مطابق ہوں جس میں وہ درج ہے۔ اگر نقش کی چال سے ہٹ کر فوق کے خانوں میں آیت پوری لکھ دیں گے اور بعدہ باقی نقش مکمل کر دیں گے تو نقش ناقص ہوگا قطعی فائدہ نہ دیگا۔ چال کے مطابق نمبر شمار دیئے گئے ہیں

①

جبرائیل

| 1 سلام | 14 قولاً | 11 من رب | 8 الرحیم |
|---|---|---|---|
| 12 ۲۹۳ | 7 ۲۸۸ | 2 ۱۳۲ | 13 ۱۳۶ |
| 6 ۲۸۷ | 9 ۲۹۰ | 16 ۱۳۹ | 3 ۱۳۳ |
| 15 ۱۳۸ | 4 ۱۳۳ | 5 ۲۸۶ | 10 ۲۹۱ |

وفق ۸۳۹

②

| سلام | علی | نوح | فی العالمین |
|---|---|---|---|
| ۶۵ | ۳۲۱ | ۱۳۲ | ۱۰۹ |
| ۳۲۰ | ۶۴ | ۱۱۲ | ۱۳۳ |
| ۱۱۱ | ۱۳۳ | ۳۱۹ | ۶۳ |

وفق ۶۲۷

③

| ۱۳۱ | ۱۱۰ | ۲۵۹ | ۱۳۱۰ |
|---|---|---|---|
| سلام | علی | ابراہیم | کذٰلک نجزی المحسنین |
| ۲۶۰ | ۱۳۰۹ | ۱۳۲ | ۱۰۹ |
| ۱۳۰۸ | ۲۵۷ | ۱۱۲ | ۱۳۳ |
| ۱۱۱ | ۱۳۳ | ۱۳۰۷ | ۲۸۵ |

وفق ۱۹۱۰

④

| سلام | علٰی | موسیٰ | وہارون |
|---|---|---|---|
| ۱۱۷ | ۲۶۷ | ۱۳۲ | ۱۰۹ |
| ۲۶۶ | ۱۱۳ | ۱۱۲ | ۱۳۳ |
| ۱۱۱ | ۱۳۳ | ۲۶۵ | ۱۱۵ |

وفق ۶۲۵

⑤

| سلام | علٰی | ال | یاسین |
|---|---|---|---|
| ۳۲ | ۱۳۰ | ۱۳۲ | ۱۰۹ |
| ۱۲۹ | ۲۹ | ۱۱۲ | ۱۳۳ |
| ۱۱۱ | ۱۳۳ | ۱۲۸ | ۳۰ |

وفق ۴۰۳

⑥

| سلام | علیکم طبتم | فادخلوھا | خالدین |
|---|---|---|---|
| ۷۲۸ | ۶۹۳ | ۱۳۲ | ۶۵۰ |
| ۶۹۳ | ۷۲۵ | ۶۵۳ | ۱۳۳ |
| ۶۵۲ | ۱۳۳ | ۶۹۲ | ۷۲۶ |

وفق ۲۲۰۳

⑦

| سلام | ھی حتی | مطلع | الفجر |
|---|---|---|---|
| ۱۵۰ | ۳۱۳ | ۱۳۲ | ۴۳۲ |
| ۳۱۲ | ۱۴۷ | ۴۳۵ | ۱۳۳ |
| ۴۳۴ | ۱۳۳ | ۳۱۱ | ۱۴۸ |

وفق ۱۰۲۷

نوٹ: نقش کے اضلاع کے باہر والے ہندسے صرف وفق اپنی میزان کی تصحیح کے لئے لکھے گئے ہیں۔ اصل نقش سے اِن کا کوئی تعلق نہیں۔ یہ نہ لکھے جائیں گے۔ نہ ہی وفق او میزان۔ نیز میں نے ہر چیز کی وضاحت کردی ہے تاہم کسی بات میں اُلجھن ہو تو حسب ذیل پتہ پر رابطہ فرمائیں۔ چاہیں تو مبارک لوحیں تیار کر کے بھی دی جا سکتی ہیں۔

سیّد ضیاء نقوی نزد امام بارگاہ حسینیہ شین باغ خورد تحصیل وضلع اٹک فون نمبر: 0597-604408



# سیاسیات عالم 2003ء

**پاکستان:** پاکستان میں گذشتہ برس طالع برج میں زحل کی موجودگی تمام سال پریشان کن حالات کا باعث رہی۔ تجارتی سرگرمیاں رہیں صحت عامہ کے مسائل ہسپتالوں کی حالت دواؤں کی قیمتوں میں اضافہ عوام کے لئے خاصی پریشانی کا باعث رہا لیکن اس کے ساتھ ساتھ لوگوں میں یہ شعور بیدار ہوا کہ کسی طرح ملک کو مضبوط بنایا جائے اس سال بھی گزشتہ برس کی طرح ماہ جون تک ملک کے حالات خاصے پریشان کن نظر آتے ہیں خصوصاً جنوری اور فروری کے مہینے ملک کے لئے خاصے پریشان کن ثابت ہونگے۔ سٹاک مارکیٹ شدید بحران کا شکار ہوگی تجارتی سرگرمیاں ماند پڑ جائیں گی۔ بیرونی سرمایہ کار پاکستان میں سرمایہ کاری سے انحراف کریں گے۔ مہنگائی کا ہر سو زور رہے گا۔ لوگوں میں کھانے پینے کی اشیاء کے علاوہ دوسری چیزیں خریدنے کی ہمت اور استطاعت نہ رہے گی۔

اس سال محکمہ ریلوے میں انقلابی تبدیلیاں آئیں گی۔ ملک میں ٹریفک کے نظام کو بھی بہتر بنانے کے لئے حکومت کی جانب سے خاصے اقدامات کئے جائیں گے۔ ریلوے اور ٹریفک سے تعلق رکھنے والے افراد کی تنخواہوں میں اضافہ ہوگا۔ محکمہ ڈاک اور دوسرے ذرائع رسل و رسائل میں بھی ملازمین کے حالات بہتر ہونے کی توقع ہے۔ نئی سڑکیں موٹر وے اور ہیڈ برج تعمیر ہونگے جن کی وجہ سے ٹریفک کا نظام بہتر ہوگا صحافت کے شعبہ میں بھی آزادی صحافت اور بہتر مراعات کی وجہ سے خاصی اہم تبدیلیاں سامنے آئیں گی۔ ٹیلی ویژن کے نئے چینل خصوصاً تعلیمی مقاصد اور خبروں کے سلسلے میں کھولے جائیں گے۔ یا موجودہ چینلز کے ذریعے ان مقاصد کو حاصل کرنے کی پالیسی اپنائی جائے گی۔

اس سال زرعی میدان میں حکومت کو خاصی مشکلات درپیش نظر آتی ہیں۔ زراعت کے شعبہ کو خراب موسم، قدرتی آفات، پانی کی تقسیم کے معاملات کی وجہ سے خاصہ نقصان پہنچے گا۔ اس سال زلزلوں کی شدت میں بھی اضافہ ہوگا۔ ماہ جون تک زراعت اور معدنیات کے شعبہ میں حکومت کو خصوصی توجہ دینے کی ضرورت ہے۔ کپاس کی فصل، چاول اور گندم کی فصل خصوصاً اپنے ہدف سے کم ہونگیں جس کی وجہ سے مہنگائی میں اضافہ ہوگا۔

اس سال کے شروع ہی سے فلمی صنعت تھیٹر، ٹیلی ویژن اور دوسرے تفریحی اداروں سے منسلک افراد پر خاصی پریشانی کا دور رہے گا۔ گذشتہ برس کی طرح اس سال بھی تھیٹر ڈرامہ اور فلمی صنعت کو زندہ رکھنے کے لئے فحاشی کا سہارا لیا جائے گا۔ فحاشی کے اس بڑھتے ہوئے رجحان کو حکومت توڑنے کی کوشش کرے گی۔ مذہبی جماعتوں اور اسلام کے پرچم تلے جمع لوگوں کی جانب سے فحاشی ختم کرنے کے لئے شدید ردعمل سامنے آئے گا۔ ماہ جون تک یہ عمل شدید رہے گا۔ اس کے بعد فلمی صنعت اور تھیٹر کی دنیا میں استحکام پیدا ہوگا۔ اور نئے انداز سے معیاری فلمیں بنانے کا رجحان جنم لے گا۔ اس سال بھی بڑے بڑے نامور فنکار اس جہان فانی سے کوچ کر جائیں گے۔ جن کا بچھڑنا اس صنعت کے لئے خاصے نقصان کا باعث ہوگا۔

اس سال حکومتی سطح پر اہم عہدوں پر فائز افراد خصوصاً صدر اور اُن کے ساتھی زیادہ کام اور پریشر کی وجہ سے صحت کے معاملات سے دوچار رہیں گے۔ خصوصاً سال کے شروع میں صدر کی صحت متاثر ہوسکتی ہے۔ تاہم گورنر حضرات کو بھی اپنی صحت پر توجہ دینے کی ضرورت ہے۔ اس سال فوج میں خصوصاً نیوی یعنی (سمندری فوج) کے معاملات خاصے متاثر نظر آتے ہیں۔ نیول فورس کو خصوصی توجہ دینے کی ضرورت ہے۔ ملک کا دفاع مضبوط کرنے کیلئے ضروری ہے کہ سمندری حدود میں ملک کی حفاظت پر خصوصاً توجہ دی جائے۔ اس بار دشمن کی نظر ہماری سمندری حدود پر اور سمندری فوج کو نقصان پہنچانے کی کوششوں میں لگی نظر آتی ہیں۔ دشمن کسی صورت پاکستان کی سمندری فوج کو مضبوط بنیادوں پر استوار ہوتے نہیں دیکھ سکتا خصوصاً آبدوزوں کی تیاری کا مرحلہ اور معاہدہ F-16 کی طرف سے کھٹائی میں پڑ سکتا ہے۔ اس سال بھی سرحدوں پر کشیدگی کی کیفیت رہے گی اور اکثر اوقات جنگ کے بادل سرحدوں پر منڈلاتے نظر آئیں گے۔

اس سال پاکستان کی خارجہ پالیسی بھی سخت مشکلات سے دوچار نظر آتی ہے۔ حکومت کو دوسرے ممالک سے تعلقات بہتر طور پر استوار رکھنے کے لئے شدید دباؤ برداشت کرنا پڑے گا۔ دوسرے ملکوں سے تجارتی تعلقات بھی خاصے متاثر ہونگے۔ تاہم یہ کیفیت شروع سال سے وسط تک قائم رہے گی۔ اس کے بعد ملکی حالات بہتر ہونا شروع ہوجائیں گے۔ چونکہ اس سال زحل اور پلوٹو نظر مقابل ہیں۔ اس لئے حکومت کو خارجہ پالیسی کے سلسلے میں خاصی احتیاط سے کام لینا ہوگا وگرنہ معاملات ایکدم سے اُلٹے ہوجائیں گے۔ جب کہ دشمن ممالک کی خواہش ہے کہ پاکستان دنیا میں تنہا رہ جائے اس سال اندرونی سطح پر ملک میں ایک غیر یقینی کیفیت قائم رہے گی۔ ملک میں طلاقوں کی شرح میں اضافہ ہوگا۔ خواتین کی بے حرمتی کے واقعات بڑھ جائیں گے۔

پاکستان کے زائچے کے آٹھویں گھر میں مریخ کی موجودگی اس بات کی جانب اشارہ کررہی ہے۔ کہ اس سال ملک میں آتش زدگی کے واقعات کی وجہ سے اور حادثات کی مد میں خاصہ جانی نقصان ہوگا۔ ملک میں جرائم کی شرح بھی بڑھ جائے گی۔ بری فوج اور سمندری فوج کی اہم شخصیات اور چیدہ چیدہ میڈیکل کے شعبے سے منسلک افراد اور اسٹیل انڈسٹری سے تعلق رکھنے والے افراد حادثات کا شکار ہوسکتے ہیں۔ یا انہیں سیاسی یا مذہبی منافرت کی وجہ سے قتل کیا جاسکتا ہے۔

اس سال حکومت ملک کے عدالتی نظام کو مزید بہتر بنانے کی پالیسی پر عمل کرے گی۔ عدالتوں کی جانب سے بھی اہم فیصلے سننے میں آئینگے۔ ملک کے غاصبوں کو قرار واقعی سزائیں سنائی جائینگی۔ تاہم ملک میں مذہب کی آڑ لے کر افراتفری پھیلانے کی کوششیں کی جائیں گی۔ ٹریڈ اور انڈسٹری میں نئے نئے فراڈ پکڑے جائیں گے۔ ملک میں توہم پرستی بڑھے گی جس کا فائدہ ڈھونگی افراد اٹھائیں گے اور سادہ لوگ عوام کو دونوں ہاتھوں سے لوٹیں گے۔ تاہم اس سال پاکستان میں ایجادات کے حوالے سے کوئی نئی ایجاد یا دریافت کی وجہ سے کامیابی حاصل ہوگی۔ صوبائی سطح اور مقامی سطح پر ناظمین اور کونسلروں کے حوالے سے بے شمار مسائل جنم لیں گے۔ اور بیشتر فراڈ کے کیس سامنے آئیں گے۔

اس سال پاکستان کے زائچے کے دسویں گھر میں یورانس کی موجودگی حکومتِ وقت کے لئے متاثر رہنے کی نشاندہی کررہی ہے۔ حکومت کے سرکردہ افراد کو اپنی حفاظت کی طرف خصوصی توجہ درکار رہے گی۔ اعلیٰ سطح کے افراد کی جانب سے اس دفعہ استعفیٰ بھی دیا جاسکتا ہے۔ یا جبری طور پر معزول کیا جاسکتا ہے۔

اس سال قانون سازی کے حوالے سے نئی منتخب اسمبلی زیادہ تر حکومت کے مفاد کو مدِنظر رکھتے ہوئے قانون سازی کرے گی جس کی وجہ سے ملکی معاملات میں حکومت کو کام کرنے میں آسانی ہوگی اس سال بحیثیت مجموعی ملکی حالات انتشار کا شکار رہیں گے۔ مہنگائی بڑھے گی جرائم کی شرح میں اضافہ ہوگا ہسپتالوں میں فنڈز کی کمی کے باعث ادویات اور علاج معالجے کی سہولیات متاثر ہونگیں۔ لوگوں میں عدم اطمینان پایا جائے گا۔ تاہم حکومت کی کوشش ہوگی کہ حالات بہتر ہوجائیں۔

## افغانستان:

افغانستان میں ابھی کچھ عرصہ تک حالات حکومت کے کنٹرول سے باہر رہیں گے۔ نازک صورت حال درپیش رہے گی۔ صحت کے مسائل خوراک اور دوسرے امور عوام کو جرائم کی طرف راغب کریں گے۔ قتل وغارت کا بازار گرم رہے گا۔ حکومت وقت اور بیرونی قوتوں کے خلاف جنگ جاری رہے گی۔ فوجی اخراجات میں اضافہ ہوگا تاہم بیرونی امداد آتی رہے گی۔ سربراہان حکومت اور بزرگ مذہبی لیڈروں کے قتل کے واقعات سامنے آئیں گے یا اُن پر حملے کئے جائیں گے۔ بیرونی ممالک کی جانب سے افغانستان کی اندرونی سیاست اور حکومتی بھاگ دوڑ کے معاملات میں عمل دخل جاری رہے گا۔

## بھارت:

اس سال حکومتِ وقت کو زیادہ تر عوامی تحریکوں اور پرتشدد احتجاج اور گھیراؤ جلاؤ جیسی کیفیت کا سامنا رہے گا۔ دفاعی اخراجات بڑھ جائیں گے۔ سرحدوں پر فوجوں کی نقل وحرکت میں اضافہ ہوگا۔ بھارت سرکار پر جنگی جنون سوار رہے گا۔

اس سال بھارت کی بحری فوج میں عموماً وبائی امراض اور بیماریوں کا غلبہ رہے گا۔ تمام ملک میں صحت عامہ کے مسائل جنم لیں گے۔ یہ اس سال سربراہان مملکت اور بڑی عمر کے سیاست دانوں کے لئے اور مذہبی لیڈروں کے لئے اچھا ثابت نہیں ہوگا۔ ایسے افراد کی موت کی خبر سننے کو ملے گی۔

## چین:

اس سال چین کی تجارتی پالیسی کے تحت دوست ممالک کو ریلوے کے نظام میں خاصی مدد فراہم کی جائے گی۔ اندرون ملک بھی ریلوے کے نظام کو بہتر بنایا جائے گا۔ تاہم اس سال عوامی جمہوریہ چین میں کسی اہم پبلک بلڈنگ میں آتش زدگی سے خاصی اموات ہونگیں۔ زلزلے بھی نقصان کا باعث ہونگے۔ خصوصاً کسی معدنیات کی کسی کان میں دھماکہ یا حادثہ کے سبب جانی نقصان کا اندیشہ ہے۔

ملک میں خواتین اور بچوں کے ساتھ زیادتی کے واقعات بڑھ جائیں گے۔ عوام میں جوئے کی علت کی وجہ سے جرائم میں بھی اضافہ ہوگا۔ نوجوان نسل میں فیشن اور مغربی سوچ کا غلبہ پیدا ہوگا۔ بے راہ روی بڑھے گی۔ کسی بحری جہاز یا بڑی کشتی کے حادثے اور جانی نقصان کا بھی اندیشہ ہے۔

اس سال مذہبی بنیادوں پر بھی حکومت کو مخالفت کا سامنا کرنا ہوگا۔ مذہبی تحریکیں زور پکڑیں گی۔ مجموعی اعتبار سے چین ایک مضبوط ملک بنتا جائے گا۔

## ایران:

اس سال ایرانی معیشت خاصی متاثر رہے گی۔ حکومت کے اخراجات آمدنی کے مقابلے میں زیادہ ہونگے اس سال زلزلے اور دوسری قدرتی آفات سے خاصہ جانی نقصان ہوگا۔ کسی بڑے لیڈر یا حکومتی عہدیدار کی موت کا صدمہ بھی قوم کو برداشت کرنا ہوگا۔ بڑے معاشی منصوبے فنڈز کی کمی کے سبب تعطل کا شکار ہونگے۔

خواتین کی شرح پیدائش میں اضافہ ہوگا ایران اپنی بحریہ کو مضبوط بنائے گا ہمسایہ ممالک سے تعلقات بہتر ہونگے۔ افغانستان اور پاکستان کے حوالے سے مثبت کردار ادا کرے گا۔ کہیں کہیں حکومتِ وقت کے خلاف مظاہرے بھی ہونگے۔ نئے چہرے سیاست کے افق پر سامنے آئیں گے۔

غلام اکبر ڈنگیو (قلندری)

# کب کیوں اور کیسے؟

☆- 2003ء پاکستان میں سیاسی و جمہوری بازیگری اور ہندوستان کے ساتھ معرکہ آرائی کا سال ہے۔ ☆- فروری اور مارچ 2003ء میں وطن عزیز میں عوام کے لئے ہر سطح پر تبدیلیاں واقع ہونگیں۔ ☆- اسی مدت کے دوران نئی پالیسیوں کا اعلان ہوگا۔ ☆- اپریل 2003ء میں اعلیٰ عدالتیں چونکا دینے والے بعض تاریخی فیصلے صادر کریں گی۔ ☆- 14 نومبر 2002ء سے دسمبر 2002ء کے عرصہ میں مذہبی تشدد کی انتہا ہو جائے گی۔ اس عرصہ میں بعض مذہبی قوتیں پوری طاقت سے حکومتِ وقت سے ٹکرائیں گی۔ ☆- نومبر اور دسمبر کے عرصے کے دوران ہی جیلوں میں قیدیوں کے ساتھ ناروا سلوک قیدیوں میں ہلچل اور فساد کا باعث بنے گا۔ جیل میں یا جیل سے باہر کسی بڑی مذہبی شخصیت کی زندگی کو خطرہ لاحق رہے گا۔

☆- پرائیویٹ اور سرکاری ہسپتالوں کی حالت بھی اسی عرصے کے دوران بہت زیادہ دگر گوں نظر آتی ہے۔ ☆- ستمبر 2002ء سے ہندوستان کی طرف سے بلا جواز محاذ آرائی کی فضا قائم ہوگی۔ یہ وقت داخلی اور خارجی لحاظ سے حکومتِ وقت کے لئے بڑا آزمائشی ثابت ہوگا۔ ☆- صدر جنرل پرویز مشرف صاحب فہم و فراست سے طویل عرصہ تک حکومت میں رہیں گے۔ ☆- محترمہ بے نظیر بھٹو اور نواز شریف صاحب کی مقبولیت میں اضافہ ہوگا۔ تاہم انتخابات میں کامیابی نظر نہیں آتی۔ ☆- 2003ء میں نو عمر بچوں کے جنسی تشدد اور اغوا کے واقعات بڑھ جائیں گے۔ ☆- اسکولوں اور کالجوں میں تخریب کاری کا امکانی خدشہ لاحق رہے گا۔ بچوں کے گلے میں حفاظتی تعویز وغیرہ ضرور ڈالیں۔ ☆- اگست کے مہینے میں بعض نامور سیاسی اور فلمی شخصیات کی دائمی علالت وجدائی بھی برداشت کرنا پڑے گی۔ ماضی کے مقبول ترین جوڑے کے لئے یہ عرصہ نازک ثابت ہوگا۔ ایک ساتھی (خدانخواستہ) اس دنیا سے چلا جائے گا۔
☆- چند معروف گلوکاراؤں اور چوٹی کے اداکاراؤں کے ساتھ ساتھ ملک کے عظیم ہدایت کار کی زندگی کو بھی اس سال شدید بیماری یا حادثہ کا سامنا کرنا پڑے گا۔

☆- ہندوستان کی شری متی سونیا گاندھی کے لئے نومبر 2002ء خاصہ پریشان کن اور کٹھن ثابت ہوگا۔ تاہم 2003ء ان کی زندگی کا بہترین سال ثابت ہوگا۔ مزید تفصیلات کے لئے مصنف کی کتاب گائیڈ لائن 2003ء کا مطالعہ کریں۔ اپنے مسائل کے حل کے لئے مندرجہ ذیل پتہ پر رابطہ کریں۔

غلام اکبر ڈنگیو (قلندری)
مرکز گائیڈ لائن (نیودی بلوچ پاڑہ) تاج کالونی نواب شاہ سندھ کوڈ: ۶۷۴۵۰

# قرآن مجید سے طلب شفاء

آقائے سید محمود حمیدی کا بیان ہے کہ ماہ محرم ۱۳۴۷ ہجری قمری میں جبکہ شیراز کے بیشتر باشندے انفلوئنزا کے وبائی مرض میں مبتلا تھے۔ میرے گھر کے سب ہی لوگ بیمار ہوئے اور میں مرض کی شدت سے بیہوش ہو گیا۔ اسی عالم میں سید جلیل مرحوم آقا سید مرزا (امام جماعت مسجد فتح) کو دیکھا کہ انھوں نے مسجد وکیل میں نماز جماعت کے بعد ایک شخص سے فرمایا کہ لوگوں کو بتا دو کہ اپنا داہنا ہاتھ اپنی دونوں کنپٹیوں پر رکھ کر یہ آیہ مبارکہ سات بار پڑھیں۔ " بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَاهُوَ شِفَآءٌ" وَّرَحْمَةٌ" لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَ لَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا " جب میں ہوش میں آیا تو اسی آیہ مبارکہ کو سات مرتبہ پڑھا۔ خدا نے مجھے فوراً شفاء عطا فرمائی۔ میں اٹھا اور اپنے بیٹے کی کنپٹی پر ہاتھ رکھ کر یہ آیت پڑھی۔ وہ بھی فوراً صحت یاب ہو کر بستر سے اٹھ کھڑا ہوا۔ خلاصہ یہ کہ گھر کے جملہ افراد اسی روز ٹھیک ہو گئے اور اس سال سے اب تک میرے خاندان میں جس شخص کو کوئی تکلیف عارض ہوتی ہے۔ میں اس پر یہی آیت پڑھتا ہوں اور وہ فی الفور شفایاب ہو جاتا ہے۔

# عمل برائے عطائے فرزند

ذیل کے عمل کو روز نماز فجر اور نماز مغرب کے بعد مندرجہ ذیل ترتیب سے پڑھا کریں۔ یہ عمل سات یوم تک کریں۔

(1) - اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ ستر (۷۰) مرتبہ (2) - سُبْحَانَ اللّٰهِ ستر (۷۰) مرتبہ
(3) - اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ دس (۱۰) مرتبہ (4) - سُبْحَانَ اللّٰهِ نو (۹) مرتبہ
(5) - اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ ایک دفعہ

عمل سے قبل اور آخر میں دس دس دفعہ درود پڑھیں۔ حق تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اولاد عطا فرمائے گا۔ (مجربات گوشہ نشین)

# استغاثہ بحضور حضرت ابوالفضل العباسؑ

دو رکعت نماز ہدیہ ابوالفضل العباسؑ پڑھیں۔ پھر (۱۳۳) مرتبہ درج ذیل دعا پڑھیں

" يَا كَاشِفَ الْكَرْبِ عَنْ وَّجْهِ الْحُسَيْنِ عَلَيْهِ السَّلَامُ

اے پریشانی کو دور کرنے والے آپ کو امام حسین علیہ السلام کی قدر و منزلت کا واسطہ

اِكْشِفْ كَرْبِيْ بِحَقِّ اَخِيْكَ الْحُسَيْنِ عَلَيْهِ السَّلَامُ "

میری پریشانی کو دور فرمایئے۔ آپ کو آپکے بھائی حضرت امام حسینؑ کے حق کا واسطہ

اول و آخر گیارہ مرتبہ محمدؐ و آل محمد علیہم السلام پر درود پڑھیں۔

سید حسن حیدر زیدی منجم و جفار
R-39 کرسٹل کوچ سیکٹر نمبر 33 سیکٹر 22-A
بالمقابل چار گرکراچی فون: 021-4969582

# عالمی پیشگوئیاں

**پاکستان:** 4 دسمبر 2002ء کو برج قوس میں جو سورج گرہن لگ رہا ہے اس کے اثرات پوری دنیا پر مرتب ہونگے اور تمام سال دنیا کے لئے پریشان کن حالات پیدا ہوتے رہیں گے۔

☆۔ پاکستان میں انتخابات ہر صورت 2002ء میں ہونگے اور مخلوط حکومت بنے گی۔ اسمبلی نہایت کمزور ہوگی۔ ☆۔ وزیر اعظم کے نام کا پہلا حرف م اور الف سے ہوگا۔ ☆۔ نئی حکومت زیادہ عرصہ تک قائم نہیں رہ سکے گی۔ ☆۔ اسمبلیاں کسی صورت میں نہیں توڑی جائیں گی بلکہ اپنی مقررہ مدت پوری کریں گی۔ ☆۔ نئے وزیر اعظم کا انتخاب اسمبلی بذریعہ ریفرنڈم کرے گی۔ ☆۔ جنرل پرویز مشرف صاحب بدستور صدر اور آرمی چیف رہیں گے۔ ☆۔ مستقبل میں تمام شعبوں میں آرمی کنٹرول سنبھال لے گی عوامی حکومت کے باوجود اصل اختیارات فوج کے پاس رہیں گے۔ ☆۔ 2003ء کے وسط میں لاقانونیت عروج پر ہوگی مگر حکومت قابو پالے گی۔ ☆۔ مذہبی منافرت کو سختی سے کچل دیا جائے گا۔ ☆۔ نئی اسمبلی میں فرقہ واریت کے خلاف بل منظور کیا جائے گا اور اس پر عمل درآمد بھی ہوگا۔ ☆۔ اس سال بے نظیر صاحبہ اور نواز شریف صاحب کو کچھ حاصل نہیں ہوگا۔ ☆۔ مہنگائی میں مزید اضافہ ہوگا پٹرول، ڈیزل وغیرہ کی قیمتیں بڑھیں گی۔ ☆۔ اس سال بارشیں معمول سے کم ہونگی جس کی وجہ سے پانی کی سطح گری رہے گی۔ ☆۔ ملک کی ایک ممتاز شخصیت کی تکلیف دہ اور افسوسناک موت واقع ہوگی۔ ☆۔ نومبر کے بعد پاکستان اور ہندوستان کی جنگ کا خطرہ کافی حد تک کم ہو جائے گا۔ ☆۔ اس سال ناگہانی آفتیں بہت زیادہ ہونگیں مثلاً زلزلے وغیرہ سے خاصی تباہ کاری ہوگی۔ ☆۔ حادثات میں جانی نقصانات زیادہ ہونگے۔ ☆۔ ایک جنرل صدر اور دوسرا جنرل وزیر اعظم ہوگا جب منتخب وزیر اعظم کو برخواست کیا جائے گا۔ ☆۔ اس سال ملک کی ایک معروف ادبی شخصیت کی موت واقع ہوگی۔ جس سے دنیائے ادب کو کافی نقصان ہوگا۔ ☆۔ ہوائی جہاز اور ریل کے حادثات خاصی انسانی جانوں کی ہلاکت کا باعث ہونگے۔ ☆۔ اس سال مجموعی اعتبار سے پاکستان کی اقتصادی اور معاشی صورت حال بہتر رہے گی۔

**افغانستان:** ☆۔ ابھی مزید دو سال تک صورت حال نازک رہے گی۔ ☆۔ پرتشدد واقعات تواتر سے رونما ہوتے رہیں گے۔ ☆۔ حکومت وقت کی گرفت کمزور رہے گی۔ ☆۔ کسی بڑے لیڈر کا قتل ہوگا۔ ☆۔ بیرونی قوتوں کا عمل دخل برقرار رہے گا۔

**کشمیر:** ☆۔ کشمیر کا مسئلہ فوری حل نہیں ہوگا مگر مستقبل قریب میں کشمیر آزاد ہو جائے گا۔ ☆۔ انڈیا کو کشمیر سے دست بردار ہونا پڑے گا۔ ☆۔ کشمیر ایک الگ ریاست کے طور پر ابھرے گا۔ ☆۔ جو نہ تو پاکستان کے ساتھ شامل ہوگا اور نہ ہی ہندوستان کا حصہ رہے گا۔ ☆۔ 2003ء واجپائی کے لئے خطرناک ثابت ہوگا۔

**امریکہ:** ☆۔ اس سال امریکہ کی اقتصادیات پر گہرے اثرات مرتب ہونگے۔ ☆۔ معاشی حالات کی تباہی سے اندرونی خلفشار بڑھے گا۔ ☆۔ غیر ملکیوں کو بے دخل کیا جائے گا۔ ☆۔ مستقبل قریب میں دنیا کے بیشتر ممالک یکجاہ ہو کر امریکہ کے خلاف محاذ بنائیں گے۔ ☆۔ بے روزگاری میں اضافہ ہوگا۔ ☆۔ سعودی عرب سے تعلقات خراب ہونا شروع ہو جائیں گے۔ ☆۔ آفتیں اور ناگہانیاں بڑھ جائیں گی

**جاپان:** ☆۔ اس سال زلزلے بہت آئیں گے۔ ☆۔ جانی و مالی نقصانات زیادہ ہونگے۔ ☆۔ معیشت پر بُرا اثر پڑے گا۔ ☆۔ سٹاک مارکیٹ متاثر ہوگی۔

**چین:** ☆۔ 2003ء میں مضبوط سے مضبوط تر ہوتا چلا جائے گا۔ ☆۔ اس سال کے آخر میں چین اپنے دفاع کو مضبوط بنانے کے لئے ایک نیا ہتھیار بنائے گا جو امریکہ کے لئے تشویش کا باعث ہوگا۔

**برطانیہ:** ☆۔ 2003ء ایک مشکل سال ثابت ہوگا۔ ☆۔ وزیر اعظم کو سیارہ زحل کی وجہ سے غیر متوقع اور پریشان کن حالات کا سامنا رہے گا۔ ☆۔ لیبر پارٹی میں پھوٹ پڑے گی جو حکومت کے لئے نقصان کا باعث ہوگی۔ ☆۔ یورو کرنسی غیر مستحکم ہو جائے گی۔ ☆۔ یورپی یونین میں اختلافات پیدا ہونگے۔ ☆۔ مستقبل میں برطانوی عوام امریکہ کے خلاف ہو جائیں گے۔ ☆۔ 2004ء تک برطانوی امریکی اتحاد کا شیرازہ بکھر جائے گا۔

**تجزیہ:** پوری دنیا کے لئے 2003ء حادثات، زلزلے، آسمانی آفات، بارش، اندرونی اور بیرونی خطرات، آتش فشاں پہاڑوں کا آگ اُگلنا، ہوائی جہازوں کے حادثات کی خبر دیتا ہے۔ اس سال سمندری طوفان اکثر ممالک میں بڑی تباہ کاری کا باعث ہونگے۔ بیشتر ممالک میں سیاسی اُتار چڑھاؤ اور حکومتوں کی تبدیلی کا منظر دیکھنے کو ملے گا۔ کافی ممالک میں معیشت غیر مستحکم رہے گی۔ کسی بڑے عالمی لیڈر کی موت واقع ہوگی۔ (اگست 2002ء)

# اللہ جل جلالہ

تحریر: آغا حسنین احمد عامل دار البرکات مقام P.O ڈاکخانہ ججی تحصیل احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور۔ فون: 0698-785119

اللہ رب العالمین کے لئے اسم قریب الذات ہے اور اسی کے لیے خاص الخاص ہے۔ یہ اسم کسی دوسرے کے لئے نہیں پکارا جاسکتا۔ اللہ کے چار حروف " ا ل ل ہ " نورانی ہیں۔ انہی حروف کے امتزاج سے کلمہ طیبہ " لا الٰہ الا اللہ " بنتا ہے۔

لفظ " اللہ " سے الف ہٹا دیا جائے تو " للہ " رہ جاتا ہے۔ یعنی ہر چیز اللہ کی ملکیت ہے۔ " للہ " میں سے ایک ل کم کیا جائے تو " لہٗ " رہ جاتا ہے۔ معنی ہے اسی کے لئے۔ " لہٗ " میں سے ایک ل کم کیا جائے تو ھو رہ جاتا ہے۔ جس کو ملفوظی کرنے سے ھو بنتا ہے۔ جیسے " اللہ لا الٰہ الا ھو "۔ اللہ ہی ہے جو زمان ومکان کے احاطہ سے ارفع ہے۔ وہ فہم وادراک، وہم وگمان سے بالاتر ہے۔ سب اسی کے محتاج ہیں۔ وہی خوف وہراس کے وقت بندوں کو پناہ دیتا ہے وہی احد وواحد ہے۔ اس کی ذات کے سوا ہر شے کا وجود مرکب ہے۔

اللہ: خدا کا صفاتی اسم ہے۔ یعنی وہ ذات جو تمام صفات کمال کی جامع ہے۔ لفظ " اللہ " قرآن مجید میں 2702 مقامات پر استعمال ہوا ہے۔ تمام ناموں میں لفظ " اللہ " یقیناً اسم اعظم ہے۔

کائنات اللہ کی ایسی تخلیق ہے۔ جو پورے منصوبے کے تحت وجود میں آئی ہے۔ اس کے خالق نے تخلیق سے قبل اس کی ہر چیز کے لئے ایک غرض وغایت مقرر فرمادی۔ نیلگوں آسمان، گھومتی زمین، ٹمٹماتے ستارے، سربفلک پہاڑ، سنکتی ہوئی نسیم، اُڑتے ہوئے بادل، برستی بارش، جمادات، نباتات، حیوانات ہوں یا انسان سب اس کائنات کے پورے نظام کے پرُزے ہیں۔ ہر ایک کے لئے کام بھی معین ہے اور کام کی مدت بھی معین ہے۔ اسی کو تقدیر کہتے ہیں۔ اس کائنات میں انسان کا مقصد خلقت یہ ہے کہ وہ اللہ کی معرفت حاصل کرے۔

علم عملیات میں لفظ اللہ کا عمل سب سے بڑا اور بہت اثر انگیز ہے۔ میں اسم ذات اللہ کا مختصر عمل اور نقش پیش کرنے کی جسارت کر رہا ہوں۔ جو ہزار ہا بار میرے تجربہ سے گزر چکا ہے۔ عمل یہ ہے۔

عصر اور مغرب کی اذان کے دوران روزانہ " اللہ " 3125 بار آسمان کے سایہ میں یعنی اوپر چھت یا درخت نہ ہو۔ باوضو ننگے سر با پرہیز جمالی چالیس یوم تک ورد کریں۔ آپ اس کے عامل بن جائیںگے۔ رزق حلال اور سچ بولنا شرط اول ہے۔ فتوحات غیبی حاصل ہونگیں۔ ہر مشکل آسان ہوگی۔ ایسی جگہ سے نفع ہوگا جہاں گمان بھی نہ ہوگا۔ اس عمل کو مکمل کرنے والا کسی دوسرے عمل کا محتاج نہ ہوگا۔ بشرطیکہ تا حیات " یا اللہ " کے ورد کی مداومت کرے۔ عرصہ دراز سے اسم ذات " اللہ " کے ۶۶ عدد کی لوح مثلث خالی البطن بنانا میرے معمولات میں ہے۔ کاغذ پر محلول زعفران گلاب سے بنائیں۔ یا تانبہ کی لوح پر کندہ کر کے اس پر سونے کی پالش کرائیں۔ ۶۶ یوم کے اندر انشاءاللہ مقصد حاصل ہوگا۔

ترکیب مثلث:

۶۶ کو ۱۲ پر تقسیم کریں۔ خارج قسمت ۵ آیا اور باقی ۶ بچا۔ ۵ کو خانہ اول میں رکھیں۔ دوگنا کر کے ۱۰ کو خانہ دوئم میں رکھیں۔ ۱۰ میں ۵ جمع کر کے ۱۵ کو خانہ سوئم میں رکھیں۔ اس طرح ۵-۵ کا اضافہ کر کے۔ ذیل کی مثلث چال کے مطابق پُر کریں یہ تعویذات یا الواح ہر ماہ شرف قمر میں تیار کر کے رکھ لیں۔ حسب ضرورت تقسیم کیا کریں۔ میری طرف سے جملہ مومنین ومومنات کو اس نقش لوح کی اجازت عام ہے بشرطیکہ بنانے والا رزق حلال اور سچ بولتا ہو۔ نقش لوح درج ذیل ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| ۱۵ | ۴۶ | ۵ |
|---|---|---|
| ۴۱ | | ۲۵ |
| ۱۰ | ۲۰ | ۳۶ |

عزرائیل

نام ............ بن / بنت ............

مضمون کی کوئی چیز سمجھ نہ آئے تو جوابی لفافہ سے رابطہ کریں۔ (آغا حسنین احمد عامل)

# اسم ذات اللہ کی لوح لاثانی

اللہ اسم ذات ہے اور اسم اعظم بھی۔ ماہرین علم جفر اس پر متفق ہیں کہ حقیقی اسم اعظم میں دو خصوصیات کا ہونا لازم ہے اوّل یہ کہ حرف اوّل الف سے شروع ہو۔ دوم اس کے تمام حروف بے نقطہ ہوں اللہ میں دونوں خصوصیات موجود ہیں۔ اللہ چار حروف نورانی کا مجموعہ ہے۔ " ا،ل،ل،ہ،" جس کا مجموعہ "66=5+30+30+1" ہے۔ اسم ذات اللہ تمام صفاتی اسماء پر حاوی ہے۔ قرآن حکیم میں سب سے پہلے اسی اسم کا ذکر آیا ہے۔ جو شخص اسم اللہ کا ذاکر ہے۔ کوئی دوسرا شخص بسبب جلالت اس کی طرف دیکھنے کی جرأت نہیں کر سکتا۔ سورۂ حج میں آٹھ ایسی آیتیں موجود ہیں جن کے آخر میں اسم ذات کے ساتھ اسم صفات بھی شامل ہیں۔ ان آٹھ آیتوں کو ورد کرنے سے بہشت کے آٹھ دروازے کھل جائیں گے۔ ان آیتوں کے ورد سے انسان شیطانوں کے شر سے محفوظ ہوگا۔ کوئی مصیبت، غم، رنج نہ ہونے پائے گا۔ زمانے کے بادشاہ اور دین کے بزرگ ورد کرنے والے کے مددگار رہیں گے۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ان آیتوں کے بارے میں پوچھا گیا تو سرکار ختمی مرتبت نے فرمایا۔ یہ آٹھ آیتیں خدا کے خزانوں میں سے آٹھ خزانے ہیں اور خدا کے بے بہا بھیدوں میں سے آٹھ بھید ہیں اور یہ آیتیں اسم اعظم سے خالی نہیں۔

اسم ذات اللہ کو ہم خاتم سلیمانی میں پُر کریں گے۔ یہ دو مثلثیں ایک دوسرے کو قطع کرتی ہوئی ستارہ داؤدی بنا رہی ہیں۔ حضرت داؤدؑ اور حضرت سلیمانؑ کے پاس جو نہایت زبردست قوت کی حامل انگوٹھی موجود تھی۔ اس پر چھ کونوں والا ستارہ بنا ہوا تھا۔ اس خاتم سلیمانی کا ادراک کوئی صاحب نظر کر سکتا ہے۔ اسم ذات اللہ کی زکواۃ ادا کر کے آپ اسم ذات اللہ کے عامل بن جائیں گے۔ سات دنوں میں پڑھائی کر کے زکواۃ ادا کریں۔ لو چندی اتوار سے شروع کریں۔

| کبیر | اکبر | کبائر | اکبر کبائر | اصغر | صغائر | اصغر صغائر |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 264 | 1056 | 4224 | 16896 | 33 | 17 | 9 |

اب تیاری کا طریقہ سمجھ لیں۔ بہتر ہے کہ اسے کسی سیارہ کے شرف میں چاندی کی لوح پر کندہ کریں۔ اگر کسی سیارے کا شرف قریب نہیں تو شرف قمر کو ہاتھ سے نہ جانے دیں۔ تیاری کے وقت الگ کمرے میں صندل یا گلاب کی اگربتی (Air wick) جو بازار سے مل جاتی ہیں جلائیں۔ نقش لکھنے سے پہلے دُرود شریف 11 مرتبہ پڑھ لیں۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ہدیہ کر کے اسم ذات اللہ کا نقش کندہ کریں۔ ایک دائرہ پہلے سے لگالیں اور دو مثلثیں بھی پہلے سے بنالیں۔

نقش کی چال

لوح مبارک

بس اتنا کام کرنے سے آپ کے پاس وہ قوت آگئی جس سے آپ زندگی بھر ہر مشکل میں کام لے سکتے ہیں۔ اسے تیار کرنے کے بعد محفوظ کر لیں۔ بروز اتوار طلوع آفتاب کے فوراً بعد سفید رنگ کی مٹھائی پر آئمہ معصومین کی نیاز دلائیں اور بچوں میں تقسیم کر دیں۔ لوح کو پلاسٹک کور کرالیں۔ اب کسی بھی مشکل میں ان آٹھ آیات جو سورۂ مبارکہ حج کی آیت نمبر 58 سے 65 تک ہے مدد لیں گے۔ ان آیتوں کو ورد کرنے کا خاص کلیہ درج ذیل ہے۔

1 - رزق میں کشادگی، غربت سے چھٹکارے کے لئے زبردست اور بہتر رزق کے لیے آیت نمبر58 " وَ اِنَّ اللّٰہَ لَھُوَ خَیۡرُ الرّٰزِقِیۡنَ "بعد از نماز عشاء اوّل و آخر 11 مرتبہ دُرود شریف کے ساتھ 1372 مرتبہ پڑھیں۔ اس دوران نقش اسم ذات اللہ کو اپنے سامنے رکھیں اور اس پر نظر جما دیں۔ بعد ازاں اپنے مقصد کے لئے دُعا کریں اس وظیفے کو 40 دن کریں انشاء اللہ مقصد حاصل ہوگا۔ اگر مزید ہمت کر لیں اور 66 عدد نقش زعفران کی روشنائی سے بروز اتوار صبح سورج نکلنے کے فوراً بعد لکھ کر انھیں آٹے میں لپیٹ کر گولیاں بنا کر نہر، دریا یا سمندر میں مچھلیوں کو ڈلوا دیں۔ تو حیرت انگیز طور پر رزلٹ ملے گا۔ اس طریقے سے ہر مشکل میں یہ کام دے گا۔

2 - اگر آپ حصول معرفت، تسخیر خلق، استخارے کے لیے پڑھیں تو آیت نمبر 59 "وَ اِنَّ اللّٰہَ لَعَلِیۡمٌ" حَلِیۡمٌ " = 391 مرتبہ پڑھیں۔ استخارے کے لئے 3 یا 5 دن پڑھیں گے۔

3 - گناہوں کی معافی کے لیے، برائے دفع وسواس اور مقدمہ میں کامیابی کے لیے، ناجائز سزا سے بچنے کے لیے آیت نمبر60 ="اِنَّ اللّٰہَ لَعَفُوٌّ" غَفُوۡرٌ " =1589 مرتبہ پڑھیں۔

4 - دُعا کی قبولیت ہو۔ ذہنی صلاحیتوں میں اضافہ، حافظہ کی بہتری کے لئے اور خدا کی خاص عنایت کے لئے آیت نمبر 61= " وَاَنَّ اللّٰہَ سَمِیۡعٌ " بَصِیۡرٌ " " =575 مرتبہ پڑھیں۔

5 - برائے علو مرتبت، عزت و شہرت، لوگوں میں زبردست عزت ہو ہر کوئی آپ کا احترام کرے ترقیوں کے راستے کھل جائیں۔ کوئی شخص حسد اور بغض عناد سے راستے کا پتھر نہ بنے۔ جادو سحر، آسیب کا اثر ختم ہو تو آیت نمبر 62 سے فائدہ اُٹھائیں " وَاَنَّ اللّٰہَ ھُوَ الۡعَلِیُّ الۡکَبِیۡرُ "=538 مرتبہ پڑھیں۔

6 - برائے دفع شدت اور تحقیق ہر پنہاں راز تک رسائی کے لئے اسرار پوشیدہ کے لیے شادی میں رکاوٹ ہو رشتہ نہ آتا ہو تو آیت نمبر 63 سے فائدہ اُٹھائیں " اِنَّ اللّٰہَ لَطِیۡفٌ " خَبِیۡرٌ " " = 1058 مرتبہ پڑھیں۔

7 - اگر آپ چاہتے ہیں ہر تمنا پوری ہو آپ اوصاف حمیدہ کے حامل بن جائیں محتاجی دُور ہو اور قابل تعریف انسان بن جائیں تو آیت نمبر 64 " وَ اِنَّ اللّٰہَ لَھُوَ الۡغَنِیُّ الۡحَمِیۡدُ " = 1348 مرتبہ پڑھیں۔

8 - اللہ پاک کی رحمت ہو، تسخیر خلق ہو، سخت افسر یا مخالف حق میں ہو جائے لوگوں میں مقبولیت ہو ہر کوئی احترام سے پیش آئے تو آیت نمبر 65 "اِنَّ اللّٰہَ بِالنَّاسِ لَرَءُوۡفٌ" رَّحِیۡمٌ " " = 668 مرتبہ پڑھیں۔

اس نقش مبارک سے بے شمار مقاصد اور مشکلات کا حل نکالا جا سکتا ہے۔ استاد محترم قبلہ آغا حسنین احمد عامل کے مطابق خدمت خلق میں اسم اعظم پوشیدہ ہے یہ انتہائی آسان اور قابل عمل فارمولا علم جفر کا شاہکار ہے۔ مضمون کی کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو جوابی لفافہ سے رابطہ کریں۔



## لڑکیوں کی جلد شادی کی خواہش

سورۂ یٰسین آیت ۳۶ اوّل و آخر گیارہ مرتبہ دُرود شریف پڑھ کر ۲۱۲ مرتبہ روزانہ بعد نماز عشاء ایک وقت مقرر کر کے چالیس روز تک پڑھیں۔ انشاء اللہ لڑکی کا پیغام جلد آئے گا۔ آیت یہ ہے۔ " بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

سُبۡحٰنَ الَّذِیۡ خَلَقَ الۡاَزۡوَاجَ کُلَّہَا مِمَّا تُنۡۢبِتُ الۡاَرۡضُ وَمِنۡ اَنۡفُسِہِمۡ وَمِمَّا لَا یَعۡلَمُوۡنَ " (کرشمۂ جفر)

## علم الاعداد کی روشنی میں حیرت انگیز انکشافات
## عدد 14 برائے خوشنودی چہاردہ معصومینؑ

تحقیق: (سید قمر عباس۔ محمد کاظم علی) جھنگ

(1)- معصومؑ چودہ ہیں۔ (2)- الصراط مستقیم کے عدد 14 (یعنی جو چودہ کا راستہ وہ صراط مستقیم ہے) (3)- حروف مقطعات میں بھی بار بار کے لفظوں کو چھوڑ کر جو الفاظ استعمال ہوئے وہ چودہ ہیں۔ ان سے با معنی لفظ (صراط علي حق نمسكه) بنتا ہے۔ (4)- قرآن کے سجدے چودہ ہیں۔ (5)- فرشتوں کی اقسام چودہ ہیں۔ (6)- حضرت نوحؑ کی عمر 950 سال مختصر کرنے پر چودہ بنتا ہے۔ (7)- سورۃ انبیاءؑ کی آیات 176 کو مفرد کیا جائے تو چودہ بنتا ہے۔ (8)- سورۃ فرقان کی 77 آیات کو مفرد کیا جائے تو چودہ بنتا ہے۔ (9)- سورۃ الدخان کی آیات 59 کو مفرد کیا جائے تو چودہ بنتا ہے۔ (10)- سورۃ صف کی کل آیات چودہ ہیں۔ (11)- حضرت سلیمان کے اعداد شمسی 2831 کو مفرد کریں تو چودہ بنتا ہے۔ (12)- المتکبر کے عدد 662 مختصر کرنے پر 14 بنتا ہے۔ (13)- الوہاب کے عدد 14 مختصر کرنے پر چودہ بنتا ہے۔ (14)- الخافض کے عدد 1481 مختصر کرنے پر چودہ بنتا ہے۔ (15)- الحکم کے عدد 68 مختصر کرنے پر چودہ بنتا ہے۔ (16)- الواجد کے عدد بھی چودہ بنتے ہیں۔ (17)- المذل کے عدد 77 مختصر کرنے پر چودہ بنتا ہے۔ (18)- الوارث کے عدد 707 مختصر کرنے پر چودہ بنتا ہے۔ (19)- مدینہ منورہ میں مساجد چودہ ہیں۔ (20)- جنگ بدر میں جو مسلمان شہید ہوئے چودہ بنتے ہیں۔ (21)- 1967 میں چودہ سو سالہ جشن نزول قرآن منایا گیا تھا۔ (22)- مکی سورتیں 86 ہیں مختصر کرنے پر عدد چودہ بنتا ہے۔ (23)- طٰہٰ کے بھی عدد چودہ ہیں۔ (24)- حضرت ابراہیمؑ کا تذکرہ قرآن پاک میں 68 مقامات پر آیا ہے مختصر کرنے پر عدد چودہ بنتا ہے۔ (25)- حضرت آدمؑ کو جو نام سکھائے گئے تھے وہ بھی تعداد میں چودہ ہیں۔ (26)- قبر کے اعداد بحساب ابجد صغیر چودہ ہیں۔ (27)- موت کے اعداد بحساب ابجد کبیر بھی چودہ ہیں۔ (28)- مولا کا میزان 77 بحساب ابجد کبیر مختصر کرنے پر عدد چودہ بنتا ہے۔ (29)- "نبی" کے اعداد بحساب ابجد صغیر بھی چودہ ہیں۔ (30)- ہاتھ کی انگلیوں کے پورے بھی چودہ ہیں۔ (31)- انسانی پاؤں میں بھی چودہ ہڈیاں ہوتی ہیں۔ (32)- انسانی انگلیوں میں بھی چودہ ہڈیاں ہوتی ہیں۔ (33)- انسانی چہرے میں چودہ ہڈیاں ہوتی ہیں۔ (34)- چاند کا مکمل ہونا چودہ تاریخ کو ہوتا ہے۔ (35)- سال کے دن 365 مختصر کرنے پر چودہ عدد بنتا ہے۔ (باقی آئندہ)

انما یتقبل اللہ من المتقین (القرآن)
خدا صرف متقین کے عمل قبول کرتا ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تلاش اسم اعظم - اسم اعظم اسراری

خواندگان کرام السلام علیکم: امامیہ جنتری کے باقاعدہ قارئین اس بات سے بخوبی آگاہ ہیں کہ میں نے ہمیشہ اپنے مضامین اور موضوع کو سادہ اور عام فہم رکھا ہے۔ جفر کا شعبہ اخبار اور آثار گرچہ بہت پیچیدہ اور عام ذہن کی اپروچ سے بہت اوپر ہے پھر بھی میں بہت سادہ لفظوں میں بات کہنے کا عادی ہوں تاکہ ہر خاص و عام فائدہ اُٹھا سکیں اس مرتبہ آپ کی خدمت میں اسم اعظم اسراری کا ایک سادہ سا قاعدہ بیان کرتا ہوں بغیر کسی تمہید کے ایک مثال سے واضح کر دینا چاہتا ہوں۔

مثال: نام سائل- احمد ، اعداد- 53 ، نام والدہ- زینب ، اعداد- 69 ، مقصد- فراخی رزق، اعداد- 1188 ، مجموعہ=1310 ، قاعدہ کے مطابق نام کا پہلا حرف الف حرف "مستوی" ہوگا۔ اب نام + والدہ + مقصد کے مجموعہ کو 28 پر تقسیم کر کے حرف "دلیلی" حاصل کیا جائے گا۔ یعنی 1310 تقسیم 28 بعد از تقسیم ن 22 بچا اس طرح حروف ابجد کی ترتیب میں 22 واں حرف ت بنتا ہے۔ قاعدہ کے مطابق یہ حرف "دلیلی" ہوا اب حرف دلیلی کی رقم کو 28 پر تقسیم کرنے سے حرف "سری" حاصل ہوگا۔ جیسا کہ حرف ت ابجد قمری میں اعداد 400 تقسیم 28 بعد از تقسیم باقی 8 بچا ابجد کی ترتیب میں 8 واں "ح" ملے گا۔ آپ نے اپنے نام اور مقصد کے تین اسراری حروف بالترتیب حرف مستوی "الف"، حرف دلیلی "ت"، حرف سری "ح" حاصل کر لیے ہیں۔ اب ان تینوں حروف کا مجموعہ اعداد بمطابق ابجد قمری لیں یعنی الف 1 ، ت 400، ح 8 ، میزان 1+400+8=409 اس مجموعہ کے مطابق اسم اعظم تلاش کریں۔ یاد رہے پہلا اسم اعظم آپ کے نام کے پہلے حرف الف یعنی حرف مستوی سے ہوگا۔

اسم اعظم

یااحد یارزاق یاحلیم
409 = 88 + 308 + 13

اب توجہ فرمائیں کہ جس طرح آپ کے نام کا پہلا حرف "الف" تھا اسی طرح اسم اعظم کا پہلا پہلا حرف بھی "الف" ہے۔ تین اسراری حروف کا مجموعہ 409 تھا۔ تلاش کیے گئے اسم اعظم کا مجموعہ بھی 409 ہے اور آپ کے مقصد فراخی رزق کے عین مطابق ہے سبحان اللہ۔ کسی بھی شرعی مقصد کے لیے آپ ذرا سی توجہ اور کوشش سے اپنے معاملات میں براہ راست اللہ رب العزت سے رجوع کر کے فتح یابی حاصل کر سکتے ہیں اپنے نام اور مقصد کے مطابق لوح مبارکہ اسم اعظم اسراری مربع بادی قمر کے شرف یا قمر کی سعد نظرات میں تیار کریں اور متعلقہ ستارے کی بخور کا استعمال بھی کریں۔

## جدول ابجد قمری

| ترتیب حروف | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
| قیمت | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 20 | 30 | 40 | 50 |

| ترتیب حروف | 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 | 26 | 27 | 28 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف | س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| قیمت | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 |

## لوح اسم اعظم

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| 11 / ۱۰۵ | 8 / ۱۰۳ | 1 / ۹۳ | 14 / ۱۰۸ |
| 2 / ۹۵ | 13 / ۱۰۷ | 12 / ۱۰۶ | 7 / ۱۰۱ |
| 16 / ۱۱۰ | 3 / ۹۶ | 6 / ۱۰۰ | 9 / ۱۰۳ |
| 5 / ۹۹ | 10 / ۱۰۴ | 15 / ۱۰۹ | 4 / ۹۷ |

یااحد یارزاق یاحلیم

کسی بھی نوچندی جمعرات سے عمل اسم اعظم مقررہ تعداد کا ورد شروع کریں توجہ یکسوئی اور یقین کامل ضروری ہے انشاء اللہ حسب خواہش نتائج کا ظہور ہوگا لوح اسم اعظم اسراری خصوصی و عمل حاصل کرنے کے لیے ادارہ سے رابطہ کریں۔ جنتری کے صفحات اس تفصیل کے متحمل نہیں ہیں۔ اللہ رب العزت اپنے پاکیزہ علم سے آپ کی مشکلات آسان فرمائے آمین بحق سید المرسلین

مرید عباس چوہان عامل روحانی دار الروحانیت کوٹ ادو ضلع مظفر گڑھ پنجاب پاکستان
فون: (0697)41973-42821-(0333)5115423

# لوحِ پنجتن پاک جناب سیدہ فاطمۃ الزہرا خاتونِ جنت سلام اللہ علیہا

دعا گو: فدائے اہلبیتؑ الطاف حسین کپور عامل طبیب روحانی
کپور سٹریٹ حسینی چوک قلعہ دیدار سنگھ پنجاب پاکستان فون دفتر: 04361-710642 موبائل: 0300-6420837 0303-6302729

برائے امامیہ جنتری ۲۰۰۳ء لاہور، معزز ناظرین امامیہ جنتری تسلیمات!

اسالِ عمل پُر تاثیر اپنے سینہ کا راز: امامیہ جنتری کے سینہ قرطاس پر عمل کے تمام مشکل مرحلے میں نے خود استخراج کر کے تمام بہن بھائیوں کے لئے آسان کر دیا جس کو عام پڑھا لکھا بھی آسانی سے کر سکتا ہے۔ جو کریگا بطفیل پنجتن پاک مایوس نہ ہوگا۔ بعض حضرات کہتے ہیں عمل کیا تاثیر ظاہر نہ ہوئی یا رجعت ہوگئی معزز قارئین ہوتا یہ ہے۔ بعض احباب عمل کے اصول طریقہ لوازمات پورے نہیں کرتے عمل کے لئے یکسوئی طہارت ایک وقت ایک جگہ بخورات خوشبویات بعض میں پرہیز جلالی، جمالی، اُستاد مرشد کی اجازت نظرات سیارگان، اسماء یا آیات کی درست ادائیگی عزیمت صدقات میں نقص وغیرہ سے ہوتی ہے۔ اسی وجہ سے تکمیل نہیں ہوتی اسماء ربانی آیات قرآنی مکمل پُر حکمت پُر تاثیر ہیں۔ البتہ ایک عین حق ہے اللہ کی رضا نہیں تو پھر کچھ بھی نہیں۔ علم الاعداد کی روشنی میں قلیل تشریح کرونگا۔ کیونکہ امامیہ جنتری میں پورے ملک کے عاملین مضامین شائع کرانے کے خواہش مند ہوتے ہیں اس وجہ سے جنتری کے صفحات کم پڑ جاتے ہیں۔ بمطابق علم الاعداد فاطمہؑ = 135 = 9 زہرا = 213 = 6 خاتون = 1057 = 4 جنت = 453 = 3، جناب سیدہ فاطمہؑ اعداد کی حد مفرد عدد 9 اس عدد میں زہرا کے عدد 6 کو جمع کریں 9+6=15، 5+1=6 یعنی عدد 6 ہی قائم ہوا۔ اس عدد 6 میں عدد 2 جناب حضرت محمدؐ کا ہے پھر عدد 2 جناب امیر علیؑ کا ہے بقیہ عدد 2 جناب حسینؑ۔ سید الشہداء کا ہے۔ اب فاطمہؑ زہرا میں خاتون کا عدد 4 شامل کریں۔ 15+4=19 عدد 19 اس کو مفرد کیا 9+1=10، 0+1=1 یہ امام حسینؑ کا عدد ہے اب اس مجموعہ 19 میں جنت کا مفرد عدد 3 جمع کریں تو عدد 22 برآمد ہوا۔ 2+2 = محمدؐ + علیؑ۔ یعنی محمدؐ و علیؑ حصار کئے ہوئے ہیں۔ کس طرح شیر و شکر ہے۔ محمدؐ کا گھرانہ یونہی نہیں فرمان رسولؐ "حسین منی انا من الحسین" صفات تو ختم نہ ہونگیں۔ لازم و ملزوم ہیں یہ ہستیاں اب اسی مجموعہ اعداد 1858 کی لوح کے طریقہ پر غور فرمائیں۔ عدد 1858 میں عدد 1 جناب حسنؑ جمع 8 کریں 9=8+1 عدد 9 فاطمہؑ درمیان میں عدد 5 پنجتن پاک ان کو جمع کریں 5+8+1=14 عدد آئمہ معصومینؑ پھر عدد 14 میں 8 جمع کریں۔ تو بھی 22 بنا۔ یعنی محمدؐ و علیؑ۔

ربّ العزت نے ہر ستارہ پر درجہ ہر برج میں اپنی قدرت کاملہ کا سبب پوشیدہ کیا ہوا ہے اور اسی پر تمام نظام عالم سفلی مقرر ہے۔ ستاروں کی حرکات سے نظرات قائم ہوتے ہیں۔ ایک سعد ستارہ دوسرے سعد ستارہ سے 120 درجہ کے فاصلے پر ہو تو نظر تثلیث بنتی ہے یہ نظر سعد اکبر ہوتی ہے روزانہ کی یہ رفتاریں جنتری یا تقویم سے مل سکتی ہیں۔ ہر ماہ ماسوائے محرم 3 چاند سے 14 چاند تک جب زہرہ مشتری یا قمر زہرہ یا قمر مشتری کی جس دن نظر تثلیث ہو یہی دن عمل کا ہوگا۔

27 یوم کا یہ عمل روزانہ 9 نقش محلول کستوری زعفران سے تیار کر کے 900 بار ان نقوش پر " یا فاطمہؑ زہرا خاتون جنت بنت محمدؐ رسول اللہ " ورد کر کے اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار دُرود شریف پڑھ کر دَم کریں اور نقوش قرآن پاک کے نیچے رکھتے جائیں۔ 27 ویں یوم ایک نقش زیادہ بنا کر چاندی میں بند کر کے دائیں بازو پر باندھیں پھر جمع شدہ 243 نقش آٹے کی گولیوں میں بند کر کے سمندر یا دریا، بڑی نہر پر چلتے پانی میں بہائیں۔ اس طرح کہ دریا سمندر یا نہر پر پہنچ کر سب سے پہلے حضرت خضرؑ کو سلام کریں۔ 27 روپیہ کے سکے پانی میں ڈالیں اور ساتھ ہی نقش ڈال دیں۔ گھر واپس آ کر حسب توفیق کسی میٹھی چیز پر ختم پنجتن پاک دلا کر بچوں میں تقسیم کریں۔

روزانہ 9 بار " یا فاطمہؑ زہرا خاتون جنت بنت محمدؐ رسول اللہ " کا ورد کریں۔

ایک مقصد جائز کے لئے ایک بار عمل کریں۔ پھر اگر دوسرا کوئی جائز مقصد ہو تو دوسرے ماہ اسی طریقہ سے عمل کریں۔ عمل شروع کرنے سے پہلے روحانی عمل کبوتر ہر منگل کو کرنا ہے۔ جنتری کے صفحات پر عمل کبوتر تحریر کرنے کی گنجائش نہیں ہے اس لئے جوابی لفافہ بھیج کر مفت حاصل کریں۔ جو جو بہن بھائی فیض یاب ہوں۔ میرے اُستاد جناب آغا حسنین احمد کی صحت سلامتی کے لئے دُعا کریں۔ 3x3 کی یہ لوح 9 خانہ 27 اسماء حسنٰی وفق 1858 معہ اعدادی بادی چال یہ ہے اسی طرح نقل کریں۔

لوح فاطمہؑ زہرا خاتون جنت — اللہ

| | | |
|---|---|---|
| فَتَّاحُ حَقٌّ وَاجِدٌ ۶۱۶ | فَتَّاحُ وَکِیْلٌ مُحِیْطٌ ۶۲۲ | فَتَّاحُ اللّٰہُ دَیَّانٌ ۶۲۰ |
| فَتَّاحُ سُبْحَانٌ وَهَّابٌ ۶۲۴ | فَتَّاحُ عَلِیٌّ هَادِیٌ ۶۱۹ | فَتَّاحُ حَکِیْمٌ مَاجِدٌ ۶۱۵ |
| فَتَّاحُ عَلِیٌّ وَاجِدٌ ۶۱۸ | فَتَّاحُ حَقٌّ وَدُوْدٌ ۶۱۷ | فَتَّاحُ بَاسِطٌ بَاطِنٌ ۶۲۳ |

یا فاطمہؑ زہرا خاتون جنت بنت محمدؐ رسول اللہ
حاجت عبدک الفقیر محسن بن جیلان انگی ترحم ہو۔
العجل الساعۃ الوحا

# اسرار غیبی

افادات: علامہ آیۃ اللہ سید محمد ابوالحسن موسوی مشہدی
بیت الزہراؑ: 494 سٹریٹ 108 آئی 8/4 اسلام آباد پاکستان
فون نمبر 0092-51-4446360-444309

دکھی سسکتی انسانیت کے زخموں کا اندمال کرنا اور شکستہ دلوں کو جوڑنا ظلمت زمانہ کی تاریکیوں میں بھٹکے ہوئے افراد کو چراغ راہ دکھانا بہت بڑی نیکی ہے اور باعث اجر وثواب ہے اور جو لوگ اس سلسلہ میں معاونت کرتے ہیں اور زینہ فراہم کرتے ہیں وہ لوگ بھی یقیناً اجر وثواب کے مستحق ہیں ان خوش نصیب افراد میں بانیان امامیہ جنتری لاہور کا شمار ہوتا ہے جو علوم باطنیہ کی اشاعت کر کے افراد ملت تک اس خزائن نورانیہ کے پہنچانے کا اہتمام کرتے ہیں۔ قارئین سے التماس ہے کہ جب وہ ان جواہر ملکوتیہ سے فیض یاب ہوں تو جناب عزت مآب آغا افتخار حسین مع متعلقین اور بندہ فقیر کو اپنی دعاؤں میں ضرور یاد رکھیں۔ بحر روحانیت و معنویت کی غواصی سے حاصل شدہ بے مثل جواہر حاضر ہیں اپنی ضرورت کے مطابق استفادہ فرمائیں۔

## تمام امراض کے لیے:

تمام امراض بدنی حتیٰ کہ سرطان کینسر اور جادو کے اثرات کو زائل کرنے کے لیے ان آیات کو چاندی پر کندہ کر کے مریض کو پلائیں نیز مریض کے گلے میں ڈالیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ویشف صدور قوم مومنین

بسم اللہ الرحمن الرحیم وشفاء لمافی الصدور

بسم اللہ الرحمن الرحیم یخرج من بطونها شراب مختلف الوانه فیه شفاء للناس

بسم اللہ الرحمن الرحیم و ننزل من القرآن ماهو شفاء ورحمته للمومنین

بسم اللہ الرحمن الرحیم و اذا مرضت فهو یشفین

بسم اللہ الرحمن الرحیم قل هو الذی امنوا هدی وشفاء مریض کا نام مع والدہ

## تمام حاجت کے لیے:

دو رکعت نماز برائے حصول سعادت و رفع حاجت الحمد کے بعد ۱ مرتبہ سورۂ اذا جاء نصر اللہ دوسری رکعت میں الحمد کے بعد ۱ مرتبہ سورۂ توحید پھر ۳۱۳ مرتبہ " رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَةً وَّ فِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً " اوّل آخر ۱۴ مرتبہ درود شریف۔

## رجوع مطلوب:

اگر کوئی عزیز روٹھ جائے یا کسی خاص فرد کی محبت اور توجہ حاصل کرنا ضرور ہو تو بعد از نماز عشاء طالب و مطلوب کے نام کی والدہ کے اعداد کے مطابق ۴۱ دن تک بلا ناغہ پڑھیں " یا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ قَلْبَ فلاں بن فلاں (نام مطلوب مع والدہ) الی محبت فلاں بن فلاں طالب کا نام مع والدہ۔

## بخت کشاء:

اگر کسی وجہ سے کسی لڑکی یا لڑکے کی شادی نہ ہو رہی ہو تو مندرجہ ذیل نقش جمعہ کے دن طلوع آفتاب کے وقت گلاب و زعفران سے لکھے اور لڑکی کے بازو پر باندھ دیں اور ہر روز پانچ مرتبہ سورۂ ممتحنہ پڑھیں۔ انشاء اللہ جلد رشتہ طے ہو جائے گا۔

قولہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۳۳۷ | ۲۵۳۴۰ | ۲۵۳۴۳ | ۲۵۳۳۰ |
| ۲۵۳۴۲ | ۲۵۳۳۱ | ۲۵۳۳۶ | ۲۵۳۴۱ |
| ۲۵۳۳۲ | ۲۵۳۴۵ | ۲۵۳۳۸ | ۲۵۳۳۵ |
| ۲۵۳۳۹ | ۲۵۳۳۴ | ۲۵۳۳۳ | ۲۵۳۴۴ |

بخت کشائی شادی کے علاوہ اگر شیطانی وسواس دل میں پیدا ہونے لگے یا کوئی شخص بد زبان اور بد مزاج ہو اس کو اس نقش شریف کا پلانا ازحد مفید ہے۔

## اسم اعظم خداوندی، البدیع کے اعمال مجربہ:

رفع مشکلات اور خلاصی از مہمات کے لیے اسم مبارک " اَلْبَدِیْعُ " نہایت موثر و مجرب ہے چند اعمال افادہ عامہ کے لیے پیش خدمت ہیں۔

## بحالی عہدہ یا ملازمت کے لیے:

اگر کوئی شخص اپنے عہدے سے معزول ہو گیا ہو یا عہدہ سے معطل ہو گیا ہو تو اُسے چاہیے کہ ۱۲ دن بلا ناغہ دو رکعت نماز ہدیہ حضرت امام رضا علیہ السلام پڑھیں اور ۷۰۰ مرتبہ " یَا بَدِیْعُ " اوّل و آخر ۱۴ مرتبہ صلوٰت پڑھیں انشاء اللہ بحالی عہدہ ہو جائے گی۔

## ہر مقصد کے لئے:

شب بدھ بعد از نماز عشاء قبلہ رُخ ہو کر ۱۲۰۰ مرتبہ " یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ " پڑھنا ہر نیک مقصد کے حصول کے لئے موثر ہے۔

## حصول محبت کے لئے:

مطلوب کی تصویر سامنے رکھ کر ۱۲۰۰ مرتبہ " یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ الْمُسَخِّرِ یَا بَدِیْعُ اَخْبِرْوَا لِیْ وَسَخِّرْ لِیْ بِمَحَبَّتِہٖ وَمَوَدَّتِہٖ فلاں بن فلاں عَلٰی حُبِّ فلاں بن فلاں ۔ اوّل و آخر ۱۴ مرتبہ دُرود شریف صرف بارہ دن کا عمل ہے ہر روز مقررہ وقت اور مقررہ جگہ پر خلوت میں، بخورات سلگا کر تصویر سامنے رکھ کر پڑھائی کریں بارہ دن میں مطلوب طلب بن کر آ جائے گا۔ صرف شرعی جائز حاجت کے لئے عمل کریں ورنہ نقصان ہوگا۔

## رفع دشمن کے لیے:

اگر کسی شریف مومن کو کوئی بدبخت ناجائز تنگ کر رہا ہو تو دشمن کا تصور کر کے قمر در عقرب میں شروع کرے اور چالیس دن تک بلا ناغہ پڑھے " یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْقَهْرِ یَا بَدِیْعُ " انشاء اللہ دشمن کو اپنی پڑ جائے گی اور دشمنی سے باز آ جائے گا۔

## عمل چراغ امام رضا علیہ السلام:

تمام اعمال کا سردار موثر ترین عمل ہے جو فقرا کے رازوں میں سے ایک راز ہے۔ فقرا سینہ بہ سینہ اس کو منتقل کرتے آئے ہیں اس کا فائدہ حاصل کرنے کے لئے شرط ہے کہ صحیح العقیدہ موالی مومن عزادار سید الشہداؑ اور متقی و پرہیزگار ہو، واجبات کو ادا کرتا ہو اور محرمات سے بچتا ہو۔

عمل یہ ہے: شرف قمر سے (جو ہر ماہ ہوتا ہے امامیہ جنتری سے دیکھ لیں) شروع کرے شرف قمر میں تانبے کا نیا چراغ بنوا کے اور اس میں یہ نقش با وضو کندہ خود کرے یا مومن صالح سے کندہ کرائے۔ پھر شرف قمر میں ہی خالی کمرے میں ضریح اقدس امام رضا علیہ السلام کی تصویر مبارک کے قریب چراغ روغن چنبیلی ڈال کر روشن کرے اور دو رکعت نماز امام رضا علیہ السلام پڑھے تسبیح زہراؑ کے بعد ۲ مرتبہ سورۃ (یٰسٓ) کا ہدیہ کھڑے ہو کر پڑھے پھر " اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا عَلِیَّ ابْنَ مُوْسَی الرِّضَا اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا غَرِیْبَ الْغُرَبَاءِ " ۱۱۰ مرتبہ پڑھے اور ۱۱۰ مرتبہ " صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْکَ یَا عَلِیَّ بْنَ مُوْسَی الرِّضَا " پڑھ کر حضرت علی اکبر علیہ السلام کا واسطہ دے کر مولا امام ہشتم سے مدد طلب کرے چالیس دن بلا ناغہ چراغ جلائے اور مندرجہ بالا عمل پڑھے انشاء اللہ دامن ضرور پُر ہوگا۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | ۷ | ۶ | ۲۰ | ۷ |
| ۲۰ | ۸ | یابدوح | ۲۰ | ۴ |
| ۲۰ | ۵ | ۶ | ۲۰ | ۹ |
| ۲۰ | ۲۰ | ۲۰ | | ۲۰ |

## ادائیگی فطرانہ امام زمانہؑ

یکم شوال چاند رات مومنین اپنے گھر سرکار حجت خدا کی دعوت کا اہتمام کریں۔ مولا کو انتہائی محبت، خلوص اور عقیدت سے دعوت دیں۔ طعام، پھل، مٹھائی، پھول اور خوشبو کا اہتمام کریں اور دعا و مناجات سے استقبال کریں مولا و آقا جب ہمارے مہمان بنے، فطرانہ ادا کرنا واجب ہوا۔ لہٰذا برائے حصول خوشنودی خدائے بزرگ و برتر آئمہ معصومین علیہم السلام امام عصرؑ والزمان کا فطرانہ ادا کریں۔ " خوش قسمت ہیں آپ لوگ کہ امام برحق آپ کے مہمان بنیں " دنیا کا افسر یا بادشاہ کسی علاقے کا دورہ کرتا ہے۔ تو علاقے میں مراعات، سہولتیں اور انعام و اکرام تقسیم کرتا ہے۔ جب ہمارے آقا ہمارے مہمان ہوں گے تو

رزق میں اضافہ، اولاد نیک، مشکلیں دور، پریشانی ختم، دعائیں مستجاب ہوں گی اور آپ کا گھر خیر و برکات سے مالا مال ہوگا۔

ہر ماہ چاند کی 15 تاریخ کو امام مہدی علیہ السلام کی ذات اقدس کے لئے اپنے گھر میں دسترخوان بچھائیے اور وہ نعمت بھی حاصل کیجئے جو لوح محفوظ پر آپ کی قسمت میں نہیں ہے۔ (عاشقان و منتظرین امام زمانہؑ)

خاکپائے مومنین حاجی شیخ ولایت حسین۔ ذاکرہ اہلبیت آپا مختار فاطمہ عارف والا



# اعجاز القرآن (سورۃ انعام)



امامیہ جنتری 2001 میں میرا مضمون بعنوان بلا کینسر کا علاج شائع ہوا میں نے اُس میں زیادہ تر ذکر سورۃ الم نشرح کے خواص و فوائد جو مجھے معلوم تھے۔ قارئین کی خدمت میں پیش کئے تھے۔ میں پہلے بھی عرض کر چکا ہوں۔ اور اب بھی عرض خدمت ہے۔ کہ میں کوئی عامل وغیرہ نہیں ہوں۔ بلکہ پیشہ کے لحاظ سے تاجر ہوں۔ لیکن روحانیت سے مجھے جنون کی حد تک لگاؤ ہے۔ اور مجھے جہاں کہیں سے بھی علم کی روشنی نظر آتی ہے۔ میں یا تو خود اُس ہستی کی خدمت میں حاضر ہوتا ہوں۔ یا پھر رابطہ کرتا ہوں اگر کچھ ملے تو زہے نصیب سمجھتا ہوں۔

اس مرتبہ عوام الناس کی خدمت میں قرآن پاک کا ایک زندہ و جاوید ورد پیش کر رہا ہوں۔ تاکہ وہ صاحبان علم۔ قارئین امامیہ جنتری جو کہ کاروبار کی بندش کا رونا روتے ہوں۔ یا جن کا کاروبار نہ چلتا ہو۔ یا کسی کا کاروبار چلتے چلتے بند ہو گیا ہو۔ یا کسی لڑکی کا نصیب بند ہو گیا ہو۔ رشتہ نہ آتا ہو۔ یا گھر میں پریشانیوں نے کسی حاسد کی وجہ سے ڈیرہ جما لیا ہو۔ تو اُن کے لئے دو اعمال پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔ کوشش کروں گا۔ کہ ازروئے جفر اُس کے سعی ہونے کی تصدیق ہو۔

امامیہ جنتری ۱۹۹۳ء صفحہ نمبر ۶۷ پر ایم غلام عباس اعوان صاحب کا مضمون بعنوان باب الجفر شائع ہوا۔ اُسی قاعدے کو مدنظر رکھتے ہوئے سوال حل کروں گا۔ وعندہ مفاتح الغیب (اُسی کے پاس ہیں غیب کی کنجیاں) اس میں کچھ شک نہیں وہی علم غیب کا جاننے والا ہے۔ جو کہ بہت آسان اور عمدہ قاعدہ ہے۔ طوالت کی وجہ سے یہاں اُس قاعدے کی تشریح نہیں کر سکتا۔ قرآن پاک سورۃ انعام آیت نمبر ۱۴ میں اللہ کا فرمان ہے۔ " وَ هُوَ يُطْعِمُ وَلَا يُطْعَمُ ط " (وہی روزی دیتا ہے کسی سے روزی نہیں چھینتا) اس میں کچھ شک نہیں کہ کائنات کے ہر جن و انس، چرند، پرند، درند جن کا وجود کائنات میں موجود ہے۔ انہیں اللہ ہی رزق دیتا ہے۔ اُن سے رزق نہیں چھینتا۔ کاروبار، یا تنگی رزق کا رونا رونے والے احباب اگر اپنے اعمال پر غور کریں۔ تو انہیں خود اپنی غلطیوں کا احساس ہوگا۔ اگر اس اسم پاک کو کوئی شخص اپنے نام کے اعداد کے برابر یا اللہ پاک کے ۶۶ اعداد کے برابر روزانہ اپنے ورد میں رکھے۔ اول و آخر درود پاک ضرور پڑھے اللہ پاک سے اپنے وسعت رزق کی دعا مانگے۔ اللہ تعالیٰ سے فریاد کرے۔ پروردگار اگر میری کوتاہیوں، نافرمانیوں یا گناہ کبیرہ و صغیرہ کی وجہ سے پریشانیوں اور تنگدستی نے گھیر رکھا ہے۔ تجھے اپنی شان کریمی کا واسطہ، اپنے حبیبؐ پاک کی عظمت حرمت آل اولاد کے خون کا واسطہ جنہوں نے تیری راہ میں اپنی جانیں قربان کیں۔ اُن کے صدقے میں میرے گناہ کبیرہ، صغیرہ معاف کر دے۔ کیونکہ تو بڑا غفور، رحیم، کریم ہے نہایت گریہ و زاری و عاجزی سے دعا مانگیں۔ آئیے اُسی قاعدے کو مدنظر رکھتے ہوئے سوال حل کرتے ہیں۔

" وَعِندَهُ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ " سورۃ انعام آیت نمبر ۵۸

سوال نمبر(۱): کیا سورۃ انعام کی آیت " وَ هُوَ يُطْعِمُ وَلَا يُطْعَمُ ط " وسعت رزق کے لئے پڑھنا بہتر ہے یا نہ؟

یا علیم: ک ی ا س و ر ت ہ ا ن ع ا م ک ی ا ی ت و ہ و ی ط ع م و ل ا ی ط ع م و س ع ت ر ز ق ک ی ل ی ب ر ہ ن ا ب ہ ت ر ہ ی ی ا ن ہ

حروف جو حاصل ہوئے: ر م ت ی ل ط ق ک ب ر ہ ا ن ہ ی

موخر صدر: ی ر ہ ، م ن ت ا ، ی ہ ل ، ر ط ب ، ق ک

ع ، ا    ، ہ

رہے ، نعمت ، اہل ، ربط : کہ

یعنی اس کے پڑھنے والے پر اللہ کی نعمتیں نازل ہونگیں۔

سوال نمبر(۲): قرآن پاک کی آیت " وَ هُوَ يُطْعِمُ وَلَا يُطْعَمُ ط " چھیاسٹھ ۶۶ بار پڑھنے سے رزق میں برکت ہوگی؟

یا علیم: ق ر ا ن ب ا ک ک ی ا ی ت و ہ و ی ط ع م و ل ا ی ط ع م ج ھ ی ا س ٹ ھ ب ا ر ب ر ھ ن ی س ی ر ز ق م ی ن ب ر ک ت ہ و ک ی

حروف جو حاصل ہوئے: ا و ع ا ج س ہ ن ر ک ت ک ی ق ا

موخر صدر: ا ا ، ق و ی ، ع ک ا ت ، ج ک س ر ہ ن

ب ک ر ت ، ف و ا ر ا ن

س ن ، ق و ی ، ب ک ر ت ، ف و ا ر ا ن

سُن ، قوی ، برکت ، فراواں

عمل نمبر(۲): قرآن پاک کی سورۃ طٰہٰ آیت نمبر ۶۹ ارشاد ہے " فَأُلْقِيَ السَّحَرَةُ سُجَّدًا قَالُوا آمَنَّا بِرَبِّ هَارُونَ وَمُوسَىٰ " (سو گرا دیئے گئے سارے جادوگر

سجدے میں اور پکار اُٹھے ایمان لائے ہم ربّ ہارون و موسیٰ پر) اس آیت کو جو شخص اپنے نام کے اعداد کے برابر یا کم از کم ایک تسبیح (۱۰۱) بار بعد از نماز عشاء چند دن ورد کرے۔ گھر یا دکان کے اندر پھونکے انشاء اللہ ہر قسم کے جادو کا اثر ختم ہو جاتا ہے۔ اگر کسی لڑکی کا کسی حاسد نے نصیب باندھ دیا ہو۔ تو وہ لڑکی اس آیت کو اپنے ورد میں رکھے۔ پڑھنے کے بعد اپنے آپ پر دم کرے۔ انشاء اللہ نصیب کشائی ہوگی۔ ہر قسم کا سحر، جادو نیست و نابود ہوگا۔

آیئے از روئے جفر اس آیت کے بارے میں سوال پوچھتے ہیں۔

سوال: قرآن پاک کی آیت " فَاُلْقِیَ السَّحَرَۃُ سُجَّدًا قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ ھٰرُوْنَ وَمُوْسٰی " پڑھنے سے ہر قسم کا جادو ختم ہوتا ہے یا نہ؟

یاعلیم: ق ر ا ن ب ا ک ک ی ا ی ت ف ا ل ق ی س ح ر
ت ھ س ج د ا ق ا ل و ا م ن ا ب ر ب ھ ا ر و ن و م و
س ا ب ر ھ ن ی س ی ھ ر ق س م ک ا ج ا د و خ ت م
ھ و ت ا ھ ی ا ن ھ

حروف جو حاصل ہوئے: ا ف س ھ ا و ھ ا و ن ی ھ ر ق م

موخر صدر: م ا ق ف ر ، س ھ ھ ی ، ا ن و ، و ھ ا
م ا ق و ، ر ھ ی ، س ن و ، و ق ی
موافق ، رہے ، سنو ، قوی

زندگی نے وفا کی تو سورۃ انعام کی باقی اقساط آئندہ قارئین کی خدمت میں پیش کروں گا۔ انشاء اللہ　　علی اکبر ٹی اینڈ جنرل سٹور بازار قصہ خوانی پشاور

## نماز استغاثہ حضرت بتول علیہا السلام

روایت میں ہے کہ جس شخص کو کوئی حاجت درپیش ہو اور وہ مبتلائے مصیبت ہو اور تنگی معاش اور روزی سے نالاں ہو تو وہ دو رکعت نماز بخضوع و خشوع بجالائے اور سلام پڑھنے کے بعد تین مرتبہ " اَللّٰہُ اَکْبَرُ " کہے۔ تسبیح حضرت فاطمہ سلام اللہ علیہا پڑھے اس کے بعد سجدہ میں جا کر سو مرتبہ " یَا مَوْلَاتِیْ یَا فَاطِمَۃُ اَغِیْثِیْنِیْ " (اے سیدہ و سردار اے فاطمہ زہرا میری دادرسی فرمایئے) پڑھے۔ دائیں جانب منہ خاک پر رکھ کے یہی کلمات سو مرتبہ کہے۔ پھر سجدہ میں جا کر سو مرتبہ پڑھے۔ پھر بائیں جانب منہ خاک پر رکھ کر یہی کلمات پڑھے پھر سجدہ میں جا کر سو مرتبہ یہی کلمات کہے اور تضرع و زاری سے اپنی حاجت خداوند عالم سے طلب کرے۔ انشاء اللہ اس کی حاجت برآئے گی۔

## کشائے رزق، علوئے مرتبت، حصول روزگار و ملازمت کے لئے تعویذ

امامیہ جنتری 2003ء کے لئے ایک پرتاثیر عمل تحریر کر رہا ہوں۔ جو حضرت کاش البرنی صاحب کا عطا کردہ ہے۔ جو کہ عرصہ دراز سے بندہ کے استعمال میں ہے۔

ترکیب عمل: کہ نوچندی اتوار کو علی الصبح ساعت شمس میں باوضو ہو کر پاکیزہ لباس پہن کر اور خوشبو لگا کر بیٹھیں۔ بخور شمس کا روشن کریں پھر اپنے نام کے اعداد اور اسم مطلوب یعنی ترقی رزق و کشائش رزق یا ترقی درجات وغیرہ کے اعداد جمل کبیر سے استخراج کریں۔ پھر آئیہ کریمہ واللہ یرزق من یشاء بغیر حساب (سورہ بقرہ آیت ۲۱۲) کے اعداد دو ہزار چوہتر (۲۰۷۴) اس میں جمع کر دیں۔ اس کل مجموعہ کو ایک مربع نقش میں موافق چال سے پر کریں۔ اب اپنے نام کے حروف اور مطلوب کے حروف جدا جدا کر کے لکھیں۔ پھر آیہ کریمہ کے حروف جدا جدا کر کے لکھیں اور آپس میں امتزاج دیں۔ یعنی پہلا حرف آئہ کریمہ اور دوسرا اپنے نام کی سطر کا حرف لے کر لکھتے جائیں۔ جب تمام حروف آپس میں مخلوط ہو جائیں تو کلمات حرفی بنا کر ان کو نقش کے ارد گرد لکھ دیں۔ پھر نقش کے اوپر " یَا کَفِیْلُوْل " اور نیچے " غَلْبَقُوْل " لکھ دیں اور تعویذ بنا کر پاس رکھیں۔ نقش جملہ شرائط نقش کو ملحوظ کر کے لکھیں۔ انشاء اللہ جزائے عظیم حاصل ہوگی اور ایسے اسباب رزق پیدا ہونگے کہ اللہ کا فضل ہو جائے گا۔ تجارت پیشہ اور ملازمت پیشہ لوگوں کو اس عمل سے فیض حاصل کرنا چاہیے۔ مثال عمل کی یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| اسم طالب | فراز عابد | عدد | ۳۶۵ |
| مطلوب | رزق | عدد | ۳۰۷ |
| اعداد آیت | | | ۲۰۷۴ |
| میزان | | | ۲۷۴۶ |

میزان ۲۷۴۶ سے ۳۰ منفی کئے اور ۴ پر تقسیم کر کے حاصل کردہ اعداد ۶۷۹ کا مربع درج ذیل چال سے پُر کیا۔ اب امتزاج کیا۔

ف ر ا ز ع ا ب د ر ز ق
و ل ل ا ہ ی ر ز ق م ن ی ش ا ا ب غ ی ر ح
س ا ب

امتزاج: و ف ل ر ل ا ا ز ہ ع ی ا ر ب ز د ق ر م
ز ن ق ی ش ا ا ب غ ی ر ح س ا ب

چونکہ جفت حروف ہیں اس لئے کلمات چار چار کے بنائے۔

وقلر　لااز　ھعیا　ربزد　قرمز　نقیش　االغ　یرحس　اب

یَا کَفِیْلُوْل

| ھعیا | | لااز | وقلر |
|---|---|---|---|
| ۱۱ / ۶۸۹ | ۸ / ۶۸۶ | ۱ / ۶۷۹ | ۱۴ / ۶۹۲ |
| ۲ / ۶۸۰ | ۱۳ / ۶۹۱ | ۱۲ / ۶۹۰ | ۷ / ۶۸۵ |
| ۱۶ / ۶۹۴ | ۳ / ۶۸۱ | ۶ / ۶۸۴ | ۹ / ۶۸۷ |
| ۵ / ۶۸۳ | ۱۰ / ۶۸۸ | ۱۵ / ۶۹۳ | ۴ / ۶۸۲ |

غَلْبَقُوْل

غلام باقر عابد سپرا
بمقام بستی بہلول سپرا نزد قائم بھروانہ تحصیل شورکوٹ ضلع جھنگ

# فیضِ بارگاہِ امامِ زمانؑ

## آزمودہ عمل برائے وسعتِ رزق

سید ضیاء الحسن نقوی آر-505، بفرزون سیکٹر 15-A/1 کراچی

محترم قارئین! امامیہ جنتری کے لئے خصوصی طور پر ایک عمل تحریر کر رہا ہوں۔ مشکل و پریشانی کیسی ہی کیوں نہ ہو، چاہے حاجت بڑی سے بڑی ہو۔ ناامید و مایوس نہ ہوں۔ یقین کامل رکھیں کہ اگر یہ عمل چند روز برابر کر کے بارگاہِ رب العزت میں دستِ دعا بلند کریں تو دلی مُراد یقیناً پائیں گے چونکہ یہ عمل بے نظیر بارگاہِ امام زمانہ علیہ السلام سے بزرگ ہستی کو عطا ہوا ہے۔

قارئین کرام! آج جب جنتری اُٹھائی اور پہلا صفحہ کھولتے ہی مرحوم آغا نثار احمد صاحب کی تصویر پر نظر گئی۔ اُوپر التماس سورۂ فاتحہ تحریر تھی۔ فوراً فاتحہ سورۂ قُل ھو اللہ مع دُرود پاک پڑھ کر مرحوم کو بخشی اور تب ہی فوری طور پر ایک خیال ذہن میں آیا کہ آپ جب بھی اس مقدس جنتری سے استفادہ فرمائیں۔ تو براہ کرم سورۂ فاتحہ، تین مرتبہ سورۂ قُل ھو اللہ اور تین مرتبہ اوّل و آخر دُرود پاک پڑھ کر بوسیلہ حضرات محمدؐ و آلِ محمدؐ علیہم السلام محترم آغا نثار احمد صاحب مرحوم کی روح محترم کو ہر روز بالضرور بخش دیا کریں۔ چونکہ اس محترم جنتری کے بانی مرحوم ہی ہیں جس سے ہم سب عرصہ دراز سے استفادہ کر رہے ہیں۔

ثقۃ المحدثین شیخ عباس قمیؒ تحریر فرماتے ہیں کہ میرے اُستاد ثقۃ الاسلام نوریؒ (خدا اُن کی قبر روشن کرے) کتاب دارالسلام میں اپنے اُستاد عالم ربّانی حاج ملا فتح علی سلطان آبادیؒ سے ناقل ہیں کہ فاضل مقدس اخوند ملا محمد صادق عراقیؒ بہت پریشان اور تنگی میں گرفتار تھے۔ اُنھیں اس تنگی سے چھٹکارے کی کوئی صورت نظر نہیں آرہی تھی۔ حتیٰ کہ ایک شب یہ خواب دیکھا کہ کسی وادی میں بہت بڑا خیمہ نصب ہے۔ جب پوچھا تو معلوم ہوا کہ یہ فریادیوں کے فریادرس اور پریشان حال لوگوں کے سہارے امام زمانہ حضرت مہدی القائم امام منتظر عجل اللہ فرجہٗ کا خیمہ مقدس ہے۔ یہ سُن کر وہ جلدی سے حضرتؑ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور اپنی بدحالی کا قصہ سنایا اور امام علیہ السلام سے رفع غم اور کشائش کے لئے دُعا کے خواستگار ہوئے۔ تب حضرتؑ نے اُنھیں اپنی اولاد میں سے ایک بزرگ کی طرف بھیجا۔ وہ اُس خیمہ سے نکل کر اُن بزرگ کے خیمہ میں پہنچے۔ مگر کیا دیکھتے ہیں کہ وہاں سید سند حبر معتمد عالم امجد مؤید بارگاہ سید محمد سلطان آبادیؒ مصلائے عبادت پر بیٹھے دُعا و قرأت میں مشغول ہیں۔ اخوندؒ نے اُنھیں سلام کیا اور اپنی حالتِ زار بیان کی تو سیدؒ نے اُنھیں رفع مصائب اور وسعتِ رزق کی ایک دُعا تعلیم فرمائی۔ وہ خواب سے بیدار ہوئے تو مذکورہ دُعا اُنھیں ازبر یاد ہو چکی تھی۔ پس اُسی وقت سیدؒ کے گھر کا قصد کیا۔ جب کہ قبل ازیں ذہنی طور پر سیدؒ سے بے تعلق تھے اور اُن کے گھر آمد و رفت بھی نہیں رکھتے تھے۔ اخوندؒ جب سیدؒ کی خدمت میں پہنچے تو اُن کو اُسی حال میں پایا جیسا کہ خواب میں دیکھا تھا۔ وہ مصلّے پر بیٹھے اذکار و استغفار میں مشغول تھے۔ جب اُنھیں سلام کیا تو ہلکے تبسم کے ساتھ جواب دیا، گویا وہ صورتِ حال سے واقف ہیں۔ اخوندؒ نے اُن سے دُعا کی درخواست کی تو اُنھوں نے وہی دُعا بتائی جو خواب میں تعلیم کر چکے تھے۔ اخوندؒ نے وہ دُعا پڑھنا شروع کر دی اور پھر چند ہی دنوں میں وہ خوشحال ہو گئے۔ حاج ملا فتح علی سلطان آبادیؒ سیدؒ موصوف کی تعریف کیا کرتے تھے۔ کیونکہ آپ نے اُن سے ملاقات کی بلکہ کچھ عرصہ اُن کی شاگردی میں بھی رہے۔ سیدؒ نے خواب و بیداری میں اخوند ملا محمد صادق عراقیؒ کو جو دُعا تعلیم دی تھی اس میں یہ تین عمل شامل ہیں۔

(1) - طلوعِ فجر کے بعد سینے پر ہاتھ رکھ کر ستر مرتبہ یَا فَتَّاحُ کہے۔

(2) - پابندی سے یہ دُعا نمبر ایک کے بعد پڑھتا رہے جس کا تذکرہ "کافی" میں بھی ہے۔

حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ دُعا اپنے ایک صحابی کو تعلیم فرمائی تھی۔ جو پریشان حال و بیمار تھے۔ چنانچہ اس دُعا کی برکت سے چند روز میں ہی اُن صحابی کی پریشانی و بیماری دُور ہو گئی۔ اور وہ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ تَوَكَّلْتُ عَلَى الْحَيِّ الَّذِىْ لَايَمُوْتُ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِى الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا

(3) - مندرجہ بالا دُعا کے بعد نمبر تین پر مندرجہ ذیل پڑھیں۔ یہ دُعا مفاتیح الجنان میں مذکور ہے کہ شیخ ابن فہدؒ نے عدۃ الداعی میں امام علی رضا علیہ السلام سے نقل کیا ہے کہ جو شخص نمازِ صبح کے بعد یہ دُعا پڑھے پس وہ جو بھی حاجت طلب کرے گا حق تعالیٰ وہ پوری فرمائے گا اور اُس کی ہر مشکل آسان کر دے گا۔ تیسرے نمبر پر اسی دُعا کو پڑھنے کا امام زمانہؑ نے حکم فرمایا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّآلِهٖ

وَاُفَوِّضُ اَمْرِيْ اِلَى اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌ ۢ بِالْعِبَادِ ۞ فَوَقَاهُ اللّٰهُ سَيِّئَاتِ مَامَكَرُوْا لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِيْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّيْنَاهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذَالِكَ نُنْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ فَانْقَلَبُوْا بِنِعْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ وَفَضْلٍ لَّمْ يَمْسَسْهُمْ سُوْٓءٌ" مَّاشَآءَ اللّٰهُ لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ مَاشَآءَ اللّٰهُ لَامَاشَآءَ النَّاسُ مَاشَآءَ اللّٰهُ وَاِنْ كَرِهَ النَّاسُ حَسْبِيَ الرَّبُّ مِنَ الْمَرْبُوْبِيْنَ حَسْبِيَ الْخَالِقُ مِنَ الْمَخْلُوْقِيْنَ حَسْبِيَ الرَّازِقُ مِنَ الْمَرْزُوْقِيْنَ حَسْبِيَ اللّٰهُ رَبُّ الْعَالَمِيْنَ حَسْبِيْ مَنْ هُوَ حَسْبِيْ حَسْبِيْ مَنْ لَّمْ يَزَلْ حَسْبِيْ حَسْبِيْ مَنْ كَانَ مُذْكُنْتُ لَمْ يَزَلْ حَسْبِيْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّاهُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ"

نوٹ: معزز قارئین! ایک یاددہانی اور تصحیح بہت ضروری ہے اور وہ یہ کہ پچھلے سال 2002ء کی جنتری کے صفحہ نمبر 24 پر میری ارسال کردہ دُعائیں وظائف شائع ہوئے ہیں نمبر 4 کی دُعا چھپائی میں غلطی سے "اَسْرَعُ الْحَاسِبِيْنَ" یعنی جلد لینے والے کی بجائے "اَسْرَعُ الْخَاسِبِيْنَ" چھپ گیا ہے اور نمبر 5 کے عمل میں ایک ہزار ایک کی بجائے ایک ہزار چھپ گیا ہے۔ نوٹ فرمالیں۔



محتاجِ دُعا: سید ضیاء النقوی

# عملِ استخارہ

اگر کوئی پریشانی لاحق یا کوئی مسئلہ اُلجھ گیا ہو۔ کوئی چیز گم ہوگئی ہو۔ کوئی بھاگ گیا ہو یا کام بندھ گیا ہو اور اس کے کھولنے کی کوئی تدبیر نہ بن سکے یا معاملہ میں تردد ہو تو اس کے حل کے لئے یہ عمل کریں۔

جب نیا چاند دیکھے تو اس کی پہلی شب منگل (نوچندی منگل) کو روزہ رکھے اور بغیر نمک طعام کھائے (بے نمک کھانا) بعد از عشا غسل کرکے اعتقاد و یقین کے ساتھ چار رکعت نماز قضائے حاجت کی نیت سے پڑھے۔ ہر رکعت میں ایک بار سورۂ فاتحہ تین بار سورۂ اخلاص پڑھے۔ بعد از سلام ایک ہزار ایک مرتبہ درج ذیل اسمِ اعظم کو پڑھے۔ اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ دُرود شریف پڑھنا لازم ہے۔ پھر وہیں نیت مقصد کی دل میں رکھ کر سو جائے۔ انشاء اللہ مطلوبہ کام / مقصد کا حل پہلی ہی شب میں مل جائے گا۔ صبح کو پھر ستر مرتبہ اسمِ اعظم مذکور معہ اوّل و آخر دُرود کے پڑھے۔ اگر کسی وجہ سے اوّل شب بشارت حاصل نہ ہو تو اسی طرح بدھ کا روزہ رکھیں۔ حسب شب اوّل، بے نمک طعام اور چار رکعت نماز اور اسمِ اعظم بدستور پڑھ کر مقصد دل میں رکھ کر سو جائیں۔ اگر کسی وجہ سے دوسری شب بھی حال ظاہر نہ ہو تو تیسری شب (جمعرات کا روزہ) حسب سابق نماز چار رکعت اسمِ اعظم ایک ہزار ایک مرتبہ معہ دُرود شریف اوّل و آخر پڑھ کر مقصد دل میں رکھ کر سوئے۔ تو شیخ صلاح الدین درویش صاحب فرماتے ہیں کہ

"اگر عمل کرنے والے کو تیسری رات بھی بشارت نہ ملے یعنی استخارہ حاصل نہ ہو تو مجھ پر ہزار بار لعنت بھیجے مگر عمل میں غلطی نہ ہو اور خلوص دل شرط ہے"

اسمِ اعظم درج ذیل ہے۔ یاد رہے اسمِ اعظم ہر بار معہ بسم اللہ پڑھنا ہے۔

"بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَابَدِيْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ سَهِّلْ بِفَضْلِكَ يَاعَزِيْزُ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّ آلِهٖ اَجْمَعِيْنَ"

**عملِ قضائے حاجات:** نہایت مجرب عمل ہے۔ شب کے آخری حصے میں باوضو رو بقبلہ خلوت میں بیٹھ کر ہزار مرتبہ "فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ" ہر سو مرتبہ پڑھنے کے بعد کہے "اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ حَاجَتِيْ" یہاں حاجت کا ذکر کرنے کے بعد کہے "اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ" تین رات متواتر عمل کرے۔

علامہ ذوالفقار علی جعفری

# سال اور تاریخ

دُنیا نے اپنی تنظیم اور عملی شعبے کے لئے مختلف زمانوں میں تاریخیں شمس، مہینے اور سال مقرر کئے ہیں۔ جن میں سے شمسی و قمری سال معروف ہیں۔ ان ہی پر ہمارا اور ہم سے پہلے آنے والوں کا عمل رہا۔ شمسی اور قمری سال کی وضاحت اس طرح ہے۔ کرۂ فلک بارہ حصّوں پر تقسیم ہے۔ ہر حصّے کو عربی میں بُرج اور ہندی میں راس کہتے ہیں۔ عربی میں بُرجوں کے نام یہ ہیں۔ (۱) حمل (۲) ثور (۳) جوزا (۴) سرطان (۵) اسد (۶) سنبلہ (۷) میزان (۸) عقرب (۹) قوس (۱۰) جدی (۱۱) دلو (۱۲) حوت۔

ہندی میں اِن کے نام یہ ہیں۔ میکھ، برکھ، متھن، کرک، سنگھ، کنیا، تلا، برچھک، دھن، مکر، کنبھ۔ اِن ہی بُرجوں میں آفتاب گھوم گھوم کر حرکت کرتا ہے۔ بعض میں ۳۱ روز، بعض میں ۳۰ روز۔ صرف قوس اور جدی میں ۲۹ روز ٹھہرتا ہے۔ بُرج میں آفتاب کے مُدّت قیام کا نام ماہ شمسی ہے۔ جس طرح آفتاب گردش کر کے اپنی منزلوں کو طے کرتا ہے۔ اِسی طرح چاند کی بھی منزلیں ہیں۔ اِن منزلوں کی طرف قرآن مجید نے بھی صاف اور واضح اشارہ کیا ہے " قدرناہ منازل حتی عاد کا العرجون القدیم " ہر شخص کی زبان پر ہے۔ چاند جس ستارہ کے قریب گردش کرتا ہے گھوم کر پھر اُسی ستارے کے قریب پہنچتا ہے۔ اپنی گردش کی ہر رات میں وہ کسی نہ کسی ایک ستارے یا ستاروں کے مجموعے کے پاس ضرور پہنچ جاتا ہے۔ وہ ہمیشہ ایک خاص منزل سے سفر کرتا ہے اور مقررہ منزل کو طے کرتا ہوا وہیں پہنچ جاتا ہے۔ جہاں سے زمین کا طواف شروع کیا تھا۔ اُنھیں مقررہ منازل کو طے کرنے سے قمری سال و ماہ کا حساب ہوتا ہے۔ ہندی میں حساب اس طرح ہے۔ کہ جب قرص قمر کامل ہو کر اِنحطاط کی طرف مائل ہونے لگے۔ اُسی وقت سے ہندی قمری ماہ شروع ہوتا ہے اور جب چاند پورا اور کامل ہو جاتا ہے۔ تو مہینہ بھی پورا ہو جاتا ہے۔ اس کو ہندی میں پورن ماشی کہتے ہیں۔ جو عموماً عربی مہینے کی تیرہ (۱۳) تاریخ ہوتی ہے۔ تاریخ عالم میں شمسی سال کا اعتبار ہے۔ لیکن ہماری ہجری تاریخیں قمری مہینے کے اعتبار سے ہیں۔

اسلام کا جب ظہور ہوا اُس وقت عرب میں قمری مہینوں کا حساب رائج تھا۔ اسلام نے بھی اس حساب کو فطرت سے قریب سمجھ کر اُس کا رواج دیا۔ کیونکہ انسان کے لئے مہینوں کا قدرتی حساب یہی ہو سکتا ہے۔ چاند چُھپتا ہے اور نکلتا ہے۔ ہر شخص خواہ کسی شہر میں ہو۔ یا صحرا میں ہر شخص صحیفہ فلک کی اس روشن آیت کو دیکھ کر معلوم کر سکتا ہے۔ کہ مہینہ کب ختم ہوا اور کب شروع ہوا۔ اس کے لئے نہ تو علم ہیئت کی ضرورت ہے اور نہ تقویم کی، صرف چمکتا ہوا ستارہ کافی ہے۔

اس کے علاوہ اسلام کے قمری مہینوں پر اعتبار کرنے کی شاید ایک وجہ یہ بھی ہو کہ جو اعمال و عبادات اسلام میں مقرر ہیں۔ اس کا لطف موسمی لحاظ سے بھی ہوتا ہے۔ مثلاً رمضان یا حج کا مہینہ ہمیشہ گردش کرتا رہے۔ تاکہ ایک شخص جاڑے کے مہینے میں روزوں سے لطف اندوز ہو تو گرمی کی تپش میں بھی اطاعت الٰہی کا ثبوت دے سکے۔ حج کبھی برف کی سلوں پر ہو تو کبھی تپتے ہوئے صحرا اور آفتاب کی تیزی میں صفا اور مروہ کے درمیان سعی عمل کا ظہور ہو۔ تاکہ حدود اطاعت دُنیا کے سامنے واضح ہوں۔ حضرت عمرؓ کے زمانہ تک مسلمانوں میں کسی سن و تاریخ کا تعیّن نہ تھا۔ اور تمام سرکاری و خانگی مراسلات بغیر تاریخ کے لکھے ہوتے تھے۔ کسی خاص واقعہ کا ذکر کرنا ہوتا۔ تو لوگ کبھی عام الفیل سے اور کبھی خانہ کعبہ کی تعمیر کے سال سے حساب لگاتے۔

عجائب البلدان کے حوالے سے غیاث اللغات میں تحریر ہے کہ حضرت عمرؓ نے ابو موسیٰ اشعری کو یمن میں حاکم بنا کر بھیجا تھا۔ آپ نے خلیفہ وقت کو لکھا کہ جو خطوط آپ کے آتے ہیں۔ اس میں تاریخ کا پتہ نہیں چلتا کہ کب لکھا اور کب سے عملدرآمد شروع ہوا اب آپ جو خط تحریر فرمائیں تو تاریخ بھی معیّن فرما دیا کریں۔ حضرت عمرؓ نے اصحاب سے مشورہ کیا کہ کونسی تاریخ وضع کی جائے۔ بعض نے کہا کہ تاریخ کی بنا روز وفات سرورِ کائنات ہونا چاہیے۔ کیونکہ وہ دن بہت عظیم تھا۔ حضرت عمرؓ نے اس کو پسند نہ کیا کہ اس سے غم سرورِ کائنات کا برابر تازہ رہے گا۔ کسی نے مشورہ دیا کہ یوم بعثت کو مبداء قرار دیجیے۔ لیکن اس پر بھی اتفاق نہ ہوا۔ بعض نے کہا کہ ایرانیوں نے جو تاریخ مقرر کر رکھی ہے۔ وہی ہم بھی اختیار کر لیں۔ کسی نے یہودیوں کی تاریخ اختیار کرنے کو کہا۔ کسی نے عیسوی کے لئے کہا اور کسی نے عام الفیل کے لئے۔ آخر فیصلہ ہوا کہ یہ عقدۂ لاینحل حضرت علیؑ کے پاس لکھ کر بھیجو۔

حضرت امیر المومنین علیہ السّلام نے فرمایا۔ جس سال پیغمبر اکرمؐ نے مکّہ سے مدینہ ہجرت فرمائی۔ اسی سال سے تاریخ کی ابتداء قرار دی جائے۔ کہ مدینے آنے کے بعد اسلام ایک نئے دَور میں داخل ہوا اور مسلمانوں کو ایک نئی زندگی نصیب ہوئی۔ تمام مجمع نے آپکی رائے کو پسند کیا اور محرم کو پہلا مہینہ اور ذولحجہ کو آخری مہینہ قرار دیا گیا۔ (مستدرک امام حاکم۔ تاریخ ابن اثیر)

علامہ ذوالفقار علی جعفری خطیب کربلا و نجف سیکرٹری نشر و اشاعت
انجمن وظیفہ سادات و مومنین پاکستان فون: 042-7351631
ایس۔5۔ اصغر مال سکیم نیشنل مارکیٹ راولپنڈی فون: 051-4428355



# 200 دوسو سالہ عیسوی کیلنڈر 1901ء تا 2100ء

(No:1) (No:2)

| TWO HUNDRED YEARS CALLANDER | | | | | | | | | | | JAN | FEB | MAR | APR | MAY | JUN | JUL | AUG | SEP | OCT | NOV | DEC |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1901 | 1918 | 1935 | 1957 | 1974 | 1991 | 2013 | 2030 | 2047 | 2069 | 2086 | B | E | E | A | C | F | A | D | G | B | E | G |
| 1902 | 1919 | 1941 | 1958 | 1975 | 1997 | 2014 | 2031 | 2053 | 2070 | 2087 | C | F | F | B | D | G | B | E | A | C | F | A |
| 1903 | 1925 | 1942 | 1959 | 1981 | 1998 | 2015 | 2037 | 2054 | 2071 | 2093 | D | G | G | C | E | A | C | F | B | D | G | B |
| 1905 | 1922 | 1939 | 1961 | 1978 | 1995 | 2017 | 2034 | 2051 | 2073 | 2090 | G | C | C | F | A | D | F | B | E | G | C | E |
| 1906 | 1923 | 1945 | 1962 | 1979 | 2001 | 2018 | 2035 | 2057 | 2074 | 2091 | A | D | D | G | B | E | G | C | F | A | D | F |
| 1909 | 1926 | 1943 | 1965 | 1982 | 1999 | 2021 | 2038 | 2055 | 2077 | 2094 | E | A | A | D | F | B | D | G | C | E | A | C |
| 1910 | 1927 | 1949 | 1966 | 1983 | 2005 | 2022 | 2039 | 2061 | 2078 | 2095 | F | B | B | E | G | C | E | A | D | F | B | D |
| 1907 | 1929 | 1946 | 1963 | 1985 | 2002 | 2019 | 2041 | 2058 | 2075 | 2097 | B | E | E | A | C | F | A | D | G | B | E | G |
| 1913 | 1930 | 1947 | 1969 | 1986 | 2003 | 2025 | 2042 | 2059 | 2081 | 2098 | C | F | F | B | D | G | B | E | A | C | F | A |
| 1914 | 1931 | 1953 | 1970 | 1987 | 2009 | 2026 | 2043 | 2065 | 2082 | 2099 | D | G | G | C | E | A | C | F | B | D | G | B |
| 1911 | 1933 | 1950 | 1967 | 1989 | 2006 | 2023 | 2045 | 2062 | 2079 | | G | C | C | F | A | D | F | B | E | G | C | E |
| 1917 | 1934 | 1951 | 1973 | 1990 | 2007 | 2029 | 2046 | 2063 | 2085 | | A | D | D | G | B | E | G | C | F | A | D | F |
| 1915 | 1937 | 1954 | 1971 | 1993 | 2010 | 2027 | 2049 | 2066 | 2083 | | E | A | A | D | F | B | D | G | C | E | A | C |
| 1921 | 1938 | 1955 | 1977 | 1994 | 2011 | 2033 | 2050 | 2067 | 2089 | | F | B | B | E | G | C | E | A | D | F | B | D |
| Note:- First find out the year and in the same line find out the letter of the month you want, then look to the table of letter. | | | 1904 | 1932 | 1960 | 1988 | 2016 | 2044 | 2072 | 2100 | E | A | B | E | G | C | E | A | D | F | B | D |
| | | | 1908 | 1936 | 1964 | 1992 | 2020 | 2048 | 2076 | | C | F | G | C | E | A | C | F | B | D | G | B |
| | | | 1912 | 1940 | 1968 | 1996 | 2024 | 2052 | 2080 | | A | D | E | A | C | F | A | D | G | B | E | G |
| | | | 1916 | 1944 | 1972 | 2000 | 2028 | 2056 | 2084 | | F | B | C | F | A | D | F | B | E | G | C | E |
| | | | 1920 | 1948 | 1976 | 2004 | 2032 | 2060 | 2088 | | D | G | A | D | F | B | D | G | C | E | A | C |
| | | | 1924 | 1952 | 1980 | 2008 | 2036 | 2064 | 2092 | | B | E | F | B | D | G | B | E | A | C | F | A |
| | | | 1928 | 1956 | 1984 | 2012 | 2040 | 2068 | 2096 | | G | C | D | G | B | E | G | C | F | A | D | F |

(No:3)

**A**

| S | M | T | W | T | F | S |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 |
| 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 |
| 14 | 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 |
| 21 | 22 | 23 | 24 | 25 | 26 | 27 |
| 28 | 29 | 30 | 31 | | | |

**B**

| S | M | T | W | T | F | S |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
| 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 |
| 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 | 19 |
| 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 | 26 |
| 27 | 28 | 29 | 30 | 31 | | |

**C**

| S | M | T | W | T | F | S |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | 1 | 2 | 3 | 4 |
| 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 |
| 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | 31 | |

**D**

| S | M | T | W | T | F | S |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | 1 | 2 | 3 |
| 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 |
| 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 |
| 18 | 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 |
| 25 | 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | 31 |

**E**

| S | M | T | W | T | F | S |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 31 | | | | | 1 | 2 |
| 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 |
| 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 |
| 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 | 23 |
| 24 | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 | 30 |

**F**

| S | M | T | W | T | F | S |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 30 | 31 | | | | | 1 |
| 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 |
| 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 |
| 16 | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 |
| 23 | 24 | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 |

**G**

| S | M | T | W | T | F | S |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 |
| 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 |
| 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 |
| 22 | 23 | 24 | 25 | 26 | 27 | 28 |
| 29 | 30 | 31 | | | | |

آپ اس کیلنڈر کی مدد سے کسی بھی مطلوبہ سال کا دن اور تاریخ معلوم کر سکتے ہیں۔

مثلاً آپ معلوم کرنا چاہتے کہ 15 دسمبر 2002ء کو کونسا دن تھا؟ آپ سب سے پہلے چارٹ نمبر (1) سے مطلوبہ سال تلاش کریں۔ اسی سطر میں چارٹ نمبر (2) میں دسمبر کا مہینہ تلاش کریں۔ جو کہ G ہے۔ اب چارٹ نمبر (3) میں G کے کالم میں 15 تاریخ میں اتوار ہے۔ لہٰذا 15 دسمبر 2002ء کو اتوار کا دن ہے۔ اسی طرح آپ کسی بھی سال کے ماہ کا مطلوبہ دن معلوم کر سکتے ہیں۔

عامل غیور حسین کاظمی علی پور

# نومولود لڑکوں اور لڑکیوں کے نام

## تاریخی اور غیر تاریخی ۱۴۲۴ھ / 2003ء کے مطابق

| تاریخ عیسوی | بُرج | ستارہ | حروف اسماء | نام |
|---|---|---|---|---|
| 21 دسمبر تا 20 جنوری | جدی | زحل | ج غ گ | مذکر نام: جعفر، جمیل، جمال، جمشید، جاوید، جرار، جلال، جعفری، جفار، جامی، خاور، خورشید، خضر، خطیب، خلیل، خضر شہاب الدین 2003ء، خالد منظر حسنین 2003ء، خازن غفار سید ۱۴۲۳ھ، سید سکندر رضوی ۱۴۲۳ھ، گل حسن، گریز، گل، گوہر۔ مونث نام: خورشید، جلیلہ، خوشنود، جمیلہ جعفری، گل زہرا، گل بدن، گل افشاں، گل ناز۔ |
| 21 جنوری تا 20 فروری | دلو | زحل | س ش ص ث | مذکر نام: سید افتخار نیاز ۱۴۲۳ھ، سید سجاد افتخار ۱۴۲۳ھ، سید ساجد افتخار ۱۴۲۳ھ، سید افضال رضوی 2003ء، سید خازن غفار، 2003ء، سید سکندر رضوی ۱۴۲۳ھ، شہاب رضوی ۱۴۲۳ھ، سید ریحان علی کاظمی ۱۴۲۳ھ، سبط صغیر ۱۴۲۳ھ، سلیمان، سخی، سرور، سالم، سبطین، شاکر، شفقت، شفیق، شبیر، صفدر، شعیب، شمیم، صمصام، صابر، ثاقب، ثروت، ثوبان، صالح، صہیب، صمد، ثامت۔ مونث نام: سیدہ شوکت عالم خاتون 2003ء، سیدہ شہناز عظمیٰ ۱۴۲۳ھ، صغرا عباس ۱۴۲۳ھ، سیدہ برجیس عترت ۱۴۲۳ھ، ساجدہ، سنجیدہ، شیرین، شمسہ، صفدری، صغرا عباس، ثروت، شاہ رخ، ثریا، شمسہ، سروری۔ |
| 21 فروری تا 20 مارچ | حوت | مشتری | د چ | مذکر نام: دلبر، دلبند، دلشاد، دوست، دُرِّ محمد، دلاور، دبیر، دلدار، دین محمد، دلنواز، داؤد، چراغ علی، چمن، چراغ، چاند، چمن شاہ۔ مونث نام: چمن زہرا، چاند بی بی، چراغ خاتون، چشم زہرا، چمپا رانی، دانش بتول، دلشاد خاتون، دلبری، دل آرام، دلنواز، درخشاں، دُرِّ شہوار، دُرِّ افشاں، دلاوری بیگم۔ |
| 21 مارچ تا 20 اپریل | حمل | مریخ | ا ل ع ی | مذکر نام: آغا رضا 2003ء، آغا ولایت شاہ مرزا 2003ء، آغا فیاض علی 2003ء، افتخار ذکا، 2003ء، اسلام مظفر خاں 2003ء، آغا قدر حسن ۱۴۲۳ھ، افتخار عبداللہ ۱۴۲۳ھ، اقبال، اسلم، اسلام، ابرار، مجتبیٰ، عالم، عظیم، عجاز، عقیل، عاشق، اسد، ایاز، امتیاز، اعجاز، اسرار، لطف علی، لیاقت، لعیق، عنایت، عاشق، یعقوب، یوسف، یاور، یٰسین۔ مونث نام: اظہار سہیہ ۱۴۲۳ھ، عابدہ، اظہار فاطمہ ۱۴۲۳ھ، انسہ، اصغری، اکبری، آسیہ، آمنہ، لیلیٰ، انیس، یاسمین، انوری، عاصمہ، عابدہ، علیمہ، عالیہ، عظمیٰ۔ |
| 21 اپریل تا 20 مئی | ثور | زہرہ | ب و | مذکر نام: بدر کاظمی، باقر جعفری، بدیع الزماں، برکت حسین، بشارت، بہزاد، بہرام، بیدار بخت، بابر علی، تبرّ علی، بختیار، بنیاد علی، بشیر، بہادر، برجیس، باسط، واصف، واہب، وہاب، ولایت، وارث، وحاج، وزیر، وقار، وکیل، وسیم، وصی۔ مونث نام: بصیرت، بانو، بدر منیر، بختاور، بلقیس، بتول، واصفہ، وجیہہ، وکیلا، وسیماں، واعظہ، وارثہ، واجدہ، وزیرہ۔ |

| تاریخ | برج | ستارہ | حروف | نام |
|---|---|---|---|---|
| 21 مئی تا 20 جون | جوزا | عطارد | ق ک | مذکر نام: قنبر علی، قیوم، قدیر، قادر، قائم، قدوس، قطب، قدرت، قائید، قمر، قاسم، قربان، قمقام، قادر بخش، قاری، کلیم، کلب، کرامت، کفالت، کبیر، کرار، کاشف، کامل، کمال، کاظم، کاظمی، کریم بخش، کرم حسین۔ موٴنث نام: کلثوم، قسیم، کنیز، کبریٰ، کشور، کوثر، قدوسیہ، کوکب، قسورہ، قمر، قرۃ العین، قیصرہ، قاسمہ، قمر جہاں، کلیمہ، کاظمی، قدریہ، کریمہ۔ |
| 21 جون تا 20 جولائی | سرطان | قمر | ح ھ | مذکر نام: حبیب، حسیب، حسنات، حشمت، حماد، حمید، حیدر، حُر، حافظ، حنیف، حاتم، حسام، حسان، حسن، حسین، ہادی، حیدری، ہاشم، ہدایت، ہارون، حادی۔ موٴنث نام: حبیبہ، ہاشمی، حامدہ، حمیدہ، حاجرہ، حلیمہ، حکیمہ، حمیرا، حریم، ہاشمی، ہدیٰ۔ |
| 21 جولائی تا 20 اگست | اسد | شمس | م | مذکر نام: مخدوم ابوتراب گیلانی ۱۴۲۴ھ، ملک مختیار جمیل ۱۴۲۴ھ، مختیار بن کرامت 2003ء، مظفر اسلام خاں 2003ء، مظفر قدنی ۱۴۲۴ھ، مخدوم خاور رضوی 2003ء، مہر رضا حسنین ۱۴۲۴ھ، میر صغیر قیصر 2003ء، محمد منذر، مجتبیٰ، مصطفیٰ، مکرم، معظم، منور، محبوب، مطلوب، مقصود، مرزا، مراتب، مسرت، مزمل، معراج، مدح، مصباح، مبشر، مرید۔ موٴنث نام: مجتبیٰ عشرت ۱۴۲۴ھ، ماہ پارہ، مہ ناز، مفتاح، منزہ، مقصورہ، مطلوبہ، محمودہ، مہدی، مجدی، ماجدہ، مجیدہ، مسرت، معراج، مختار۔ |
| 21 اگست تا 20 ستمبر | سنبلہ | عطارد | غ پ | مذکر نام: غفار عباسی ۱۴۲۴ھ، غفار، غیور، غفور، غضنفر، غازی، غوث، غالب، غلام علی، غلام پنجتن، غنی، پرنس آغا، پرویز، پھول محمد، پھول شاہ۔ موٴنث نام: غازیہ تمثیل 2003ء، غزالہ نذیر 2003ء، غازیہ کاشف ۱۴۲۴ھ، غازیہ عرفان ۱۴۲۴ھ، غفوراں عابدی ۱۴۲۴ھ، غفوری، غزالہ پروین ۱۴۲۴ھ، پاکیزہ، پھول زہرا، پروین، پری پیکر، پیام بتول، پکار۔ |
| 21 ستمبر تا 20 اکتوبر | میزان | زہرہ | ر ت ط | مذکر نام: تنظیم جاوید ۱۴۲۴ھ، رضا علی، رضی محمدؐ، راشد، رشید، رفیق، رازق داد، رضوان، رمضان، راحیل، تنویر، تصور، توقیر، تجمل، تفضل، توحید، تاجدار، طفیل، طالب، طاہر، تراب۔ موٴنث نام: رضوانہ دلاور گیلانی ۱۴۲۴ھ، رضوانہ نصرت جعفری 2003ء، تنویر، توقیر، تفسیر، تصویر، تہذیب، تسنیم، طاہرہ، طیبہ، تحول، توصیف۔ |
| 21 اکتوبر تا 20 نومبر | عقرب | مریخ | ذ ز ن ظ ض | مذکر نام: ذاکر، ذکاء، ذوالفقار، زائر، ظہیر، ذوالنورین، ذیشان، ذیجاہ، زکی، زکریا، زاہد، ظہیر، ضامن، زرینہ، زہرا، زبیدہ، نجیب، نزاکت، نصیب۔ موٴنث نام: نسیماں، زرین، ناصرہ، ناظمہ، نازی، نیر، نایاب، نشوہ، نعیمہ، ضمیرہ، ضامنہ، نور ثقلین خاتون، نور یسان خاتون ۱۴۲۴ھ، ظہیر فاطمہ قدسی ۱۴۲۴ھ |
| 21 نومبر تا 20 دسمبر | قوس | مشتری | ف | مذکر نام: فیاض، فیضی، فرحان، فقیر، فہیم، فاضل، فتح محمد، فصیح، فاتح، فرقان، فرہاد، فرید، فخر علی، فیروز، فضل، فیاض۔ موٴنث نام: فیروزہ، فرحانہ، فہمیہ، فراست، فرحت، فضیلت، فاخرہ، فردوس، فاطمہ، فرح، فرخ، فیضہ، فہمیہ۔ |

حبیب علی سید

# مجرّب نقوش و دُعائیں

## آسیب زدہ مکان کے لئے:

بعض مکان یا کوئی ایک کمرہ ایسا ہوتا ہے جس میں کسی بزرگ کے روح کا مسکن ہوتا ہے۔ جس کی وجہ سے اہل مکان کو پریشانیاں ہوتی ہیں۔ ایسی جگہ باوضو صبح و شام کمرہ کے درمیان کھڑے ہوکر متوسط آواز سے اذان دیں۔ اور اذان کے بعد آسمان کی طرف منہ کر کے پھونک ماریں۔ اور پھر دوسری اذان کہہ کر قبلہ کی طرف پھونک ماریں۔ پھر اذان کہیں اور دائیں طرف شمال کی جانب پھونک ماریں۔ پھر چوتھی بار اذان کہہ کر جنوب کی طرف پھر پانچویں بار مشرق کی طرف۔ پھر چھٹی بار نیچے زمین کی طرف پھونک ماریں۔ پھر دُرود پڑھ کر دُعا کریں۔ کہ اللہ تعالیٰ غیبی ارواح کے ضرر سے بچائے اور اُنھیں کسی دوسری جگہ منتقل فرمائے۔ انشاء اللہ تکلیف رفع ہوگی۔

## لا علاج مرض کے لئے:

یہ آیت رحمت سات مرتبہ پڑھ کر اکیس دن تک روزانہ دَم کریں۔ اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے شفاء عطا فرمائے گا۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ "اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ" (سورۃ النمل ۲۶)

## برائے دفع جادو ٹونہ:

مندرجہ ذیل نقش کی آٹھ فوٹوسٹیٹ کروائیں پھر نماز تہجد کے بعد نقش کے اوپر ھوالشافی، ھوالشافی، ھوالشافی فلاں بن فلاں (مریض کا نام بمعہ والدہ) زعفران یا زردہ رنگ سے لکھیں۔ ایک نقش مریض کے گلے میں موم جامہ کرکے ڈال دیں۔ باقی سات نقش مریض کو روزانہ ایک نقش پانی میں گھول کر پلائیں۔ کسی قسم کا بھی جادو ہو اس نقش مبارک کے پینے سے دفع ہوگا۔ ۳۱ روپے خیرات کریں۔

میکائیلؑ — بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — جبرائیلؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۷۷۲ | ۹۷۸۴ | ۹۷۹۶ | ۹۷۴۴ |
| ۹۷۹۲ | ۹۷۴۸ | ۹۷۶۸ | ۹۷۸۸ |
| ۹۷۵۲ | ۹۸۰۴ | ۹۷۷۶ | ۹۷۶۴ |
| ۹۷۸۰ | ۹۷۶۰ | ۹۷۵۶ | ۹۸۰۰ |

عزرائیلؑ — اسرافیلؑ

ھوالشافی ھوالکافی ھوالمعافی

بحق

۳۹۰۹۶ـ۳۹۰۹۶ـ۳۹۰۹۶

## ہر مرض سے شفاء:

مندرجہ ذیل نقش کی آٹھ فوٹوسٹیٹ کروائیں۔ اس کے بعد نماز فجر کے بعد زعفران یا زردہ کے رنگ سے نقش کے اوپر ھوالشافی فلاں ابن فلاں (مریض کا نام بمعہ والدہ) لکھیں۔ اس کے بعد ایک نقش موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ باقی روزانہ ایک نقش مریض کو پانی میں گھول کر پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض شفاء پائے گا۔ عمل تب تک جاری رکھیں جب تک مریض مکمل صحت یاب نہ ہوجائے۔

میکائیلؑ — بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — جبرائیلؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۳۱ | ۷۳۴ | ۷۳۷ | ۷۲۴ |
| ۷۳۶ | ۷۲۵ | ۷۳۰ | ۷۳۵ |
| ۷۲۶ | ۷۳۹ | ۷۳۲ | ۷۲۹ |
| ۷۳۳ | ۷۲۸ | ۷۲۷ | ۷۳۸ |

عزرائیلؑ — اسرافیلؑ

ھوالشافی ھوالکافی ھوالمعافی

بحق

۲۹۲۶ـ۲۹۲۶ـ۲۹۲۶

## ترک شراب اور دیگر بُری عادات کے خاتمہ کے لئے:

مندرجہ ذیل نقش کی چودہ ۱۴ فوٹوسٹیٹ کروائیں۔ پھر نماز عشاء کے بعد خالی جگہ پر زعفران یا زردہ رنگ سے مطلوب کا نام بمعہ والدہ لکھیں۔ اس عمل کے بعد ایک نقش مطلوب کے تکیہ میں ڈال دیں۔ ایک نقش موم جامہ کر کے آپ اپنے بازو پر باندھیں۔ ایک نقش پلاسٹک میں کر کے کسی بھاری چیز کے نیچے دبا دیں۔ روزانہ ایک نقش پانی میں گھول کر مطلوب کو پلائیں۔ ۳۱ روپے خیرات کریں۔ ہر وقت مطلوب کا تصور کر کے " الھادی " پڑھیں۔

میکائیلؑ — بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — جبرائیلؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۷۹ | ۲۹۱ | ۳۰۳ | ۲۵۱ |
| ۲۹۹ | ۲۵۵ | ۲۷۵ | ۲۹۵ |
| ۲۵۹ | ۳۱۱ | ۲۸۳ | ۲۷۱ |
| ۲۸۷ | ۲۶۷ | ۲۶۳ | ۳۰۷ |

عزرائیلؑ — اسرافیلؑ

بستم بستم شراب نوشی و دیگر

بری عادت............ ترک شراب نوشی و

دیگر بُری عادت

ابدا ابدا ابدا بحق ۱۱۲۴ـ۱۱۲۴ـ۱۱۲۴

## میاں بیوی میں محبت کے لئے:

مندرجہ بالا نقش مبارک کی ۱۲ فوٹوسٹیٹ کروائیں پہلی خالی جگہ پر مطلوب کا نام بمعہ والدہ دوسری خالی جگہ اپنا نام بمعہ والدہ لکھیں۔ اس کے بعد نقش کے اوپر زعفران یا زردہ رنگ سے علی حُب علی قلب بحق ۳۵۹ ۷ لکھیں۔ پھر ایک نقش

اپنے گلے میں موم جامہ کر کے پہن لیں۔ باقی نقوش میں سے روزانہ ایک نقش مطلوب کو اسی طرح پلائیں۔ رات کو سونے سے پہلے ۵۰۰ مرتبہ اسم الٰہی یا ودود یا عزیز پڑھیں اور تصور میں مطلوب کے چہرے پر پھونک ماریں۔ ۳۱ روپے خیرات کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

میکائیل — جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۳۳۸ | ۴۳۵۰ | ۴۳۶۲ | ۴۳۰۹ |
| ۴۳۵۸ | ۴۳۱۳ | ۴۳۳۴ | ۴۳۵۴ |
| ۴۳۱۷ | ۴۳۷۰ | ۴۳۴۲ | ۴۳۳۰ |
| ۴۳۴۶ | ۴۳۲۶ | ۴۳۲۱ | ۴۳۶۶ |

عزرائیل — اسرافیل

علی حب ............ علی حب علی قلب

بحق ۱۷۳۵۹

## کاروبار میں ترقی کے لئے:

مندرجہ ذیل نقش کی دو فوٹو سٹیٹ کروائیں نماز فجر کے بعد خالی جگہ پر زعفران یا زرد رنگ سے اپنا بمعہ والدہ کا نام لکھیں۔ پھر ایک نقش اپنے پرس میں رکھ لیں۔ اور دوسرا نقش پلاسٹک کوٹنگ کروا کے اپنے پیسے والی جگہ پر رکھیں۔ روزانہ " یَا بَاسِطُ "۷۲ مرتبہ اور " یَا لَطِیْفُ "۱۲۹ مرتبہ پڑھے۔ ۳۱ روپے خیرات کریں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

میکائیل — جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۹۳ | ۳۹۷ | ۵۰۱ | ۳۸۷ |
| ۵۰۰ | ۳۸۸ | ۳۹۲ | ۳۹۸ |
| ۳۸۹ | ۵۰۳ | ۳۹۵ | ۳۹۴ |
| ۳۹۶ | ۳۹۱ | ۳۹۰ | ۵۰۲ |

عزرائیل — اسرافیل

یا الٰہی ............ کے کاروبار میں خوب ترقی ہو۔

بحق

اللہ لطیف " بعبادہ یرزق من یشاء وھو القوی العزیز

## دانتوں کے درد سے آرام کے لئے:

پہلے سجدہ گاہ کو چھوئے پھر درد والے دانت کو چھوئے اور کہے " بِسْمِ اللّٰہِ الشَّافِي اللّٰہُ وَلَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ ط"

## آنکھوں کی بصارت اور ان کی جملہ امراض کے لئے:

وَجَاءَتْ كُلُّ نَفْسٍ سے فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ" تک (پارہ ۲۶ سورۂ ق آیات ۲۱-۲۲) ان دو آیات کو صبح کے وقت ایسے آدمی کی آنکھوں پر پڑھیں۔ جس کی آنکھوں میں دھندیا کوئی اور آنکھ کی بیماری ہو۔ تو اس کلام کی برکت سے ساری تکلیفیں دور ہو جائیں گی۔ اور اگر سونف کے بہترین پتوں کے پانی کو عام خالص پانی میں ملا کر اس پر یہ دو آیتیں پڑھیں اور اس پانی سے سرمہ یا طوطیا کھرل کر کے سفوف کر لیں۔ اور اس کو آنکھوں میں لگائیں۔ تو آنکھوں کی روشنی میں اضافہ ہوگا۔

## ہر کام میں فتح و کامیابی کے لئے:

مندرجہ بالا نقش مبارک کی دو فوٹو سٹیٹ کروائیں خالی جگہ پر زعفران یا زرد رنگ سے نماز عشاء کے بعد اپنا بمعہ والدہ کا نام لکھیں پھر آیت مبارکہ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا ۱۲۳۳ مرتبہ پڑھ کر دونوں نقش پر دم کریں۔ پھر ایک نقش گلے میں موم جامہ کر کے پہن لیں۔ اور دوسرا نقش گھر میں دیوار پر لٹکائیں۔ روزانہ نماز عشاء کے بعد اس آیت کو ۱۵۴ مرتبہ پڑھیں۔ ہر کام میں انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ ۳۱ روپے خیرات کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

میکائیل — جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۴۱ | ۱۱۵۳ | ۱۱۶۶ | ۱۱۱۳ |
| ۱۱۶۲ | ۱۱۱۷ | ۱۱۳۷ | ۱۱۵۷ |
| ۱۱۶۱ | ۱۱۷۴ | ۱۱۳۵ | ۱۱۳۳ |
| ۱۱۳۹ | ۱۱۲۹ | ۱۱۳۵ | ۱۱۷۰ |

عزرائیل — اسرافیل

اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا

............ ہر کام میں فتح و نصرت حاصل ہو۔

یا اللہ - یا اللہ - یا اللہ

## امراض قلب وغیرہ کا علاج:

چند روز تک صبح نہار منہ حسب ذیل آیۂ مبارکہ آب زم زم، بارش یا کنوئیں کے پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔ تو بہت جلد شفاء ہوگی۔ " اِنَّا نَحْنُ نُحْيِ الْمَوْتٰى وَنَكْتُبُ مَا قَدَّمُوْا وَاٰثَارَهُمْ وَكُلَّ شَيْءٍ اَحْصَيْنٰهُ فِيْٓ اِمَامٍ مُّبِيْنٍ " (یٰس)

**قید سے رہائی کے لئے:** اوّل و آخر درود شریف گیارہ بار اور اسم مبارک " يَا حَكِيْمُ " کو ایک ہزار بار پڑھے۔ اگر قیدی خود پڑھے تو جلد رہائی حاصل ہوگی بشرطیکہ قیدی بے قصور ہو۔

**حفاظت کے لئے:** روزانہ بعد نماز صبح ۳۳ بار ان اسماء الٰہیہ کی تلاوت کریں۔ " لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ " (اوّل و آخر درود شریف ایک بار پڑھیں)

**دانتوں کے درد کے لئے:** پہلے سجدہ گاہ کو چھوئے پھر درد والے دانت کو چھوئے اور کہے " بِسْمِ اللّٰہِ الشَّافِي اللّٰہُ وَلَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ ط"

درویش خضر عباس پیاسی

# مجرّب نقوش

## دمہ کے لئے مجرّب نقش: لکھ کر گلے میں ڈالیں اور پلائیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| ح | ۱۱۰۱۹ | ۷۱۲ | ۱۶۵۱ |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۵۷۹ | ۵۸۴ | ۱ |
| ۵۸۱ | ۲ | ۷ | ۵۸۰ |
| ۳ | ۵۸۳ | ۵۷۷ | ۶ |
| ۵۷۸ | ۵ | ۴ | ۵۸۳ |

اب ح ج ح بحرمۃ لا الہ الا اللہ محمد
رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

## حُب وشادی کے لئے: ایک نقش بازو پر باندھیں۔ ایک ہوا میں لٹکائیں

ایک وزن کے نیچے رکھیں اور ایک بلب پر لگادیں۔ تاکہ نقش کو حرارت ملتی رہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| د | و | د | ی |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۷ | ۳ | ۷ |
| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
| ۵ | ۱ | ۹ | ۵ |

## دشمن زیر ہو: یہ نقش ہر بُرائی اور نقصان سے بچاتا ہے۔ جو شخص اپنے

دشمن کی دشمنی سے بچنا چاہے لکھ کر نقش اپنے پاس رکھے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| ع | لن | ما | ال |
|---|---|---|---|
| ۴۰ | ۳۴ | ۶۹ | ۵۱ |
| ۳۳ | ۴۳ | ۳۸ | ۶۸ |
| ۳۹ | ۶۷ | ۳۳ | ۴۲ |

## درد کمر کے لئے: کمر میں باندھیں۔ لال سوت میں استعمال کریں

| د | ۹۷ | ب م |
|---|---|---|
| ج | ۵۵ | دے |
| ح | ۱۱ | ۶ر |

## ہر قسم کے آسیب بیماری نظر بد کے لئے:

| ۶ | 3 | لا |
|---|---|---|
| ل | ع د | ع |
| ع | ح | جھ |
| ع ح | ع ح | ع ع |

## اَلْجَامِعُ: فطرت جلالی، عنصر آتشی، اعداد = ۱۱۴

اس اسم میں گم شدہ چیز اور اغوا شدہ انسان کو واپس لانے کی عجیب طاقت ہے۔ یہ اسم انتا سریع التاثیر ہے کہ جب انسان اغوا شدہ یا گم شدہ کی بازیابی کے لئے اسے ورد میں لاتا ہے تو فوراً یہ اسم اثر پذیر ہوتا ہے۔ عورتوں کی بازیابی کے لئے لاثانی ہے۔

عمل: باوضو ہو کر دو رکعت نماز حاجت پڑھیں بعد سلام **111** مرتبہ دُرود شریف سجدے میں جا کر **1001** مرتبہ " یَاجَامِعُ " کا ورد کریں آخر میں پھر دُرود شریف پڑھیں اور درج ذیل نقش کو مع نام گم شدہ یا اغوا شدہ حسب قائدہ استعمال کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| ع | م | جا | ال |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۳۲ | ۶۹ | ۳۱ |
| ۳۳ | ۵ | ۳۸ | ۶۸ |
| ۳۹ | ۶۷ | ۳۴ | ۴ |

## بواسیر کے لئے: گلے میں ڈالیں۔

مجیب ۵۵

| یب ۱۲ | ج ۳ | ۴۰۴ | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۱۸ | ۲ | ۲۰ |
| ۱۰ | ۲۷ | ۴ | ۱۴ |
| ۲۲ | ۷ | ۵ | ۲۱ |

## اَلْکَبِیْرُ: (حضرت امام علی رضا علیہ السلام)

فطرت جمالی، عنصر آتشی، اعداد = ۲۳۲

حضرت امام علی رضا علیہ السلام فرماتے ہیں کہ مباشرت سے قبل اس اسم کو دو مرتبہ پڑھ کر مباشرت کرے تو پروردگار عالم فرزند صالح عطا کرے گا۔ اس کا نقش پاس رکھنے سے عزت ووقار میں اضافہ ہوتا ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| ر | ی | ب | ک |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۲۱ | ۱۹۹ | ۱۱ |
| ۲۲ | ۴ | ۸ | ۱۹۸ |
| ۹ | ۱۹۷ | ۲۳ | ۳ |

## اجابت دُعا:

بعد نماز مغرب قبلہ رو بیٹھ کر سو مرتبہ دُرود بعدہ پانچ سو مرتبہ "لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ ط" بعد ازاں سو مرتبہ " یا فَتَّاحُ "اس کے بعد سو مرتبہ " یَا وَھَّابُ "پھر" یَا رَزَّاقُ " بعدہ " یَا مُعِزُّ " اور آخر میں سو مرتبہ " یَا سَلَامُ " پڑھ کر اپنی حاجت رب العزت سے مانگے انشاء اللہ مراد پوری ہوگی۔

**المنتقم**: فطرت جلالی، عنصر آتشی، اعداد = ۶۳۰

یہ ظالموں کو سزا دینے کے لئے پُر تاثیر ہے اس کا ورد خلوت میں کرنا چاہیے۔ اس اسم کا نقش دافع آسیب ہے نقش مذکور کو سیسہ کی تختی پر کندہ کریں اور آسیب زدہ کو دیں۔ آسیب دُور ہوگا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| م ن | ت | ق | م |
|---|---|---|---|
| ۱۰۱ | ۳۹ | ۹۱ | ۳۹۹ |
| ۳۸ | ۹۸ | ۳۰۲ | ۹۲ |
| ۴۰۱ | ۹۳ | ۳۷ | ۹۹ |

**اَلْمُقَدِّمُ**: (امام علی رضا علیہ السلام)

فطرت مشترک، عنصر آتشی، اعداد = ۱۸۴

اس اسم کے ورد سے انسان بے شمار حادثات سے محفوظ رہتا ہے۔ جو کوئی رات کو سونے سے پہلے اس اسم کو ۱۸۴ بار روزانہ پڑھے گا دشمن کے گزند سے محفوظ رہے گا اور نہ کوئی جانور جنگل کے سفر میں اُسے نقصان پہنچا سکتا ہے۔ حضرت امام علی رضا علیہ السلام فرماتے ہیں کہ یہ اسم دافع بلیات ہونے کے علاوہ صفائی قلب کے لئے بھی بے نظیر ہے اور اس کے نقش کو پاس رکھنے والا حادثات سے محفوظ رہتا ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| م | ق | د | م |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۳۹ | ۴۱ | ۹۹ |
| ۳۸ | ۲ | ۱۰۲ | ۴۲ |
| ۱۰۱ | ۴۳ | ۳۷ | ۳ |

**اَلْمُمِیْتُ**: (حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام)

فطرت جلالی، عنصر آتشی، اعداد = ۴۹۰

اس اسم کا ذاکر اہل طریقت کے لئے نافع ہے۔ اس کے پڑھنے سے نفس امارہ مطیع و فرمانبردار ہو جاتا ہے۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں کہ اپنے دونوں ہاتھوں پر ۴۹۰ بار یہ اسم پڑھ کر دونوں ہاتھ سینے پر رکھ کر سو جائے اس کا نفس مطیع ہوگا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| م | م | ی | ت |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۳۹۹ | ۴۱ | ۳۹ |
| ۳۹۸ | ۸ | ۴۲ | ۴۲ |
| ۴۱ | ۴۳ | ۳۹۷ | ۹ |

**اسرار جفر**: مسجد یا کسی دوسری جگہ تنہائی میں ایک وقت مقررہ پر چار روز تک بارہ ہزار مرتبہ اسم مبارک "یا علیؑ" پڑھے۔ انشاء اللہ مُراد پوری ہوگی۔ یہ اسم مبارک اسم اعظم ہے۔ درج نقش کا تعویذ بازو پر باندھیں۔ (نقش کی چال بھی درج ہے)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ / ۵۳۹۰۵ | ۱۴ / ۵۳۹۱۹ | ۱۱ / ۵۳۹۱۶ | ۸ / ۵۳۹۱۳ |
| ۱۲ / ۵۳۹۱۷ | ۷ / ۵۳۹۱۲ | ۲ / ۵۳۹۰۶ | ۱۳ / ۵۳۹۱۸ |
| ۶ / ۵۳۹۱۱ | ۹ / ۵۳۹۱۴ | ۱۶ / ۵۳۹۲۱ | ۳ / ۵۳۹۰۷ |
| ۱۵ / ۵۳۹۲۰ | ۴ / ۵۳۹۰۸ | ۵ / ۵۳۹۱۰ | ۱۰ / ۵۳۹۱۵ |

(**علم الجفر وظیفہ اجابت دُعا**: اپنے نام میں جو پہلا حرف ہو اس سے اللہ کے نام سے مطابقت کریں۔ اپنے اور اللہ کے نام کے اعداد نکالیں۔ اس کو ۵ کے عدد سے ضرب دیں اس کے بعد بطریق جمل صغیر ان کے اعداد کم کر لیں تاکہ پڑھنے میں طوالت نہ ہو۔ ایک مقام پر چالیس دن تک ورد کریں۔ اس میعاد کے اندر اندر اگر مقصد خلاف شریعت نہیں تو انشاء اللہ پورا ہوگا۔ " مثلاً صاحب وظیفہ کا نام حکیم الدین = ۱۷۳ ہے اور "یا حکیم = ۷۸" ان اعداد کا کل حاصل مجموعہ = ۲۵۱ ہوئے پھر اسے ۵ سے ضرب دیں تو ۱۲۵۵ ہوئے پھر اس کو آپس میں جوڑیں تو ۱۳ ہو گئے۔ لفظ ۱۳ کے اعداد بحساب ابجد نکالیں تو ۶۱۵ نکلے۔ لہٰذا = ۶۱۵ مرتبہ روزانہ بلاناغہ "یا حکیم" جو ورد کرے تو اللہ تعالیٰ اُس کی مشکل آسان کرے گا"

## حشرات الارض سے بچاؤ کی احتیاطی تدابیر:

یہاں میں کچھ ایسی دوائیں اور تدابیر لکھ رہا ہوں جو کہ آپ کو کیڑے مکوڑوں اور جانوروں سے محفوظ رکھیں گی۔ (بچھو سے بچاؤ کی تدابیر) مولی اور کھیرا کھانے والے اشخاص کو بچھو نہیں کاٹتا۔ (چوہوں کو بھگانے کی ترکیب) پھٹکڑی سفید پیس کر چوہوں کے بلوں پر پھیلانے سے چوہے بھاگ جاتے ہیں۔ (چیونٹیاں بھگانے کی ترکیب) جہاں چیونٹیاں رہتی ہوں وہاں پسی ہوئی ہلدی بچھا دیں چیونٹیاں بھاگ جائیں گی۔ (جوؤں سے نجات کے لئے) لہسن کا رس پانی میں ملا کر سر دھولنے سے جوئیں مر جاتی ہیں۔ کیونکہ لہسن قاتل جراثیم ہے۔ (دیمک سے بچاؤ) اندرائن یعنی تمہ کے پتوں کا پانی نکال کر دیمک والی جگہ پر چھڑکنے سے دیمک دفع ہو جاتی ہے۔ (کھٹمل بھگانے کے لئے) کھٹمل پیاز کی بُو سے بھاگتے ہیں۔ اس لئے بستر پر پیاز کتر کر دائیں یا بائیں رکھ لیں اور پیاز کا رس جسم کے کھلے ہوئے حصوں پر مَل لیں۔ کھٹمل نزدیک نہیں آئیں گے۔ (مچھروں کو بھگانے کی تدابیر) گیہوں کی بھوسی، کوگل، گندھک اور بُرادہ بارہ سنگھا۔ تمام ادویہ ہم وزن ملا کر دھونی دینے سے مچھر بھاگ جاتے ہیں

جو حضرات ہمارے کسی عمل یا وظیفہ کے بارے میں پوچھنا چاہیں (مفت) ہمراہ جوابی لفافہ کے پوچھ سکتے ہیں ہر ممکن رہنمائی کی جائے گی۔ (علاوہ ازیں) جو حضرات نقش خود تیار نہ کر سکیں فی نقش کی زکوٰۃ (110) روپے بذریعہ منی آرڈر ہمراہ جوابی لفافہ کے ارسال کریں۔

دروایت خضر عباس سیالوی
فاضل پور نزد پولیس چوکی روح اللہ روڈ ضلع راجن پور پنجاب
E-mail: khzirabas@Yahoo.com

تحریر: ایم غلام عباس اعوان
موبائل: 0320-4862427

# مستحصلہ جفر عناصری

علم جفر جس کی بنیاد عربی زبان میں مستعمل 28 حروف کی ترتیب خاص پر استوار ہے۔ اپنے اندر محیر العقول عجائبات و لطائف سموئے ہوئے ہیں۔

علمائے جفر صدیوں سے اس مقدس علم کو امور مجہولہ کے انکشاف کے لئے استعمال کرتے آئے ہیں اور بلا شبہ ہر دور میں علم جفر کو دیگر علوم خفیہ مثلاً رمل، اعداد، پامسٹری اور علم نجوم کے مقابلے میں برتری اور فوقیت حاصل رہی ہے۔

اس کی ایک وجہ تو یہ ہے کہ اس مظہر علم کو آغوش امامت میں پروان چڑھنے کا شرف حاصل ہے (میرے خیال میں یہی سند اس علم کی صداقت و عظمت کے لئے کافی ہے) دوسری وجہ یہ ہے کہ علم جفر ریاضی کی ایک شاخ تصور ہوتی ہے۔ جس میں رمل و نجوم کی طرح ظن اور قیاس کا دخل نہیں ہوتا بلکہ بات کا جواب بات میں یوں ملتا ہے جیسے کسی غیبی ہستی سے باتیں ہو رہی ہوں۔

ادارہ بزم جفر کئی برسوں سے اس علم کی ترویج و اشاعت کے لئے کوشاں ہے۔ شائقین جفر کے لئے بذریعہ ڈاک باقاعدہ تعلیم کے علاوہ متعدد کتب اشاعت کروائی ہیں۔ مثلاً آفتاب جفر حصہ اول و دوئم، فیوض جفر (یہ کتب افکار بکڈپو مین بازار اسلام پورہ لاہور سے دستیاب ہیں) اس کے علاوہ انکشاف جفر اور اعوان النجوم وغیرہ۔

علاوہ ازیں امامیہ جنتری کے توسط سے ہر سال مجرب اور آسان مستحصلات جفر آپ کی خدمت میں پیش کئے جاتے ہیں۔ آیئے ہم سب مل کر آئمہ علیہم السلام کے اس کاشف اسرار علم کی افہام و تفہیم کو سہل بنائیں۔

جفر کا نہایت ہی مختصر آسان اور زود فہم قاعدہ جو کہ طرح عناصری کے نام سے جانا جاتا ہے۔ پیش کیا جاتا ہے آپ راہ چلتے چلتے صرف چند منٹ میں اپنے کسی بھی اہم مسئلہ میں رہنمائی لے سکیں گے۔ اپنی روز مرہ پریشانیوں کے لئے اس مستحصلہ سے مشورہ لے سکیں گے۔ تھوڑی سی مشق اور تجربہ سے کئی اہم انکشافات کر سکیں گے۔ مستحصلہ جفر جسے آپ کے ٹو کی چوٹی سر کرنا سمجھتے ہیں آپ کے لئے بازیچہ اطفال بن کے رہ جائے گا۔ آنے والے سائلین کے اَن گنت سوالات اسی قاعدہ سے حل کیا کرتا ہوں۔ کبھی خطا نہیں ہوتا۔

## (تشریح العمل)

(1) اپنا سوال لکھیے۔

(2) سوال کو الگ الگ حروف میں کر لیں۔

(3) اس سطر سے ہر چوتھا حرف اُٹھاتے جائیں۔

(4) اُٹھائے گئے حروف جوابیہ ہیں۔ سوال کی نسبت حروف کو ترتیب دے کر جواب سے لطف اندوز ہوں۔ اکثر حروف خود ناطق آتے ہیں۔ اگر ایک دو حروف جواب بنانے میں رکاوٹ ڈالیں تو انھیں قواعد نظیرہ و ہم رتبہ وغیرہ سے بدل دیں (نظیرہ و ہم رتبہ کی شرح سابقہ جنتریوں میں ہو چکی ہے)

اب چند ایک مثالیں ملاحظہ فرمائیں۔

مثال نمبر 1: (ایک فرضی سوال)

یا علیم: زید بن بکر یہ کام کرے یا نہ؟

بسط حرفی: ز ی د ب ن ب ک ر ی ہ ک ا م ک ر ے ی ا ن ہ

۴ - ۴ کی گنتی سے حاصل حروف: ب ر ا ی ہ

جوابیہ سطر: بُرا یہ

مثال نمبر 2: (ایک سائل کا سوال)

یا علیم: انور حسین بن شہزادان بی بی کے حالات کی ابتری اور پریشانی کا سبب کیا ہے؟

بسط حرفی: ا ن و ر ح س ی ن ب ن ش ہ ز ا د ا ن ب ی ب ی ک ے ح ا ل ا ت ک ی ا ب ت ر ی ا و ر پ ر ی ش ا ن ی ک ا س ب ب ک ی ا ہ ے

۴ - ۴ کی گنتی سے حاصل حروف: ر ن ہ ا ب ح ت ب ا ر ن س ی

جوابیہ سطر: د ن ہ ا ب — ح ت ب ا — ر ہ س ی
بندھا — تاب — سحر ہے

یعنی حالات کو سحر جادو کی طاقت سے بندش کیا گیا ہے۔

مثال نمبر 3: (سائل کے مسئلہ کا حل)

یا علیم: کون سا اسم الٰہی یا آیت مجیدہ انور حسین بن شہزادان ورد کرے کہ سحری بندش ختم ہو جائے؟

بسط حرفی: ک و ن س ا ا س م ا ل ہ ی ا ا ی ت م ج ی د ہ ا ن و ر ح س ی ن ب ن ش ہ ز ا د ا ن و ر د ک ر ے ک ہ س ح ر ی ب ن د ش خ ت م ہ و ج ا ی ے

۴ - ۴ کی گنتی سے حاصل حروف: س م ی ی ن س ن ا و ر س ب خ د

جوابیہ سطر: و م ق ی — ی ل ن س — ن ا و ر س — ب خ و

قیوم — سنئے — سنوار — خوب

یعنی اسم یا قیوم کے بارے سن لے کہ یہ اسم اعظم تجھے خوبیوں سے سنوار دے گا۔

(بحمداللہ اس سائل کے حالات اس اسم مبارک کے ورد سے اب مائل بہ عروج ہیں)

مثال نمبر 4: ذاتی سوال (اپنی موجودہ گاڑی کے بارے میں)

یا علیم: ایف ایکس سوزوکی کار غلام عباس اعوان کے لیے مفید ہے یا نہ؟

بسط حروفی: ا ی ف ا ی ک س س و ز و ک ی ک ا ر غ ل ا م ع ب ا س ا ع و ا ن ک ی ل ی ی م ف ی د ہ ی ا ن ہ

۴۔۴ کی گنتی سے حاصل حروف: اس ک رم س ال ف ی ہ

جوابیہ حروف: اس ک رم آ ال ف ی ہ

اس کرم آ فال ہے

یعنی اس بارے میں فال یہ ہے کہ مولائے کریم کا کرم خاص ہوگا۔ انشاء اللہ



# عمل برائے شناخت چور

"بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اِنَّهٗ مِنْ سُلَيْمَانَ وَاِنَّهٗ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَلَّا تَعْلُوْا عَلَيَّ وَاْتُوْنِيْ مُسْلِمِيْنَ" (سورۃ النمل)

اس آیت کو مشکوک آدمیوں کے ناموں کے ساتھ الگ الگ چھوٹے چھوٹے کاغذ کے ٹکڑوں پر لکھ کر ایک دفعہ مندرجہ بالا آیت کو ہر ایک کاغذ پر تلاوت کر کے دم کریں۔ اور مشکوک آدمیوں کی تعداد کے مطابق ہم وزن آٹے کی گولیاں بنائیں اور ان گولیوں میں اُن کاغذ کے ٹکڑوں کو الگ الگ ایک ایک آٹے کی گولی میں اچھی طرح بند کر کے آیت متذکرہ تلاوت کر کے بند کرتے جائیں جب سب گولیاں اچھی طرح بند ہو جائیں تو ساتھ رکھے ہوئے پانی سے بھرے ہوئے برتن میں ایک ایک آٹے کی گولی ڈالتے جائیں۔ انشاء اللہ جو چور ہوگا۔ اُس کا نام پانی کے اوپر تیرتا رہے گا۔ باقی سب ڈوب جائیں گے۔

نوٹ: اگر مضمون کا کوئی جز سمجھ میں نہ آئے۔ تو مع جوابی لفافہ رابطہ کریں۔

پتہ: عامل عابد حسین جاڑا
بمقام و ڈاکخانہ جاڑا تحصیل پہاڑ پور، ضلع ڈیرہ اسماعیل خان (صوبہ سرحد)

# حل المشکلات کے لئے مجرب عمل

امامیہ جنتری کے قارئین کے لئے تیر بہدف عمل پیش کرتے ہیں۔ اس عمل کے بے شمار فوائد ہیں۔ مثلاً ادائیگی قرض، حصول ملازمت، فتوحات، رزق میں برکت، حل المشکلات کے لئے مجرب المجرب عمل ہے۔

طریقہ: اس عمل کو روزانہ بعد نماز عشاء یا بعد نماز فجر اپنا نام مع والدہ کے اعداد قمری نکال کر پڑھیں۔ اوّل و آخر ۳۱۳ بار دُرود شریف ضرور پڑھیں۔ عمل کی مدت اکیس دن یا اکتالیس دن کی ہے۔ گزارش ہے کہ اللہ تعالیٰ کامیابی دے تو مجھ حقیر کو تقصیر کو دعاؤں میں ضرور یاد رکھیں۔ عمل درج ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

اِلٰهِيْ بِحُرْمَتِ كُنْ فَيَكُوْنَ فَتَبَارَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ يَاكَفِيْلُ يَاوَكِيْلُ يَابَاسِطُ يَا نَافِعُ يَاغَنِيُّ يَامُغْنِيُّ يَاوَهَّابُ يَارَزَّاقُ اُرْزُقْنِيْ رِزْقًا طَيِّبًا وَّاسِعًا بِغَيْرِ حِسَابٍ ط اَللّٰهُمَّ اِكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ وَبِطَاعَتِكَ وَبِحَقِّ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط



# نادِ علی علیہ السلام صغیر

نَادِ عَلِيًّا مُظْهِرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّكَ فِي النَّوَائِبِ
كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِيْ بِعَظَمَتِكَ يَااَللّٰهُ بِنُبُوَّتِكَ يَامُحَمَّدُ
بِوِلَايَتِكَ يَاعَلِيُّ يَاعَلِيُّ يَاعَلِيُّ

نماز فجر اور عشاء کے بعد چودہ چودہ مرتبہ پڑھیں۔ تمام مشکلات کا حل ہے۔ اوّل و آخر چودہ چودہ بار دُرود پڑھیں۔ مجرب ہے۔

# مُشکل کُشا احمری

سید ضیا نقوی نزد امام بارگاہ حسینیہ شیعین باغ خورد تحصیل و ضلع اٹک فون: 0597-604408

یہ قاعدہ کسی مشکل کام میں نہایت پُر تاثیر ہے اگر قاعدے سے کیا جائے تو کبھی خطا نہیں کرتا۔ یعنی کیسا ہی کام ہو اور تمام ذرائع ختم ہو کر اس سے مایوسی ہوگئی ہو تو جفر احمر کا یہ عمل وہاں حیرت نما اعجاز دکھاتا ہے۔

قاعدہ/طریقہ: جو مطلب ہو اس کے الگ الگ حروف لکھیں۔

پھر ان حروف کے اعداد قمری بحساب ابجد نکالیں۔ جملہ میزان کو بارہ پر تقسیم کریں جو باقی بچے اس کو برج حمل سے شمار کریں۔ جس بُرج پر وہ تعداد ختم ہو اس بُرج سے عمل کا آغاز کریں۔ جو اس بُرج کا متعلقہ ستارہ ہو اس ستارہ سے متعلقہ دن معلوم کریں۔ اس دن سے عمل کا آغاز کریں۔ یعنی اس بُرج کے اعداد مطابق اسماء الٰہی کا ورد اس دن سے کریں اور بُرج کے اعداد مطابق روزانہ خدا پاک کا اہم عدد نام پڑھیں انشاء اللہ ایک ہفتہ میں کامیابی ہوگی۔

یہ عمل ایک مشہور عامل روحانی کا ہے۔ کامیاب اور مجرب عمل ہے۔ لیکن اس سے فائدہ صرف وہی حضرات اُٹھا سکتے ہیں۔ جو ابجد نجوم سے کچھ واقفیت رکھتے ہوں۔ عام آدمی کے لئے استفادہ کرنا مشکل ترین بلکہ ناممکن ہے۔ کیونکہ بُرج بارہ ہیں اور ستارے متعلقہ سات ہیں۔ صرف ستارہ شمس اور قمر کا تعلق ایک ایک بُرج سے ہے۔ لیکن پانچ باقی ستاروں کا تعلق

(۱۰) دس بُروج سے یعنی ہر ستارہ دو بُروج سے تعلق رکھتا ہے۔ جیسا کہ عطارد کا تعلق بُرج جوزا و سُنبلہ سے ہے۔ ستارہ مشتری کا تعلق قوس اور حوت سے ہے۔ اسی طرح ایام کا تعلق دو دو بُروج سے ہے۔ میں نے ذاتی جدوجہد سے مکمل نقشہ مرتب کر دیا ہے تاکہ ہر حاجت مند اس عمل سے استفادہ کر سکے۔

وضاحت کے لئے مثال ملاحظہ فرمائیں۔

ایک شخص کا مقصد ہے " قرض سے نجات ملے "اس کے بلحاظ ابجد قمری اعداد حاصل کئے۔

سوال کو مفرد کیا: ق ر ض س ے ن ج ا ت م ل ے

10+30+40+400+1+3+50+10+60+800+200+100

میزان = 1704

1704 میزان حاصل ہوا۔ 1704 کو 12 پر تقسیم کیا تو صفر 0 حاصل ہوا۔ یعنی پورا پورا تقسیم ہوگیا۔ بارھواں بُرج حاصل ہوا۔ بارھواں بُرج حوت۔ اس کا ستارہ مشتری ہے اور مشتری کا تعلق دو بُرجوں سے ہے۔ حوت اور قوس اور مشتری کا دن جمعرات سے متعلق ہے۔ گویا بُرج قوس و حوت کے اعداد 580 مطابق اسم الٰہی یا اسماء الٰہی کا ورد جمعرات سے کرنا ہے۔ یعنی ایک ہفتہ تک روزانہ 580 مرتبہ اسماء الٰہی " یَا اَللّٰہُ الرَّشِیْدُ " کا ورد کرنا ہے۔ اوّل و

آخر سات مرتبہ دُرود پاک ضرور پڑھیں تاکہ قبولیت ہو۔

بارہ بُروج مع اعداد ترتیب، ستارہ و ایام، مقررہ تعداد اسماء الٰہی کا مکمل نقشہ درج ذیل ہے۔ اگر کوئی حاجت مند کسی اہم کام کے لئے خود نہ بنا سکیں۔ تو درج بالا پتہ پر رابطہ کریں۔

عمل کا خاکہ:

| نمبر شمار | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بالترتیب بارہ بُروج کے نام | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت |
| نام ایام ہفتہ فارسی/اردو میں | یکشنبہ/اتوار | دوشنبہ/سوموار | سہ شنبہ/منگل | | چہار شنبہ/بدھ | | پنجشنبہ/جمعرات | | جمعہ | | شنبہ/ہفتہ | |
| دنوں سے متعلقہ ستارے | شمس | قمر | مریخ | | عطارد | | مشتری | | زہرہ | | زحل | |
| ستاروں سے متعلقہ بُروج | پانچواں اسد | چوتھا سرطان | پہلا حمل | آٹھواں عقرب | تیسرا جوزا | چھٹا سنبلہ | نواں قوس | بارھواں حوت | دوسرا ثور | ساتواں میزان | دسواں جدی | گیارھواں دلو |
| بُروج کے اعداد | 65 | 320 | 372 + 78 | | 147 + 17 | | 414 + 166 | | 108 + 706 | | 40 + 17 | |
| بُروج کے اعداد کی میزان | 65 | 320 | 450 | | 164 | | 580 | | 814 | | 57 | |
| اسماء الٰہی بمطابق اعداد بُروج برائے وظیفہ | [illegible] | [illegible] | یَا نَاصِرُ سَنَانُ | | یَا عَلِیْمُ وَھَّابُ | | یَا اَللّٰہُ الرَّشِیْدُ | | یَا اَحَدُ آخِرُ | | یَا مَجِیْدُ | |

حکیم سرفراز احمد زاہد

پوسٹ بکس نمبر ۲۵۹ ملتان
فون موبائیل:
0303-6142043
0303-6660878
0300-9379639

# کمالات جفر (لوح تسخیر یوسفی)

قارئین امامیہ جنتری کی خدمت میں حکیم سرفراز احمد کا سلام! اکثر لوگ اور خاص کر عاشقان امامیہ جنتری مجھ سے اکثر یہ سوال کرتے ہیں کہ ہر سال ایک ہی موضوع کو سامنے رکھتے ہیں۔ میں ہر بار یہی جواب دیتا ہوں کہ کمالات جفر میری پہچان ہے۔ اور لوح تسخیر میرا خاص عمل ہے۔ ہر صاحب علم کے پاس کوئی نہ کوئی خاص تحفہ ہوتا ہے۔ اسی طرح یہ مکمل عنوان کمالات جفر (لوح تسخیر) میری پہچان بن گئی ہے۔ حیدرآباد آئے تقریباً ڈیڑھ سال سے زائد عرصہ ہو گیا ہے۔ مگر جس جس کو معلوم ہوا تو اُس نے سب سے پہلے امامیہ جنتری کا حوالہ دیا اور اس مستقل عنوان کا۔ اس ربّ ذوالجلال کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ جس نے آئمہ معصومینؑ کے طفیل مجھے یہ عزت دی۔ ورنہ میں کیا ہوں یہ میں ہی جانتا ہوں۔ میری ٹرانسفر کے سلسلہ میں جو لاہور اسلام آباد کی معزز شخصیات کوشش کر رہی ہیں۔ ان سے بھی امامیہ جنتری اور علم جفر سے تعلق ہے۔ میں اُن کا بھی تہہ دل سے شکر گزار ہوں اور اس بات کا اعتراف کرتا ہوں کہ اپنی عزت اور ساکھ بچانے اور قائم رکھنے کے لئے کانٹوں پر چلنا پڑتا ہے۔ ورنہ مجھے بھی یہ لٹنے کو ملے کہ ہم سے رقم لے لی۔ مگر کام ارسال نہیں کیا۔ اثر پذیری اور تاثیر ماہر فن کے ہاتھ میں ہونا شرط ہے۔ مگر میرا ایمان کہ خلوص ایمانداری سے کام کیا ہوا انشاء اللہ بارگاہ ایزدی میں شرف قبولیت پاتا ہے اور مالک کائنات معصوم ہستیوں کے طفیل جو تاجداران کائنات اور وجہ وجود کائنات ہیں ضرور عزت بخشتا ہے۔ تاثیر میں دیر سویر ہونا بھی اسی کی توفیق سے ہے۔ گارنٹی وہ دیتا ہے۔ جس کو یہ یقین کامل ہو کہ وہ ابد تک رہے گا۔ حالانکہ یہاں تو اگلے سانس کی گارنٹی نہیں ابد تک قائم تو صرف ربّ العالمین ہے انسان کی اپنی گارنٹی نہیں تو وہ دوسروں کو گارنٹی کیا دے گا۔ میرے سابقہ عمل لوح تسخیر نورانی کو جو مومنین اور غلامانِ مومنین نے عزت بخشی اور پذیرائی دی یہ سب اس مالک کون و مکان کا کرم ہے کہ بات اب تک بنی ہوئی ہے۔ میں تو آلِ سادات کا حسبی نسبی غلام ہوں بھکاری ہوں۔

۲۰۰۳ء کے لئے ایک خاص تحفہ اپنے عنوان بالا کے تحت لے کر حاضر ہوں۔ اس کی تعریف تو اس کو استعمال کرنے کے بعد خود بخود واشرات کی صورت میں ظاہر ہوگی۔ مگر پھر بھی مختصراً چند خواص درج ذیل ہیں۔ اس عمل سے ہر کام میں کامیابی حاصل ہوگی۔ دشمن اور افسران مسخر ہوں گے۔ رزق میں برکت، کاروبار میں ترقی، بے روزگاری کا خاتمہ، میرے سابقہ مضمون میں یہ لکھا تھا کہ سورۂ یوسف میں ۲۵ جگہ اسم یوسف آیا ہے۔ اس میں بھی ایک راز ہے۔ یہ راز اب آپ کے سامنے ہے۔ نئے چاند کی پہلی جمعرات کو ساعت مشتری یا زہرہ میں سورۂ یوسف پڑھنا شروع کریں اور جس جگہ اسم یوسف آئے اس جگہ ایک مرتبہ سورۂ اخلاص معہ بسم اللہ شریف اور سات دفعہ سورۂ توبہ کی آخری آیت "لقد جاء کم تا روف الرحیم" تک پڑھیں۔ اس طرح تمام سورت مکمل کریں۔ ایک ہفتہ یا گیارہ دن تک پڑھیں۔ یہ زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ اب تمام سورت میں اسماء پاک کے اعداد معہ سورت اخلاص اور آیت پاک اور اپنے نام کے اعداد جمع کر کے مربع مشک و زعفران سے پُر کریں۔ اور چاندی کے تعویذ میں بند کر لیں اور کچھ شیرینی لے کر ختم سورت یوسف پڑھ کر نیاز حضرت یوسفؑ دیں اور بچوں میں تقسیم کر دیں۔ اور نقش بازو یا گلے میں پہن لیں۔ جہاں جائیں گے حسب منشاء کام ہوگا ایسے معلوم ہوگا جیسے کوئی غیبی طاقت ہر وقت ساتھ ہے۔ نقش بلا کسر پُر کریں اور چاروں کونوں کے موکلات درج کریں۔

نوٹ: عمل بسم اللہ شریف کی اجازت لینے والے حضرات امامیہ جنتری کے معززین کا خط ہمراہ بھیجیں۔ یہ عمل ان سے منسوب کر چکا ہوں۔

حل: عدد اسماء یوسفؑ : ۲۵ مقام : ۱۵۶ x ۲۵ = ۳۹۰۰

| | |
|---|---|
| عدد سورت اخلاص : | ۱۰۰۲ |
| عدد آیت پاک : | ۲۸۹۶ |
| عدد اسم سائل : | + ۱۱۳۴ |
| | ۸۹۳۲ |
| کسر دور کرنے کے لئے : | + ۹۴ |
| | ۹۰۲۶ |
| | − ۳۰ |

۸۹۹۶ ÷ ۴ = ۲۲۴۹

مطر بنائیل — ۷۸۶ — وزر بنائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲۵۶ | ۲۲۵۹ | ۲۲۶۲ | ۲۲۴۹ |
| ۲۲۶۱ | ۲۲۵۰ | ۲۲۵۵ | ۲۲۶۰ |
| ۲۲۵۱ | ۲۲۶۴ | ۲۲۵۷ | ۲۲۵۴ |
| ۲۲۵۸ | ۲۲۵۳ | ۲۲۵۲ | ۲۲۶۳ |

حمر بنائیل — خزر بنائیل

نوٹ: گریختہ کی واپسی، بیرون ملک سفر، ملازمت، محتاجی دور ہو کر غنی کرنا اس کا ادنیٰ کرشمہ ہے۔

دعا گو:
حکیم سرفراز احمد زاہد

# محبت اور عداوت

پر تقسیم سید نثار عباس نقوی الاجتہادی
حسینی روڈ امامیہ کالونی شاہدرہ لاہور
فون رہائش: 7926454
موبائل: 0300-9427950

امامیہ جنتری کے قارئین کی خدمت میں ایک عمل پیش کرنا چاہتا ہوں۔

زمانہ دو ہی قسم کے اعمال کی تلاش میں سرگرداں ہے۔ "عمل حب" اور "عمل بغض" باقی سب کے سب اعمال اُن ہی کے زمرے میں داخل ہیں۔

عمل حب کا باطنی نام "بدوح" عمل بغض کا نام "اجھزط" ہے۔

بعض عاملین یہ کہتے ہیں کہ "بدوح" اللہ تبارک تعالیٰ کے اسماء میں ایک اسم ہے بعض کہتے ہیں کہ نہیں یہ ایک "موکل" ہے حالانکہ دونوں باتیں ہی غلط ہیں۔ آیئے ہم لفظ "بدوح" اور "اجھزط" کی مختصری تشریح پیش کرتے ہیں۔ سب جانتے ہیں کہ اعداد کی حقیقت 9 تک محدود ہے جن کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

9 8 7 6 5 4 3 2 1

اِن اعداد میں سے جو جفت اعداد وہ الگ کر لیں اور طاق اعداد الگ کر لیں۔

مثلاً اعداد جفت: 2 4 6 8

ان کے حروف بنائے: ب د و ح (بدوح)

مثلاً اعداد طاق: 1 3 5 7 9

ان کے حروف بنائے: ا ج ھ ز ط (اجھزط)

حب کے نقوش بناتے وقت "بدوح" سے کام لیں گے۔ بغض عداوت، جدائی، طلاق وغیرہ کے لئے کلمہ "اجھزط" سے کام لیں گے۔ مثلاً بچوں کے لئے مناسب رشتے نہ آتے ہوں۔ کاروبار نہ چلتا ہو۔ دوکان وغیرہ پر مخلوق کا رجوع نہ ہو۔ اور حلال محبت میں مبتلا کرنا ہو تو کام "یا بدوح" سے لیں گے۔ کسی سے نشہ وغیرہ ہیروئن چرس، شراب چھڑوانا ہو یا شوہر نے کسی دوسری عورت سے شادی کر لی ہو یا کرنا چاہتا ہو اُسے باز رکھنے کے لئے لفظ "اجھزط" سے مدد لیں گے۔

## (۱) حب یا حاضری مطلوب

نقش بدوح حب اور حاضری مطلوب کے لئے نہایت پُر تاثیر ہے۔ جس کی وجہ سے اُڑتے ہوئے پرندے بھی قدموں میں گر پڑتے ہیں۔ اس کے لئے جلالی و جمالی پرہیز ہے۔ سوا لاکھ اس کی زکوٰۃ ہے۔ سوا لاکھ نقوش کی گولیاں آٹے میں بنا کر دریا میں پھینکتے جائیں اور ساتھ ساتھ یا بدوح پڑھتے جائیں۔ جب مطلوب کو طلب کرنا ہو۔ بروز جمعہ طلوع آفتاب کے وقت زہرہ کی ساعت میں شرف سے ہرن کی جھلی پر دو صورتیں طالب مطلوب کی بنا کر ان میں نقش لکھ دو لوبان وعنبر کی دھونی دے کر ریشم کے کپڑے میں لپیٹ کر اتار کی بُرش ٹہنی پر معلق کر دیں۔ ہوا سے ہلتا رہے اِن صورتوں کے نیچے لکھیں: الحبُ فلاں بن فلاں علی حب فلاں جنت فلاں کو حاضر کرو حاضر کرو حاضر کرو" العجل الساعۃ الوحا"

| ح | و | د | ب |
|---|---|---|---|
| د | ب | ح | و |
| ب | د | و | ح |
| و | ح | ب | د |

فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں کو
حاضر کرو حاضر کرو حاضر کرو" العجل الساعۃ الوحا"
بحق یا بدوح فبلوحت بن البدوح فی البلوح بدوحک بدوح

یہ نقش حب بتائے گئے تمام کاموں کے لئے ہے اس سے کام لینا عامل کی اپنی فراست کا کام ہے۔ صرف جائز اور شرعی حاجت کے لئے کیا جائے ورنہ نقصان ہوگا۔

## عداوت، بغض، جدائی یا نشہ وغیرہ چھڑانے کے لئے

(۱) آیت "اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ" کے اعداد ابجد قمری

(۲) "یا مُھَیْمِنُ" کے اعداد

(۳) اس شخص کے نام مع والدہ کے اعداد

(۴) یہ تمام اعداد جمع کر لیں

میزان میں 30 عدد تفریق کر لیں باقی کو چار پر تقسیم کر لیں۔ حاصل قسمت کو خانہ نمبر (۱) رکھ کر نقش بمطابق رفتار پُر کرتے جائیں۔ اگر 4 کی تقسیم پر ایک عدد باقی ہو خانہ نمبر 13 میں اگر 2 باقی ہو تو خانہ نمبر 9 اگر 3 باقی ہوں تو خانہ نمبر 5 میں ایک اضافہ کر دیں۔ لکھنے کا طریقہ یہ ہوگا۔ جس کے لئے عمل کیا جا رہا ہے اُس ستارہ معلوم کریں اگر تاریخ پیدائش یاد نہ ہو تو پھر اُس شخص کے نام مع والدہ کے اعداد کو 12 پر تقسیم کریں۔ جو بُرج معلوم ہو بس اُس بُرج کا ستارہ لے لیں۔ جس وقت اس ستارے کے ساتھ قمر کی نظر تثلیث اس ستارے کی ساعت میں 11 عدد نقش لکھ کر رکھیں اسے پانی یا شربت وغیرہ میں گھول کر ہر روز ایک نقش گھول کر پلاتے رہیں۔

ایک عدد نقش تعویذ بنا کر گلے میں پہنا دیں۔

ابجھزط

رفتار نقش

| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |

تعویذ کے نیچے یہ عبارت لکھیں۔ اھدنا الصراط المستقیم یا مھدی فلاں بن فلاں کی (خالی پر عادت یا مقصد) ختم کرو۔

حرام کے لئے قطعاً اجازت نہیں ہے بخوف طوالت لفظ "ابجھزط" کی مکمل تشریح پیش نہیں کر سکا انشاء اللہ آئندہ کروں گا۔ (سید نثار عباس نقوی الاجتہادی)

**نوٹ:** ہمارے پاس چند الواح مشتری جو عین شرف کے وقت تیار کی گئی تھیں موجود ہیں جیسی لوح، لاکٹ، ساگر۔

# لوح دافع جادو، نظر بد، آسیب، جنات، سحر

یہ لوح مولا علی علیہ السلام سے منسوب ہے۔ دافع جن، آسیب، سحر، جادو، نظر بد، ام الصبیان اور دشمن کا وار خطا کرنے کے لئے بے نظیر ہے۔ جس شخص کے پاس ہوگی۔ آفت، مصیبت، سحر، جادو، جنات، نظر بد سے بالکل محفوظ رہے گا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| ۱۶۵۱۸ | ۱۶۵۲۱ | ۱۶۵۲۵ | ۱۶۵۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۶۵۲۴ | ۱۶۵۱۴ | ۱۶۵۱۷ | ۱۶۵۲۲ |
| ۱۶۵۱۳ | ۱۶۵۲۷ | ۱۶۵۱۹ | ۱۶۵۱۶ |
| ۱۶۵۲۰ | ۱۶۵۱۵ | ۱۶۵۱۴ | ۱۶۵۲۶ |

گزشتہ دنوں مرحوم قبلہ مولانا علامہ محمد بشیر انصاری فاتح ٹیکسلا کے فرزند ارجمند محترم غالب علی انصاری سے لاہور میں ملاقات ہوئی۔ تو اُن سے دریافت کیا کہ اُن کے والد مرحوم اعلیٰ اللہ مقامہٗ جہاں عالم دین تھے وہاں حکیم اور عامل بھی تھے اور اکثر مومنین پر وہ خاص ورد کرتے تھے۔ وہ ورد کیا تھا۔ محترم غالب علی انصاری نے بتایا کہ وہ مریض کا دائیاں بازو پکڑ کر یہ پڑھا کرتے تھے۔

" بقول: امیر المومنین علی علیہ السّلام مخلخل، مشلشل، مخاخا، مشاشا، اُخرج اُخرج اُخرج بحق محمدٍ بحق عليٍ بحق فاطمةٍ بحق حسنٍ بحق حسينٍ "

مضمون کی کوئی جز سمجھ نہ آئے تو جوابی لفافہ سے رابطہ کریں۔



# عمل سورۂ یٰسین برائے حاجت

یہ مجرب عمل آقائے مولوی سید محمد تقی سلمہ اللہ الواہب نے اپنی کتاب تحفۂ حسنات (مطبع منشی نولکشور لکھنؤ) میں تحریر فرمایا ہے۔

یہ طریقہ آئمہؑ سے منقول ہے کہ جب کوئی حاجت دشوار پیش آئے تو دو رکعت نماز بہ نیت قربۃً الی اللہ پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد آیت الکرسی تا خالدون پڑھے۔ دو رکعت نماز پڑھ کر سر برہنہ کھڑا ہو کر اپنی گردن میں کپڑا ڈال کر مثل مجرم اور گناہ گار کے، دونوں ہاتھوں سے گلے میں ڈالے ہوئے کپڑے کو ہاتھ جوڑ کر پکڑے اور سورۂ یٰسین کو شروع کرے۔ جب " کُنْ فَیَکُون " پر پہنچے تو فوراً سجدہ میں جائے۔ اور پڑھے " سُبْحَانَ الَّذِی " یعنی باقی ماندہ سورت ختم کرے۔ اسی حالت میں خضوع و خشوع سے اپنی حاجت طلب کرے۔ مستجاب ہے (یہ عمل میرا آزمودہ ہے) سید ضیاء نقوی

# بخار سے شفایابی کے لئے مجرب دعا

کسی کو بخار ہو تو اس کی پیشانی پر ہاتھ رکھ کر یہ آیت پڑھے " بسم اللّٰہ الرّحمٰن الرّحیم یَا نَارُ کُونِی بَرْدًا وَّ سَلَامًا عَلٰی إِبْرَاهِیمَ وَعَلٰی " پھر مریض کا نام لے اور کہے۔ "بحق محمّد و آل محمّد " اس طرح تین مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ اوّل آخر تین مرتبہ درود شریف ضرور پڑھیں۔ آزمودہ ہے۔

التماس دعا: کرنل افتخار نقوی 0333-4252883

| برائے طلب حاجت | گھر سے نکلتے وقت |
|---|---|
| ۷۸۶ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور ۷۸۶ مرتبہ " اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدٍ " پڑھ کر دعا کریں۔ | حضرت امام زین العابدینؑ نے فرمایا کہ ہر مومن گھر سے نکلتے وقت یہ پڑھے " بِسْمِ اللّٰہِ آمَنْتُ بِاللّٰہِ وَتَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ " |

# ہاتھ کی لکیریں اور مختلف نشانات

پامسٹ سید اعجاز حسین شاہ
دارا نمبر 2 مال منڈی حویلی لکھا تحصیل دیپالپور
ضلع اوکاڑہ فون نمبر: (04442)74430
e-mail:palmistahah@yahoo.com

گزشتہ سال امامیہ جنتری میں "ہتھیلی کے اُبھار اور مختلف نشانات" کے موضوع پر مختلف نشانات اور اُن کے زندگی پر ہونے والے اثرات کا جائزہ لیا گیا۔ اس مضمون میں ہم چار بڑی اور اہم لکیروں خط زندگی، خط دل، خط ذہن، اور خط تقدیر پر موجود مختلف نشانات اور اُن کے زندگی پر ہونے والے اثرات کا جائزہ لیں گے۔ لکیروں اور اُبھاروں کے بارے میں جاننے کے لئے ہم دی ہوئی شکل کا سہارا لیں گے۔

## خط تقدیر اور مختلف نشانات

خط تقدیر ہمیں اِنسان کی طرف سے روپے کے حصول کے لئے کی جانے والی کوششوں، دنیاوی مرتبہ، غربت اور امارت اس کے ساتھ ساتھ اِنسانی زندگی کے اُتار چڑھاؤ کے بارے میں مفید معلومات ملتی ہیں۔

△ تکون: خط تقدیر پر تکون یک دم دولت کے حصول کی علامت ہے۔ یہ دولت اِنسان کو لاٹری، اِنعامی سکیم یا غیر متوقع کامیابیوں کے ذریعے ملتی ہے۔ اُبھار نیپچون سے میدان مریخ تک تقدیر کی لکیر پر تکون تعلیمی کیریئر میں خوش قسمتی کی علامت ہے۔ میدان مریخ میں زیادہ تر تکون نظر آتی ہے۔ ایسے افراد زندگی میں اپنے کیریئر کے آغاز میں غیر متوقع کامیابیاں حاصل کرتے ہیں۔

□ مربع: خط تقدیر پر مربع اِنسان کو حصول رزق کے سلسلے میں غیر یقینی صورتحال سے محفوظ رکھتا ہے۔

✳ ستارہ: ستارہ خط تقدیر پر تباہی کی علامت ہے۔ اُبھار نیپچون سے میدان مریخ تک ستارہ ابتدائی عمر میں تعلیمی کیریئر کی ناکامی، زندگی کے جس حصے میں ستارہ ہوگا وہ دور اِنسان کا اِنتہائی نحس ہوگا۔ ملازم پیشہ افراد کی نوکری کو خطرہ ہوگا۔ کاروباری افراد کا کاروبار یک دم بند ہو جائے گا۔ رقم ڈوب جائے گی۔

✕ کراس: خط تقدیر پر کراس روپے کے حصول کے سلسلے میں مختلف رکاوٹوں کو ظاہر کرتا ہے۔ یہ رکاوٹیں اندرونی اور بیرونی سازشوں کا نتیجہ ہوتی ہیں۔

● سیاہ تِل: خط تقدیر پر سیاہ تِل اِنتہائی نحس علامت ہے۔ متعلقہ عُمر میں اِنسان کو سوائے ناکامی کے کچھ نہیں ملتا۔ ملازم پیشہ افراد اس عُمر میں یا تو معطل ہو جاتے ہیں یا اُن کی تنزلی ہو جاتی ہے۔ زیادہ بڑا اور گہرے سیاہ رنگ کا تِل نوکری سے برخاستگی کی علامت ہے۔ اسی طرح کاروباری دنیا میں بھی سوائے ناکامی کے اِنسان کو کچھ نہیں ملتا۔

≡ کاٹتی ہوئی لکیریں: خط تقدیر پر چھوٹے چھوٹے کٹ وقتی پریشانی اور مختلف رکاوٹوں کو ظاہر کرتے ہیں۔ ان کا دورانیہ چھ ماہ سے ایک سال تک ہو سکتا ہے۔

جزیرہ: ستارہ اور تِل کی طرح جزیرہ بھی نحس علامت ہے لیکن اس کی تباہی کی شدت کم ہوتی ہے۔ دراصل یہ غیر مستحکم کیریئر کو ظاہر کرتا ہے۔ اِنسان آگے جانے کی لاکھ کوشش کرے لیکن کامیابی نہیں ہوتی۔

لکیر کا پھولنا: خط تقدیر یک دم روئی کی طرح پھول جائے تو اس صورت میں ذریعہ معاش کے دوران اِنسان کو مسائل سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔

جھاڑی: خط تقدیر پر جھاڑی نما نشان مختلف مقدمات میں اُلجھنے کی علامت ہے۔

○ دائرہ: خط تقدیر پر دائرہ کی علامت قدیم دست شناسی میں دولت کے حصول کی علامت شمار کی جاتی تھی۔ لیکن میرے مشاہدے میں یہ بات غلط ثابت ہوئی ہے۔ آنکھ یا دائرہ کی موجودگی بھی روزگار کے حصول میں پریشانی کی علامت ہے۔

## خط زندگی اور مختلف نشانات

خط زندگی ہمیں اِنسان کی صحت، عمر، بیماری، زندہ دلی، ازدواجی اور معاشرتی تعلقات، مختلف حادثات، سلسلہ روزگار کے ساتھ ساتھ ہر اہم واقعہ کے بارے میں اس سے مدد ملتی ہے۔ اس مضمون میں ہم خط زندگی پر موجود مختلف نشانات کا جائزہ لیں گے۔

جزیرہ: خط زندگی پر شروع میں چھوٹے چھوٹے جزیرے ہوں تو بچپن کے ابتدائی ایام میں جسمانی کمزوری کی علامت ہے۔ شروع میں بڑا جزیرہ بہرے پن کی علامت ہے اور تر چھا جزیرہ آپ کی پیدائش بذریعہ آپریشن کو ظاہر کرتا ہے۔ عورتوں کے ہاتھوں میں 45-50 سال کی عمر میں جزیرہ ایام کے خاتمے کی علامت ہے۔ جس سے طبیعت میں اکتاہٹ بے چینی اور چڑچڑا پن پیدا ہو جاتا ہے۔ زندگی کی لکیر کے آخر میں جزیرہ بڑھاپا میں بیماری کی علامت ہے۔

✳ ستارہ: خط زندگی پر ستارہ یک دم حادثے کی علامت ہے جس سے اعصاب بُری طرح متاثر ہوں گے۔

✕ کراس: خط زندگی پر کراس مقدمہ بازی اور خاندانی رنجش کی علامت ہے۔

● سیاہ تل: خط زندگی میں سیاہ تل خون میں زہریلے مادوں کی زیادتی کو ظاہر کرتا ہے۔ چاہے وہ فوڈ پوائزنگ کے ذریعے ہو یا پھر کوئی دشمن کھانے میں زہر ملا دے۔

∪ ہلال: خط زندگی پر ہلال نما نشان یک دم آنے والی بیماری کو ظاہر کرتا ہے۔

○ دائرہ: خط زندگی پر دائرہ کا نشان بینائی کے متاثر ہونے کی علامت ہے۔ ایک دائرہ ایک آنکھ کی بینائی، دو دائرے دونوں آنکھوں کی بینائی کو متاثر کرنے کی نشاندہی کرتے ہیں۔

لکیر کا پھولنا: خط زندگی یک دم روئی کی طرح پھول جائے تو یہ اعصابی کمزوری کی علامت ہے۔ جس عمر میں یہ لکیر پھولی رہے گی۔ طبیعت میں گھبراہٹ، بے چینی اور چڑچڑاپن پیدا ہو جائے گا۔

✳ جھاڑی: خط زندگی میں جھاڑی کی طرح باریک باریک بال نما ریشے ظاہر ہو جائیں تو ازدواجی تعلقات کے گڑبڑ کی علامت ہے۔

□ مربع: خط زندگی کے بالکل درمیان میں مربع جسم کے حفاظتی حصار کا کام دیتا ہے۔ انسان پر کوئی جان لیوا بیماری حملہ کرے گی۔ یا کسی حادثے کا سامنا ہوگا۔ لیکن انسان خطرے سے بال بال بچ جائے گا۔

خط زندگی میں زہرہ کے اُبھار میں اندر کی طرف سے مربع ہو تو جذباتی مشکلات کی علامت ہے۔ بڑا مربع قید و بند کی نشان دہی کرتا ہے۔ خط زندگی میں اُبھار زہرہ کے بالمقابل خط زندگی کے باہر کی طرف مربع گوشہ نشینی کی علامت ہے۔

≡ کاٹتی ہوئی لکیریں: خط زندگی کو اُبھار زہرہ یا اُبھار مریخ منفی کی طرف سے آ کر کاٹنے والی لکیریں خاندانی رنجش یا مخالفین کی طرف سے پیدا کردہ رکاوٹوں کی نشاندہی کرتی ہیں۔

△ تکون: خط زندگی پر تکون عزیز و اقارب اور دوستوں کی طرف سے معاشی تعاون کی علامت ہے۔

## خط ذہن اور مختلف نشانات

خط ذہن انسان کی قابلیت، مثبت اور منفی رجحانات، علمی سرگرمیاں، ذہنی صلاحیت اور دماغ کے متعلقہ معاملات کو زیر بحث لاتا ہے۔

● سیاہ تل: خط ذہن پر سیاہ تل دماغی بخار یا کسی ایسے حادثے کی علامت ہے۔ جس سے ذہن پر ضرب لگی ہو۔ تل کی موجودگی سے چھ ماہ سے ایک سال تک ذہن کی صلاحیتیں متاثر ہوں گی۔

جزیرہ: اُبھار مشتری کے نیچے خط ذہن پر جزیرہ ابتدائی عمر میں ذہن کی کمزوری کی علامت ہے۔ اُبھار زحل کے نیچے خط ذہن پر جزیرہ 25 تا 30 سال کی عمر میں سردرد، جذباتی اُلجھنوں، غیر مستحکم کیریئر اور پریشانی کی علامت ہے۔ اُبھار مریخ مثبت پر خط ذہن پر جزیرہ پیٹ اور مثانہ کے متعلقہ مسائل کی نشان دہی کرتا ہے۔

✳ ستارہ: اُبھار مشتری کے نیچے خط ذہن پر ستارہ انتہائی قریبی عزیز کی وفات کی علامت ہے۔ اُبھار زحل کے نیچے خط ذہن پر ستارہ دماغی خلل کی علامت ہے۔ اُبھار شمس کے نیچے خط ذہن پر ستارہ سر پر چوٹ لگنے کی علامت ہے۔ اُبھار قمر پر خط ذہن پر ستارہ خودکشی کے رجحان کو ظاہر کرتا ہے۔ صحت اور دماغ دونوں لکیروں کی ملاپ پر ستارہ بے اولادی کی علامت ہے۔

✕ کراس: خط ذہن پر کراس دماغی صدمے کی علامت ہے۔

○ دائرہ: خط ذہن پر دائرہ آنکھ کے متعلقہ مسائل کی نشان دہی کرتا ہے۔

لکیر کا پھولنا: خط ذہن روئی کی طرح پھول جائے تو اعصابی کمزوری، یادداشت کی کمی اور ذہنی پریشانی کی علامت ہے۔

✳ جھاڑی: خط ذہن پر جھاڑی نما نشان شدید اعصابی دباؤ کی وجہ سے عقل کے ماؤف ہونے کی علامت ہے۔

□ مربع: خط ذہن پر مربع حفاظتی حصار کا کام دیتا ہے۔ انسان کسی دماغی مرض کا شکار ہوتا ہے۔ لیکن مربع کی وجہ سے نقصانات سے محفوظ رہتا ہے۔

△ تکون: خط ذہن پر تکون اعلیٰ درجہ کی تخلیقی صلاحیتوں کو ظاہر کرتی ہے۔ اُبھار مشتری کے نیچے خط ذہن پر تکون تعلیمی میدان میں عظیم کامیابیوں کی نوید سُناتی ہے۔ اُبھار زحل کے نیچے خط ذہن پر تکون مستحکم کیریئر کی علامت ہے۔ اُبھار شمس کے نیچے تکون ایسے تخلیقی کام کی علامت جس سے عوام میں مقبولیت حاصل ہوتی ہے۔ اُبھار عطارد کے نیچے تکون سائنس اور کامرس کے میدان میں کامیابی کی نوید سُناتی ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ خط ذہن پر تکون انسان کو معاشی فوائد سے بھی ہمکنار کرتی ہے۔

≡ کاٹتی ہوئی لکیریں: خط ذہن کو چھوٹی چھوٹی کاٹتی ہوئی لکیریں ذہنی تفکرات، سردرد اور بے چین طبیعت کی نشان دہی کرتی ہیں۔

## خط دل اور مختلف نشانات

خط دل معاملات محبت و نفرت، انسانی ہمدردی میل جول اور دل کے متعلقہ امراض کی نشان دہی کرتا ہے۔

● سیاہ تل: دل کی لکیر پر سیاہ تل مختلف جگہوں پر مختلف مفہوم کو بیان کرتا ہے اُبھار مشتری پر خط دل پر سیاہ تل اعصابی تناؤ کی علامت ہے۔ اُبھار زحل کے نیچے خط دل پر سیاہ تل دل کی بیماری اور محبت میں ناکامی کی علامت ہے۔ اُبھار شمس کے نیچے خط دل پر سیاہ تل مرتبے کے کھو جانے کی علامت ہے۔

اُبھار شمس اور اُبھار عطارد کے درمیان خط دل پر سیاہ تِل خودغرض، بے حس اور منافق افراد کی علامت ہے۔ اُبھار عطارد کے نیچے خط دل پر سیاہ تِل معاشرتی رکاوٹوں اور احساس کمتری میں مبتلا افراد کی علامت ہے۔

○ دائرہ: خط دل پر اُبھار مشتری پر دائرہ ذہنی تناؤ کی علامت ہے۔ اُبھار زحل کے نیچے دائرہ مایوسی اور تنہائی کی علامت ہے۔ اُبھار شمس کے نیچے خط دل پر دائرہ آنکھوں کی بیماری اور اُبھار عطارد کے نیچے خط دل پر دائرہ جذباتی ناکامی کی علامت ہے۔ خط دل پر مربع جذباتی رکاوٹوں سے بچاؤ اور دل کی بیماریوں سے تحفظ کی علامت ہے

△ تکون: اُبھار مشتری پر خط دل پر تکون اعلیٰ درجے کی تکنیکی مہارت کی علامت ہے۔ اُبھار زحل کے نیچے خط دل پر تکون یک دم دولت کے حصول کی علامت ہے۔ اُبھار شمس کے نیچے خط دل پر تکون شہرت کی علامت ہے۔ جس سے عزت و دولت دونوں ملیں گے۔ اُبھار عطارد کے نیچے خط دل پر تکون کامرس کے میدان میں ماہر افراد کی علامت ہے۔

✳ ستارہ: خط دل پر ستارہ اچانک دل کے شدید دورے کی علامت ہے۔ جس سے موت واقع ہونے کا اندیشہ ہوتا ہے۔

✕ کراس: اُبھار مشتری پر خط دل پر کراس محبت میں ناکامی کی علامت ہے۔ صرف اُبھار مشتری پر کراس حصول مقصد میں کامیابی کی علامت ہے۔ اُبھار زحل کے نیچے خط دل پر کراس کسی قریبی عزیز یا رشتہ دار کی موت کی علامت ہے۔ اُبھار شمس کے نیچے خط دل پر کراس اعصابی دباؤ کی علامت ہے۔ اُبھار عطارد کے نیچے خط دل پر کراس جنسی کمزوری کی علامت ہے۔

≡ کاٹتی ہوئی لکیریں: خط دل کو کاٹتی ہوئی لکیریں معاملات محبت میں دُکھ اُٹھانے کی علامت ہے۔

جزیرہ: اُبھار مشتری میں خط دل پر جزیرہ محبت میں مایوس افراد کی علامت ہے اُبھار زحل کے نیچے خط دل پر جزیرہ دل کی کمزوری کی علامت ہے۔ اُبھار زحل کے نیچے جزیرہ میں سے قسمت کی لکیر گزر جائے تو ایسے شخص کی محبت کے معاملے میں شدھ بدھ ماری جاتی ہے۔ جس سے اِسے معاشی اور ذہنی مسائل سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔ اُبھار شمس کے نیچے خط دل پر چھوٹے چھوٹے جزیرے بینائی کی کمزوری کی علامت ہے۔ بڑا جزیرہ محبت میں رسوائی کی علامت ہے۔ اُبھار عطارد کے نیچے خط دل پر جزیرہ ازدواجی مسائل کو ظاہر کرتا ہے۔

لکیر کا پھولنا: خط دل کا پھول جانا دل کی تکلیف کی علامت ہے۔

جھاڑی: خط دل جھاڑی کی طرح مختلف چھوٹی چھوٹی لکیروں میں بٹ جائے تو یہ بھی دل کی بیماری کی علامت ہے۔

محمد شاہ کامرانی

# ہندی دست شناسی

ہندی علم دست شناسی کے مطابق شادی کی لکیر سے متعلقہ چند خاص باتوں کا ذکر قارئین کرام کی دلچسپی کے لئے اس مضمون میں تحریر کیا جا رہا ہے۔ چونکہ شادی کی لکیر خصوصاً نوجوانوں کیلئے نہایت اہم اور دلچسپ موضوع کا باعث ہے اس لئے اس کا مطالعہ بھی ضروری ہے۔

**شادی کی لکیر اور جائے وقوع:** ہاتھ کے مختلف اُبھاروں پر پائی جانے والی کئی لکیریں شادی کے معاملات سے منسوب ہیں لیکن سب سے اہم لکیر بدھ کے برج یعنی عطارد کے اُبھار پر واقع ہے۔ یہ اُبھار چھوٹی اُنگلی کے نیچے اور دل کی لکیر کے اوپر واقع ہے۔ عموماً اس اُبھار پر چھوٹی بڑی لکیریں تعداد کے اعتبار سے دو، تین یا زیادہ بھی نظر آتی ہیں۔ چھوٹی لکیریں عموماً منگنی یا کسی سے منسوب ہونے کی علامت ہیں جبکہ بڑی اور واضح لکیریں شادی کی لکیریں تصور کی جاتی ہیں۔ شادیوں کی تعداد معلوم کرنے کا ہندی طریقہ یہ ہے کہ عطارد کے اُبھار پر پائی جانے والی لکیروں میں سے ایک کم کردیں جو باقی بچے وہ اصل تعداد کہلائے گی۔ مثلاً کسی ہاتھ میں عطارد کے اُبھار پر دو واضح لکیریں موجود ہوں تو ایک کم کرنے سے معلوم ہوا کہ صرف ایک شریک حیات ہے۔ اسی طرح اگر تین لکیریں ہیں تو موصوف کی دو عدد شادیاں ہونگی۔ اسی طرح اگر چار لکیریں ہیں تو بیویوں کی تعداد تین ہوگی۔ (خاکہ نمبر 1)

**میاں بیوی کی عمریں:** یہ معلوم کرنے کے لئے اگرچہ زندگی کی لکیر کا مطالعہ کرنا ضروری ہے تاہم آپ اپنی شادی کی لکیروں کے ذریعے بھی اس بات کا اندازہ لگا سکتے ہیں کہ میاں بیوی میں سے کس کی عمر طولانی ہے۔ ہندی ماہرین کے مطابق عطارد کے اُبھار پر پائی جانے والی دو لکیریں شوہر اور بیوی سے منسوب ہیں۔ اوپر والی لکیر شوہر کی اور نیچے والی لکیر بیوی سے متعلق ہے۔ اب جو بھی لکیر دوسری لکیر سے بڑی ہوگی وہ اپنے شریک سفر کے مقابلے میں زیادہ عمر پائے گا اگر اوپر کی لکیر لمبی ہے تو شوہر اور اگر نیچے کی لکیر بڑی ہے تو بیوی کی عمر طویل ہوگی۔ (خاکہ نمبر 2)

**ناموافق شادی:** اگر شادی کی لکیر آخر میں دو شاخہ ہوجائے تو یہ ناموافق شادی اور تلخ ازدواجی زندگی کی نشاندہی کرتی ہے۔ میاں بیوی میں ہمیشہ رنجش اور کھچاؤ رہے گا جس کا اختتام طلاق یا علیحدگی کی صورت میں ہوگا۔ اگر ایسی صورت پیدا نہیں ہوتی تب بھی ان کا وجود ایک دوسرے کے لئے وبال جان ہوگا۔ (خاکہ نمبر 3)

قارئین اگر اپنا ہاتھ بلا معاوضہ دکھانا چاہیں تو اپنے دونوں ہاتھوں کے پرنٹ معہ جوابی لفافہ ارسال کریں۔

خاکہ نمبر 3 — خاکہ نمبر 2 — خاکہ نمبر 1

پتہ: محمد شاہ کامرانی گاؤں وڈاکخانہ حقی پوسٹ کوڈ 24850 تحصیل و ضلع پشاور۔
C/O شاہ سید حسن فون نمبر: 0922-6600279-2971185

# علم الاعداد اور آپ کا مستقبل

محمد اکمل بلوچ ماہر علوم مخفی
جامعہ حسینیہ کروڑ لعل عیسن ضلع لیہ
فون نمبر: (0671)811103

محترم قارئین!

السلام وعلیکم: خداوند کریم تمام مسلمانوں کو اپنی حفظ و امان میں رکھے۔
آپ کے سامنے علم الاعداد کا ایک کلیہ پیش کر رہا ہوں۔ انشاء اللہ آپ اس سے بھرپور فائدہ اُٹھائیں گے۔ علم الاعداد ایک پاکیزہ علم ہے۔ یہ کسی تعارف کا محتاج نہیں ہے۔ اس کلیے سے آپ مستقبل کے حالات سے ایک مخصوص حد تک واقف ہو سکتے ہیں۔ آپ سے گزارش ہے کہ یہ تمام پاکیزہ علوم اہل بیت علیہم السلام کے در سے خالق کائنات نے ہم تک پہنچائے ہیں۔ اور انہی ذات مقدسہ کا حکم ہے کہ ان علوم پر مطلق بھروسہ نہ کرو بلکہ استخارے کی حد تک ان سے مشورہ کرو۔ کیونکہ یہ علوم تو کسی شک سے بالاتر ہیں لیکن انسان چونکہ خطا کا پتلا ہے اس لیے اس سے احکام لگانے میں غلطی کا بہر حال امکان رہتا ہے۔ اگر کسی خوش خبری کا اشارہ ملے تو آپ خدا کا شکر ادا کریں اور اگر کوئی اندوہناک بات معلوم ہو تو اس پر مغموم ہو کر نہ بیٹھ جائیں بلکہ آپ خدا سے اپنے گناہوں کی معافی مانگیں اور بہتری کی دُعا کریں اور صدقہ دیں تاکہ آنے والی مصیبت ٹل جائے۔

قارئین کرام! اس کلیے میں درست اور پورا نام اور صحیح تاریخ پیدائش کا معلوم ہونا ضروری ہے۔ سب سے پہلے آپ اپنے نام کے تمام حروف الگ الگ لکھیں۔ ہر حرف کا الگ الگ عدد نکالیں۔ اس کے بعد آپ تاریخ پیدائش کا مفرد عدد نکالیں۔ اب نام کے پہلے حرف میں تاریخ پیدائش کا مفرد عدد جمع کریں۔ جو ہندسہ حاصل ہو اسے لکھ لیں۔ اسی طرح دوسرے تیسرے چوتھے اور تمام حروف میں باری باری تاریخ پیدائش کا عدد جمع کرتے جائیں اب آپ کے پاس کچھ اور اعداد آ گئے ہیں جو تاریخ پیدائش اور نام کے حرفوں کے آپس میں جمع ہونے سے حاصل ہوئے ہیں۔ ان اعداد کی صفات ملاحظہ کریں اور جان لیں کہ میرا فلاں فلاں سال کیسا گزرے گا۔ آپ کے نام کے جتنے حروف ہوں گے اُتنے سالوں کا آپ کی زندگی کا دور ہوگا۔ مثلاً اگر نام کے چھ حروف ہیں تو آپ کی زندگی کا دور چھ چھ سال کا ہوگا۔ ہر چھ سال کے بعد آپ کو پھر ویسے حالات پیش آئیں گے جیسے نام کے پہلے حروف اور تاریخ پیدائش والے حرف کے مجموعے والے نمبر کے تحت پیش آئے تھے۔ مثال درج ہے۔



محمد اکمل کے مفرد حروف یوں ہوں گے:

| م | ح | م | د | ا | ک | م | ل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴ | ۸ | ۴ | ۴ | ۱ | ۲ | ۴ | ۳ |

تاریخ پیدائش پندرہ مارچ اُنیس سو اٹھتر: ۳۴ =۱+۹+۷+۸+۳+۱+۵ :
۷ =۳+۴ (مفرد کیا)

اب اس کی جدول یوں بنے گی:

| حروف: | م | ح | م | د | ا | ک | م | ل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد: | ۴ | ۸ | ۴ | ۴ | ۱ | ۲ | ۴ | ۳ |
| عدد پیدائش: ۷ | ۷ | ۷ | ۷ | ۷ | ۷ | ۷ | ۷ | ۷ |
| دور کا نمبر: | ۲ | ۶ | ۲ | ۲ | ۸ | ۹ | ۲ | ۱ |
| سال: | ۱۹۷۸ء | ۷۹ء | ۸۰ء | ۸۱ء | ۸۲ء | ۸۳ء | ۸۴ء | ۸۵ء |
| | ۸۶ء | ۸۷ء | ۸۸ء | ۸۹ء | ۹۰ء | ۹۱ء | ۹۲ء | ۹۳ء |
| | ۹۴ء | ۹۵ء | ۹۶ء | ۹۷ء | ۹۸ء | ۹۹ء | ۲۰۰۰ء | ۲۰۰۱ء |
| | ۰۲ء | ۰۳ء | ۰۴ء | ۰۵ء | ۰۶ء | ۰۷ء | ۰۸ء | ۰۹ء |

اس طرح آپ مزید سالوں کی فہرست تیار کر سکتے ہیں۔ مندرجہ بالا جدول میں آپ دیکھیں کہ محمد اکمل کی زندگی کے ادوار میں ۱-۲-۶-۸-۹ کے ہندسے آئے ہیں۔ محمد اکمل کی زندگی کا سال اوّل حرف "م" کے تحت گزرا۔ جس کا عدد ۴ ہے اس میں تاریخ پیدائش کا عدد ۷ جمع کیا تو دونوں کا مجموعہ گیارہ حاصل ہوا۔ گیارہ کو پھر مفرد کیا تو عدد ۲ حاصل ہوا۔ اب یوں ہوگا کہ محمد اکمل کی زندگی کا سب سے پہلا سال مارچ ۷۸ اٹھتر سے لے کر مارچ ۷۹ اناسی تک عدد ۲ کے تحت گزرا ہے۔ اسی طرح ۸۶ء، ۹۴ء اور ۲۰۰۲ء بھی اسی عدد کے تحت گزریں گے۔ اب عددوں کی تفصیل اعداد کی صفات میں دیکھی تو یہ معلوم ہوا: کہ ان سالوں میں مل جل کر کام کرنا زیادہ سود مند ہے۔ انعامی سکیموں میں کوئی خاص کامیابی کی اُمید نہیں ہے وغیرہ وغیرہ۔ آپ اسی طریقے سے جدول کا مطالعہ کریں تو معلوم ہوگا کہ ۷۹ء، ۸۷ء، ۹۵ء اور ۲۰۰۳ء حرف ح اور عدد ۶ کے تحت گزریں گے۔ ایک اور بات اس جدول میں قابل ذکر ہے کہ عدد ۲ آٹھ سالہ دور میں چار مرتبہ آ رہا ہے۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ محمد اکمل کی زندگی کا پہلا، تیسرا، چوتھا اور ساتواں دور عدد ۲ کے تحت اور ایک جیسے گزریں گے۔ جو

عدد بار بار آ رہے ہوں وہ سال تقریباً ایک جیسے گزریں گے۔ اب آپ اعداد کی تفصیل ملاحظہ کریں۔

نمبروں کی تفصیل:

عدد(۱): عزت و وقار میں اضافہ ہوگا، ترقی ہوگی، نئے کام میں کامیابی ہوگی، نقل و حرکت غیر معمولی ہوگی، دلچسپی کا نیا سامان پیدا ہوگا اور نئے نئے دوست بنیں گے۔ پوزیشن مضبوط رہے گی اور خود اعتمادی برقرار رہے گی۔

عدد(۲): اس سال آپ دوسروں سے مل جل کر کام کریں تو زیادہ مفاد حاصل ہوگا۔ انعامی سکیموں میں کامیابی کے امکانات کم ہیں۔ لیکن آپ کو اپنے کام میں خاطر خواہ کامیابی ہوگی۔ دیگر مالی سکیموں میں کامیابی ہوگی۔ دوستوں اور رشتے داروں کے لئے قربانی کے جذبات پیدا ہوں گے۔ سوشل زندگی میں مصروفیات زیادہ ہوں گی۔ اس کے علاوہ فرصت کے لمحات بھی میسر ہوں گے۔

عدد(۳): اس سال آپ اپنی تخلیقی قوتوں کو خوب استعمال کریں۔ مستقبل کے لیے منصوبہ بندی کریں۔ خود پر بھروسہ کریں۔ دوستوں اور آفس سے روپیہ ملنے کی اُمید ہے۔ نئے کاموں میں اپنے لیے آرٹسٹک نیچر کے کام منتخب کریں۔ اس سال رومانی حالات پیش آئیں گے۔ جو آپ کی زندگی میں دلچسپی کا سامان پیدا کریں گے۔ جبکہ دستکاری سے کم منافع ہوگا۔ اس سال میں اضطراب اور بے چینی دُور کرنے کے لیے آپ دل کھول کر صدقہ دیں۔

عدد(۴): اس سال تبدیلی کے امکانات کافی کم ہیں۔ لگے بندھے طریقے سے کام جاری رہے گا۔ لیکن اس سال استحکام ضرور حاصل ہوگا۔ کسی نئے کام میں دلچسپی ہوگی۔

عدد(۵): یہ تبدیلی کا سال ہے۔ آپ اس سال نئے منصوبے بنائیں اور اپنے آپ کو وسعت دیں۔ انوکھے تجربات ہوں گے۔ بہت سی بہتری کی صورتیں نکل آئیں گی۔ انشاء اللہ اچھی خاصی ترقی ہوگی۔ نئے انکشافات ہوں گے۔ بھرپور آزادی حاصل ہوگی۔ تفریح اور دلچسپی کے نئے نئے مواقع ملیں گے۔ اعلیٰ قوت اظہار ملے گی۔

عدد(۶): ذمہ داریاں زیادہ ہونگی اور معاوضہ بہت کم ملے گا۔ اُلجھے ہوئے معاملات کو سلجھانے کے لئے کافی وقت صرف ہوگا۔ گھریلو مسائل زیادہ ہوں گے۔ اولاد اور رشتہ داروں کی طرف سے رکاوٹیں حائل ہوں گی۔ کچھ معاملات التواء میں پڑیں گے اور مالی مشکلات پیش آئیں گی۔

عدد(۷): یہ ایک وجدانی سال ہے۔ وجدان سے کام لیں۔ حقائق سے واسطہ پڑے گا۔ قنوطیت مایوسی اور آزردگی مزاج میں پیدا ہوگی۔ لیکن زیادہ احتیاط سے کام بگڑ بھی سکتے ہیں۔ انعامی سکیموں میں نقصان کا اندیشہ بھی ہے۔ نئی باتوں کو سوچ سمجھ کر اختیار کریں۔ اور اپنے اندر کے باغیانہ پن سے نجات حاصل کریں ورنہ نقصان ہوگا۔

عدد(۸): یہ بلاشبہ مقابلے کا سال ہے۔ اس سال بڑی محنت سے کام لینا پڑے گا۔ مالی ترقی کے کافی امکانات ہیں۔ کافی روپیہ ہاتھ آئے گا اور خرچ بھی ہوگا۔ بہت سی دشمنیاں اور مخالفتیں مول لینی پڑیں گی۔ ہمت اور قوت سے کام لیں تو کامیابی یقینی ہے

عدد(۹): دوسروں کے لئے قربانی کا جذبہ پیدا ہوگا۔ سیاسی اور مذہبی مصروفیات رہیں گی۔ اپنی منازل دھندلکے میں رہیں گی۔ اس سال صدقہ نکالیں انشاء اللہ سب کام سدھر جائیں گے۔ رفاہ عامہ کے لیے کافی وقت صرف ہوگا۔ اس سال ان کی شہرت کے کافی امکانات ہیں۔

## ایک دلچسپ اور تحقیقی کلیہ

یہاں اپنا ایک مشاہدہ درج کرنا چاہتا ہوں۔ ارباب علم سے گزارش ہے کہ اس کلیے کو جانچیں اور فائدہ اُٹھائیں۔ یہ کلیہ اُن لوگوں کے کام آئے گا جو اپنی صحیح تاریخ پیدائش نہیں جانتے۔ اگرچہ یہ ذرا مشکل اور صبر آزما کام ہے لیکن نہایت ہی بہترین نتائج کا حامل ہے۔ آپ اپنے موجودہ سالوں کا حساب کریں۔ ایسے کہ ۲۰۰۲ء کیسے گزر رہا ہے؟ اس کے کون کون سے مہینے بھاری گزر رہے ہیں۔ کیا کیا واقعات پیش آئے ہیں۔ اور مجموعی طور پر یہ سال کیسے گزرا ہے۔ اسی طرح آپ ۲۰۰۳ء کا بھی اپنے پاس تحریری حساب رکھیں اور دیگر سالوں کا بھی حساب رکھتے جائیں۔ اب آپ دیکھیں کہ آپ کے نام کے کتنے حروف ہیں۔ مثلاً محمد اسلم کے نام کے آٹھ حروف ہیں۔ اس کی زندگی کا ہر دور آٹھ سالوں پر مشتمل ہے۔ چونکہ محمد اسلم کی صحیح تاریخ پیدائش معلوم نہیں اس لیے اس کلیے سے استفادہ حاصل کریں گے۔ اب دیکھنا یہ ہے کہ محمد اسلم کا سال ۲۰۰۲ء جس طرح گزرا ہے اسی طرح ۲۰۱۱ کا سال گزرے گا اور ۲۰۰۳ء کی طرح ۲۰۱۲ء گزرے گا۔ تقریباً یہ سال ایک جیسے گزریں گے۔ اس طرح جس شخص کے نام کے جتنے حروف ہیں اتنے ہی سالوں کا باقاعدہ تحریری حساب اپنے پاس محفوظ رکھے۔ اگر کچھ سال ایک جیسے گزریں تو سمجھیں کہ آپ کی زندگی کے دور کے کچھ سالوں پر ایک جیسا ہندسہ زیادہ حاوی ہے۔ (جس طرح اوپر جدول میں دو کا ہندسہ بار بار آ رہا ہے) باریک بینی سے کام لیتے ہوئے آپ ہر سال کے حالات کا تجزیہ اعداد کی صفات سے کریں تو کسی حد تک ہم صحیح عدد تک بھی پہنچ سکتے ہیں کہ اس سال کس عدد کی صفات نمایاں ہیں۔ بلاشبہ یہ ایک محنت طلب کام ہے اور دلچسپ بھی۔ اُمید ہے کہ معزز قارئین اس کلیے کی پذیرائی کریں گے اور اس حقیر کو اپنی دُعاؤں میں یاد رکھیں گے۔

# تعین تاریخ نکاح / شادی

ڈاکٹر ریاض الرحمن (حیدری ملنگ) نقوی البھاکری بی۔ اے، بی۔ ایڈ واقف رموز فلکیات ماہر تعویذات و تکسیرات چکوال

قارئین! میرا یہ مضمون " شادیاں ناکام کیوں ہوتی ہیں " کی کڑی سمجھ لیجئے۔ مولانا نثار عباس نقوی الجہادی نے یہ مضمون لکھ کر اور آغا افتخار حسین نے دوبارہ اشاعت میں لاکر مسلمانوں اور مومنین بھائیوں کی روحانی مدد کی ہے۔ ارادہ تو تھا کہ جفر پر یا عملیات پر لکھتا۔ لیکن مضمون کی تشنگی دور کرنے کے لئے یہ قاعدہ دے رہا ہوں۔ مجھے یہ قاعدہ عالم بیداری میں غیر مرئی قوت نے تعلیم دیا ہے۔

جو والدین بچوں اور بچیوں کی شادی کی تاریخ کا تعین کرانے کے لئے علماء حکما نجمین کے پاس جا کر حق عقیدت مانگتے ہیں۔ اُن کے لئے یہ طریقہ سرمایہ حیات ہے۔ یہ طریقہ دُنیا بھر میں سوائے میرے کوئی نہیں جانتا۔ اس طریقہ پر عمل کرنے سے تاریخ اور ماہ کا تعین ہوگا۔ اگر تاریخ سعد نکلے۔ تو کیا کہنے اور اگر نحس آجائے تو صدقات دے کر سعد بنایا جا سکتا ہے۔ یہ جنتری محفوظ کر لیجئے یا اپنی ڈائری پر لوٹ کر لیجئے تاکہ صدیوں اس سے استفادہ حاصل کیا جا سکے۔

ریاضی ایک مضمون ہے۔ جو حق وصداقت کا داعی ہے۔ سچ اور جھوٹ کا امتیاز کرتے رہتا ہے۔ میں یہ مضمون آغا افتخار حسین کے نام ہی منسوب کر کے اشاعت کرانے کی کھلے بندوں اجازت دیتا ہوں۔

یاد رکھیے یہ مواقع بار بار ہاتھ نہیں آیا کرتے۔ شادی کا ایک دن مقرر ہے۔ کب کریں کا مسئلہ حل کر کے رکھ دیا ہے۔ سب سے پہلے مندرجہ ذیل معلومات لینا جواب اخذ کرنے کے لئے ضروری ہیں۔

1 - نام سائل (دولہا) معہ والدہ۔ 2 - نام سائلہ (دولھن) معہ والدہ
3 - دولہا دولھن کی عمریں۔ 4 - وقت سوال یعنی طالع وقت۔ 5 - روز سوال
6 - ساعت سوال۔ 7 - تاریخ، ماہ، سنہ۔ 8 - متعلقہ سن کے ایام ۳۶۶/۳۶۵

کُل کو میزان کر کے متعلقہ سن کے اعداد جمع کر لیں۔ دولہا اور دولھن کے اعداد پر تقسیم کر دیں۔ حاصل قسمت کو صغیر کر کے مہینہ بنائیں۔ اور باقی کو اگر تیس سے کم ہو۔ تو دن متصور کریں۔ اگر بڑھ جائے تو صغیر کر کے دن بنالیں۔

1 - محمد عارف بن سلطانہ بی بی ۶۷۳

2 - انیلا بنت شہلا ۸۷۰

3 - ۳۲ سال، ۲۷ سال (۳۲+۲۷) ۵۹

4 - ۳ بجے بعد دوپہر طالع وقت (۵ جدی) ۲۲

5 - بدھ ۱۱

6 - قمر ۳۴۰

7 - ۶ فروری ۲۰۰۲ عیسوی ۲۶۶۰

8 - سال کے ایام ۳۶۵

9 - مقام چکوال ۶۰

میزان ۱۵۴۴ | ۵۰۶۱ | ۳
۴۶۳۲
۴۲۹

مہینہ ۳ تیسرا

دن ۱۵ = ۴ + ۲ + ۹

صغیر ۶ = ۱ + ۵

تیسرے مہینے کی ۱۵، ۶ تاریخ، اگر کوئی مہینہ گزر چکا ہو تو حاصل قسمت کو دولہا، دولھن کے اعداد صغیر کر کے حاصل قسمت سے ضرب دے کر جمل صغیر بنالیں۔

مثلاً مذکورہ حاصل قسمت (۱۵۴۴)=۱۴=۵ ، ۳ x ۵ = ۱۵ ، ۵ + ۱ =۶ ،

چھٹے مہینہ جون کی ۱۵، ۶ تاریخ بہتر رہے گی۔

تاریخ متعلقہ جنتری میں اگر نحس آئے۔ تو اُس دن ہمیشہ کے لئے اسمائے ربانی مقررہ تعداد میں بطرف مقررہ ورد کریں اور حسب استطاعت اشیاء لے کر متعلقہ طرف جا کر تصدق کریں اور چوراہے پر ڈالیں۔ نحوست کا اثر انشاء اللہ کم زور سے کم زور ہوتا چلا جائے گا۔

| ایام | اسمائے ربانی | تعداد | سمت | صدقات حسب استطاعت |
|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | یا کفیل ، یا نصیر | ۳۹۰ | شمال | سیاہ اشیاء سوال ماش وغیرہ کالے کپڑے میں باندھ کر |
| اتوار | یا عزیز ، یا رشید | ۹۰۸ | مشرق | شکل سونا، تانبا، گندم سرخ کپڑے میں لپیٹ کر |
| پیر | یا مالک الملک | ۲۱۲ | مغرب | آٹا چاول دودھ سفید چیزیں سفید کپڑے میں باندھ کر |
| منگل | یا کفیل | ۱۴۰ | جنوب | سرخ اشیاء گڑ، تانبا سرخ رنگ کا جانور سرخ کپڑے میں باندھ کر |
| بدھ | یا علی | ۱۱۰ | مغرب | سبز اشیاء سوال مونگ، سبزی سبز کپڑے میں باندھ کر |
| جمعرات | یا تواب یا غفور | ۲۱۳ | مشرق | زرد اشیاء چنے، سوال چنا، ہلدی زرد کپڑے میں رکھ کر |
| جمعہ | یا باسط یا ولی | ۸۸ | مشرق | سفید اشیاء دودھ، چاول یا گوشت سفید کپڑے میں رکھ کر |

نوٹ: سونے کا ایک ذرہ یا اس کے ہم رنگ ورق، کوئی چیز شامل کر لیں۔

# سورۂ اخلاص کا مجرب عمل

ملازمت، مقدمہ، شادی میں رکاوٹ، دشمن سے اور قرضہ سے نجات، تسخیر خلق کے لئے اکسیر اعظم ہے۔ انشاء اللہ جلد اثرات ہونگے۔

**ترکیب عمل:** جمعرات کے دن روزہ رکھیں۔ تاریخ و ماہ کوئی بھی ہو۔ ۱۰۰۲ بار سورۂ اخلاص پڑھیں۔ اس کے بعد جہاں بھی جانا ہو چلے جائیں یا سو جائیں شام کو روزہ صرف کھجور کے دانوں اور پانی سے کریں۔ اس کے بعد مغرب کی نماز پڑھ کر ۱۲۱ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں اور کھانے سے فراغت کے بعد عشاء کی نماز پڑھیں۔ نماز کے بعد پھر ۱۰۰۲ بار سورۂ اخلاص کی تلاوت کریں۔ فجر کی نماز پڑھ کر ۱۲۱ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں۔ بعد میں مندرجہ ذیل سورۂ اخلاص کا نقش مبارک گلاب کے پانی و زعفران سے لکھیں۔ درمیانی جگہ میں اپنا مقصد واضح نہیں۔ اب نقش مبارک کو خوشبودار اگر بتی کا واس دے کر بند کر دیں۔ بعد میں نقش کو دھاگہ سے باندھیں اور اپنے داہنے بازو پر نقش کو باندھ لیں یا گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ مشکل سے مشکل کام ہو جائے گا۔

نوٹ: یہ عمل صرف ایک دفعہ کام دے گا۔ دوسرے مقصد کے لئے نیا عمل کرنا ہوگا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| 1 | 2 | 3 | 4 |
|---|---|---|---|
| قل | هو | اللّٰه | احد |
| اللّٰه | الصمد | لم | یلد |
| ولم | یو | لد | ولم |
| یکن | له | کفوًا | احد |

(درمیانی خانہ: اس خانے میں اپنا مقصد لکھیں)

پتہ: شہزادہ منظور علی سموں معرفت غلام رسول کمائی میکر بدین مین روڈ نزد شیل پٹرول پمپ ٹنڈو محمد خان، حیدرآباد سندھ 70220
فون: (0224-42618) (0221-42618)

# نیک اور صالح اولاد کا حصول

جو کوئی اولاد کی نعمت سے محروم ہو اور چاہتا ہو کہ اللہ تعالیٰ اسے نیک اولاد سے نوازے تو اُسے چاہیے کہ ذیل کی دُعا ہر نماز کے بعد خلوص دل سے پڑھے۔ اگر بانجھ عورت بھی اس دُعا میں مداومت رکھے تو باری تعالیٰ کے فضل سے وہ بھی اولاد کی نعمت سے سرفراز ہوگا۔ " رَبِّ هَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً اِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَآءِ " ترجمہ: پروردگار اپنی قدرت سے مجھے صالح اولاد عطا فرما بیشک تو ہی دُعا سننے والا ہے۔

# عمل برائے تزویج

فی زمانہ والدین بچوں اور بچیوں کے رشتے کے لئے پریشان ہیں رات کی نیندیں اور دن کا چین ختم ہے۔ بعض تو ڈپریشن کا شکار ہو کر چارپائی پر لیٹے پڑے ہیں۔ مایوس ہونے کی ضرورت نہیں۔ حاکم الحاکمین کے آگے اپنی درخواست بصورت درخواست گزار پیش کریں۔ ناممکن ہے کہ وہ آپ کی آواز نہ سُنے۔

بروز بدھ بعد نماز مغرب ۲ رکعت نفل برائے حاجت پڑھیں نماز میں عجلت اور سستی نہ ہو۔ اس کے بعد ایک مرتبہ دُرود شریف، پھر استغفار ایک سو مرتبہ، یالطیف ایک سو مرتبہ، پھر دُرود شریف ایک مرتبہ پڑھیں اور پانچ وقتی نماز میں اس کو وظیفہ بنالیں۔ دُعا کرتے رہیں۔ انشاء اللہ ۴۱ یوم کے اندر رشتہ طے ہو جائے گا۔ نفل صرف ایک مرتبہ پڑھنا ہے۔ رزق حلال اور صدق مقال ضروری ہے۔ عمل ہر نماز کے بعد پڑھنا ہے۔

(ڈاکٹر ریاض الرحمٰن نقوی البھاکری چکوال)

# بچیوں کی بخت کشائی کا ایک نادر و نایاب عمل

امامیہ جنتری کی قارئین بہنیں السلام وعلیکم!

امامیہ جنتری کی وساطت سے آپ کو ایک بہترین عمل پیش کر رہی ہوں جس کی روحانی تاثیر و برکت سے آپ اپنی بچیوں کے لئے بروقت موزوں ترین رشتوں کے حصول میں کامیابی حاصل کر سکتی ہیں۔ کسی بھی نوچندی جمعرات یا شرف قمر میں ذیل کی لوح یا نقش زعفران سے تیار کریں اور انیس ہزار مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا ورد 19 یوم میں مکمل کریں یعنی روزانہ ایک ہزار مرتبہ ورد کر کے نقش پر دم کریں۔ بعد ازاں یہی نقش کسی تیب دن چاندی میں بند کر کے گلے یا بازو میں ڈالیں نقش کے ساتھ لوح مبارکہ چاندی کی بھی تیار کر لیں۔ انشاء اللہ بہت جلد نصیب کشائی ہوگی۔

۷۸۶

| 1 | 2 | 3 | 4 |
|---|---|---|---|
| سبہ نام | الل لہ | ال رح مان | ال رح یم |
| ال لہ | ال رح مان | ال رح یم | ال رح مان |
| ال رح مان | ال رح یم | ال رح مان | ال لہ |
| ال رح یم | ال رح مان | الل لہ | سبہ نام |

نام + نام والدہ

نقش مبارکہ ادارہ کی طرف سے بلاہدیہ دیا جائے گا۔ انتہائی نادار مومن سادات کے لئے لوح مبارکہ بھی بلاہدیہ دی جاتی ہے خط ہمراہ جوابی لفافہ بھیج کر تبرکات حاصل کریں۔

دُعاگو: رضیہ سلطانہ چوہان
کوٹ ادو ضلع مظفرگڑھ پنجاب پاکستان فون: 0697-41973,42821




# نگینے (جواہر) اور اُن کی خصوصیات

## عقیق:

یہ سخت شفاف مشہور پتھر ہے کئی قسم اور کئی رنگ کا ہوتا ہے۔ قریب قریب تمام رنگ دستیاب ہو جاتے ہیں۔ سُرخ، زرد، سفید، سیاہی مائل، ابلق، شجری مگر سب سے بہتر سُرخ رنگ کا جس کو "عقیق یمنی" کہتے ہیں، ہوتا ہے۔ اس کے بعد زرد رنگ اور اس کے بعد دوسرے رنگوں کے ہوتے ہیں۔

حضرت رسول خداؐ نے فرمایا ہے کہ جو شخص عقیق کی انگوٹھی پہنے گا اُس کی حاجتیں روا ہونگی۔ حضرت امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ عقیق کی انگوٹھی سفر میں باعث امن ہے اور جو شخص عقیق کی انگوٹھی پہنے گا وہ پریشان نہ ہوگا اور اس کا انجام کار بہتر ہوگا۔ اور حضرت رسول خداؐ نے فرمایا کہ عقیق کی انگوٹھی پہنو کہ پتھروں میں یہ پہلا پتھر ہے جس نے خدا کی وحدانیت، میری نبوت اور اے علیؑ تمہاری امامت کا اقرار کیا۔ اس کا مزاج سرد اور خشک ہے۔

## فیروزہ:

اس کی چار قسمیں ہوتی ہیں۔ اول (نیشاپوری) جو سب سے بہتر ہوتا ہے۔ دوسرا (قلمی)۔ تیسرا (کرمانی)۔ چوتھا (آذربائیجانی)۔ تبت، ایران، نیشاپور اور خراسان میں بکثرت پائے جاتے ہیں۔ چکنائی اور مشک لگنے سے خراب ہو جاتا ہے۔

حضرت امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ جو شخص فیروزہ کی انگوٹھی پہنے گا محتاج نہ ہوگا۔ قول حضرت رسول خداؐ ہے کہ پروردگار عالم ارشاد فرماتا ہے کہ جس ہاتھ میں عقیق اور فیروزہ کی انگوٹھی ہو اور میرے آگے وہ ہاتھ دُعا کے لئے پھیلایا جائے مجھے اس سے شرم ہے اور میں اُسے نا اُمید نہیں پھیرتا۔

حکماء کا قول ہے کہ چاند دیکھ کر فیروزہ دیکھنا مبارک ہے۔ جو شخص فیروزہ اپنے پاس رکھتا ہے صدمہ قتل، برق، غرقابی اور بجلی کی زد سے محفوظ رہتا ہے۔ جو شخص صبح اُٹھ کر فیروزہ دیکھے تمام دن خوشی میں بسر ہو۔ سُرمہ اس کا مقوی بصر ہے۔ مزاج سرد و خشک ہے۔

## یاقوت:

حضرت علی ابن موسیٰ رضاؑ سے منقول ہے کہ یاقوت کی انگوٹھی پہننے سے پریشانی زائل ہوتی ہے۔ اور دوسری حدیث میں حضرت امام علی رضاؑ سے منقول ہے کہ جو شخص یاقوت زرد کی انگوٹھی پہنے گا کبھی فقیر نہ ہوگا۔ یہ غم کو دُور کرتا ہے، دشمن مغلوب رہتے ہیں اور بیماری سے حفاظت کرتا ہے۔

## ہیرا:

یہ سب پتھروں سے سخت شفاف و چمکدار اور نفیس ہوتا ہے۔ اس کی چار قسمیں ہوتی ہیں۔ سفید، زرد، سُرخ اور کالا۔ سفید ہیرا جس میں کسی قسم کا داغ دھبہ نہ ہو، چمکدار ہو سب سے اچھا مانا جاتا ہے ایسا ہیرا انسان کی مرادوں کو پورا کرنے والا اور اس کی انگوٹھی پہننا مرگی کے مریض کے لئے مفید ہے۔ یہ مقوی دل ہے، دافع خوف ہے، معدہ پر لٹکانے سے پیچش اور دردشکم دُور ہوتا ہے اور اگر سر پر باندھا جائے تو بُرے خیالات سوتے وقت نہیں آتے اور موذی جانوروں سے محفوظ رہتا ہے۔ زرد ہیرا بہت مبارک سمجھا جاتا ہے۔ دل کی قوت، بدن کو فربہ رکھنے والا، دولت وحشمت میں اضافہ کرنے والا، آفات سے بچانے والا ہوتا ہے۔ کالا اور سُرخ ہیرا منحوس سمجھا جاتا ہے۔

## لعل:

یہ نہایت سُرخ، شفاف اور چمکدار ہوتا ہے۔ مقوی دماغ اور مفرح قلب ہوتا ہے۔ بینائی میں قوت دینے والا، بواسیر اور سوداوی امراض کے لئے سود مند ہے۔ زہروں کا تریاق ہے۔ مصفی خون ہے۔ منہ میں رکھنے سے پیاس کو روکتا ہے۔ جو اسے پہنے گا شاد و خرم رہے گا۔

## موتی:

یہ مقوی، خوش مزہ اور مقوی بصر ہے۔ حسن نسائیت کو بڑھاتا ہے اس کا ہار پہننا عورتوں کے لئے مبارک ہے۔

## مونگا:

یہ پتھر شکل درخت کے پانی میں پرورش پاتا ہے یہ سُرخ رنگ کا اچھا ہوتا ہے۔ اس کا معدہ پر لٹکانا معدہ کی تمام بیماریوں کو دُور کرتا ہے۔ بچوں کے ڈرنے اور چونکنے کے لئے بہت مفید ہے کھانسی، دمہ، خون کی قے، آنتوں کے زخم دانت اور بواسیر کے لئے بھی حکماء استعمال کرتے ہیں۔ بطور سُرمہ آنکھوں میں لگانا زردی، جلن، سُرخی کو دُور کرتا ہے۔ حاملہ کے گلے میں ڈالنے سے حمل ساقط نہیں ہوتا چاندی اور سونے کی ہم وزن انگوٹھی بنوا کر اس پر مونگا جڑوایا جائے تو مرگی کے مریض کے لئے بہت مفید ہے۔

## لہسنیہ:

یہ مشہور اور قیمتی پتھر ہیرے کی کان سے نکلتا ہے۔ اس کا پہننا نظر بد سے

بچاتا ہے۔اس کا رنگ بھورا سفیدی مائل ہوتا ہے اور سبزی مائل بھی ہوتا ہے مگر سب سے اچھا وہ ہوتا ہے جس کا رنگ بلی کی آنکھ کی مانند ہو۔اس پتھر میں سیاہی مائل سفید دھاریاں ہوتی ہیں اور دیکھنے سے یہ دھاریاں متحرک معلوم ہوتی ہیں۔کسی پتھر میں ایک، کسی میں دو اور بعض میں تین دھاریاں بھی ہوتی ہیں۔تین دھاریوں والا سب سے بہتر مانا جاتا ہے۔ اس کا رکھنے والا دولت مند ہوتا ہے اور خوف و ہراس اس پر غالب نہیں آتا۔

## اوپل:

یہ سفید رنگ کا ہوتا ہے زیادہ سخت نہیں ہوتا اس پتھر کے اندر سُرخ سبز اور زرد کی طرح کے رنگ معلوم ہوتے ہیں۔لوگ جو کسی سے محبت کرتے ہیں یا کرنا چاہتے ہیں اُن کے لئے اچھا ہے۔

## نیلم:

یہ پتھر بھی اپنی خصوصیات میں کافی مشہور ہے اس کا رنگ نیلا شفاف اور چمکدار ہوتا ہے۔جس نیلم میں سُرخی کی جھلک ہوتی ہے وہ زیادہ اچھا نہیں ہوتا اور جس نیلم میں سفید مائل چادر سی پڑتی ہے وہ زیادہ اچھا ہوتا ہے۔یہ مقوی دل و دماغ ہے اور پانی میں گھس کر پلانے سے خفقان دُور ہوتا ہے۔کھانسی، دمہ، اور بواسیر میں فائدہ کرتا ہے۔ جس کو راس آجاتا ہے مالا مال کر دیتا ہے۔تاثیر اس کی گرم ہے۔

## پنّا: (زمرد)

یہ بھی بہت قیمتی پتھر ہوتا ہے۔سونے کی کان سے نکلتا ہے۔رنگ اس کا سبز آبدار ہوتا ہے۔عموماً زہر اور زہریلے جانوروں کے کاٹنے میں مفید ہے۔سانپ اس کو دیکھ کر اندھا ہو جاتا ہے۔دل و دماغ کے لئے مفید اور مقوی بصر ہے۔اس کی انگوٹھی پہننا دافع مرگی اور دافع خواب پریشاں ہے۔اگر زہریلی غذا کے پاس رکھا جائے تو یہ پسیج جاتا ہے۔عورت کی ران پر باندھنا عسر ولادت میں باندھنا مفید ہے۔تاثیر اس کی سرد اور خشک ہے۔

## پکھراج:

یہ تریاق زہر اور امراض بلغمی، ضعف معدہ جذام اور بواسیر کے لئے مفید ہے۔رنگ کے لحاظ سے یہ پتھر چار قسم کا ہوتا ہے۔سفید، زرد، سُرخی مائل اور نیلگون۔یہ پتھر بھاری چکنا اور صاف ہوتا ہے۔بہتر برنگ گل و الماس ہوتا ہے۔ایسا پکھراج عمر کو ترقی اور آرام کا دینے والا ہوتا ہے۔یہ مسرت اور خوشی بخشتا ہے شادی و محبت میں وفاداری ظاہر کرتا ہے۔

## یشب:

یہ مختلف رنگوں کا ہوتا ہے۔زیتونی، سفید، سبزی مائل۔ان میں زیتونی

رنگ کا بہترین ہوتا ہے۔اگر بالکل سبز ہو تو زیادہ قیمتی ہوتا ہے۔اس کا گلے میں پہننا مقوی قلب و معدہ ہے۔خفقان کو دُور کرتا ہے۔عمر کو دراز کرتا ہے۔اس کا پہننا اندرونی زخم، پیچش اور سوزش پیشاب کے لئے مفید ہے۔اس کا گردن میں پہننا خناق کے لئے مفید ہے۔ اس کا ہاتھ میں پہننا سحر، نظر اور بجلی کے ضرر کا محافظ ہے۔عورت کی ران پر باندھنا عسر ولادت کا سبب ہے۔مگر پتھر ۳ ماشہ ۳ رتی سے کم نہ ہو اس کا پاس رکھنا جنگ میں دشمن پر غالب آنے کا موجب ہے۔امراض معدہ کے لئے خاص طور سے مفید ہے۔

## بلّور:

یہ پتھر بالکل سفید ہوتا ہے۔زیادہ قیمتی نہیں ہوتا۔یہ رنگ بھی قبول کر لیتا ہے۔بہت سے کاموں میں آتا ہے۔بلور کو بعض کاریگر ایسی جلا دیتے ہیں کہ بازار میں لاکر جواہرات میں فروخت کر دیتے ہیں۔اور اسے کوئی شناخت نہیں کر سکتا۔بچے کے گلے میں لٹکانا بدخوابی اور چونکنے کے لئے مفید ہے۔

## زبرجد:

اس کا رنگ گہرا سبز ہوتا ہے۔اس کے پہننے سے خوشحالی آتی ہے۔جو اسے رکھتا ہے اُس کو کسی قسم کی تکلیف نہیں پہنچتی اس کو معدہ پر لٹکانا درد گردہ کے لئے مفید ہے۔ اس کو دیر تک دیکھنا مقوی بصر ہے۔گردن میں لٹکانا دافع مرگی ہے۔حکماء کا قول ہے کہ نصف وَرم و بخار والے کے بازو پر باندھنے سے بخار سے نجات ملتی ہے۔

## شجری:

یہ سخت شفاف قدرتی پتھر ہے۔دریا کے کنارے پایا جاتا ہے۔اس پتھر پر درخت وغیرہ کا عکس پڑنے سے مثل فوٹو کے ہلکے سیاہ نشانات بن جاتے ہیں۔رنگ قریب قریب سفید ہوتا ہے۔کثرت سے دستیاب ہوتا ہے۔

## دُرِ نجف:

یہ بلور کی طرح صاف، شفاف اور آب دار ہوتا ہے۔رنگ سفید ہوتا ہے۔اس کا پہننا بہت مبارک ہے۔دُرِ نجف پہننے والے کی دُعا مستجاب ہوتی ہے۔

## حروف ابجد شمسی مع اعداد

۷۸۶

| ر ڑ | ذ | د ڈ | خ | ح | ج چ | ث | ت ٹ | ب پ | ا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 10 | 9 | 8 | 7 | 6 | 5 | 4 | 3 | 2 | 1 |
| ف | غ | ع | ظ | ط | ض | ص | ش | س | ز ژ |
| 200 | 100 | 90 | 80 | 70 | 60 | 50 | 40 | 30 | 20 |
| | ی ے | ھ | و | ن | م | ل | ک گ | ق | |
| | 1000 | 900 | 800 | 700 | 600 | 500 | 400 | 300 | |

ابجد شمسی قوی الاثر ہوتا ہے۔ابجد قمری زود اثر ہے۔




# خواب اور تعبیر

| خواب | تعبیر | خواب | تعبیر | خواب | تعبیر | خواب | تعبیر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آئمہ طاہرین کو دیکھنا | کامل ایمان کی زیارت | بچھو دیکھنا | عزت زیادہ ہو | تخت دیکھنا | راحت و بلندی ہو | جوتا پہننا | نئی دلہن آئے گی |
| آسمان دیکھنا | مرتبہ بلند ہو | بلبل دیکھنا | کاروبار میں نفع | تعزیہ دیکھنا | حج و زیارت سے مشرف ہونا | جماع اپنی بیوی سے کرنا | سرخروئی اور عزت ملے |
| انگوٹھی دیکھنا | صاحب اولاد ہو | بجلی چمکتے دیکھنا | مال دار ہونا | تسبیح میں مشغول ہونا | عبادت گزار ہونا | جامن کھانا | تکلیف دُور ہونا |
| انگوٹھی پہننا | عورت حسین سے ملاقات | بادام کھانا | دولت ملنا | تربوز کھانا | عزت میں اضافہ | جانور پکڑنا | کوئی نیک کام کرے |
| آگ دیکھنا | مالی نقصان ہو | بھیڑیا دیکھنا | حاکم سے خوف | تکیہ پانا | بزرگی کی نشانی | جانور خون بھرا دیکھنا | ترقی ہونا |
| اژدہا دیکھنا | رزق میں کشادگی | بھینس دیکھنا | مشکل پیش آئے | تعویذ لینا | آسیب میں مبتلا | جسم کے ٹکڑے دیکھنا | ترقی ہونا |
| آسمان کی طرف اُڑنا | سفر دُور دراز ہو | بھیک مانگنا | عزت ملنا | تبسم کرنا | رنج و غم ہونا | جوا کھیلنا | کشائش روزگار ہو |
| آفتاب دیکھنا | امیر سے ملاقات | بلی دیکھنا | رزق میں وسعت | تابوت اپنا دیکھنا | عمر دراز ہو | جونک دیکھنا | بیماری میں مبتلا ہونا |
| آبِ رواں دیکھنا | ہر کام بخوبی ہوگا | بندر دیکھنا | کسی بیماری کا مقابلہ | تالاب میں نہانا | عزت و آبرو ملے | چاند دیکھنا | مال مشکل سے آئے |
| آنکھ میں سُرمہ لگانا | بیماری سے تکلیف ہو | بڑی عمارت دیکھنا | غم دُور ہو اور دولت ملے | تیر چلانا | دلی مراد آنا | چاند شکستہ دیکھنا | رنج ہونا |
| اذان کی آواز سُننا | عزت و شہرت بڑھے | بکری خریدنا | قوم کی سرداری ملے | تیتر دیکھنا | اقبال بلند ہونا | چاند گرہن دیکھنا | غلہ گراں ہو |
| آندھی دیکھنا | سفر و رنج پیش آئے | پہاڑ پر چڑھنا | مرتبہ بلند ہونا | تاریک جگہ دیکھنا | مشکل پیش آنا | چاندی دیکھنا | کشائش رزق ہو |
| آگ پر کچھ پکانا | کاروبار میں نقصان | پہاڑ جلتے دیکھنا | کسی حکمران کا مرنا | تیل پینا | مرض میں مبتلا ہونا | چاول کھانا | رنج دُور ہونا |
| اسپ سوار دیکھنا | مرتبہ بلند ہو | پیاس لگنا | حرص زیادہ ہونا | توپ دیکھنا | دشمن مغلوب ہو | چاہ میں گرنا | مشکل پیش آنا |
| استغفار پڑھنا | مقاصد میں کامیابی | پہاڑ پر پھرنا | ترقی جاہ و جلال ہو | تھوک دیکھنا | پریشانی ہونا | چراغ دیکھنا | اولاد صاحب اقبال ہو |
| اُونچی جگہ سے گرنا | حیرانی و پریشانی | پانی پینا | کشائش روزگار | تار کھینچنا | پریشانی ہونا | چیل دیکھنا | رنج و فکر ہو |
| آم کھانا | صاحب اولاد ہو | پل صراط سے گزرنا | رنج و غم سے نجات | ٹوپی سر پر دیکھنا | بے انداز دولت ملے | چھینکیں مارنا | مصیبت آنا |
| اُونٹ دیکھنا | دولت ملے | پنجرہ دیکھنا | رنج اُٹھانا | ٹاٹ کا فرش دیکھنا | آسودہ حالی ہونا | چڑیاں دیکھنا | قدر و منزلت میں اضافہ |
| اُونٹ پر سوار ہونا | امراض کہنہ آنا | پل پر چلنا | کار نیک کرنا | ٹیلہ دیکھنا | خوشی کی علامت | حلوہ دیکھنا | درازی عمر ہونا |
| بال بکھرے دیکھنا | مال کا نقصان ہو | پوری کھانا | خوشی ہو | جنگل سبز دیکھنا | خوشی و کامیابی ہو | حاکم کو دیکھنا | عزت کی دلیل |
| برات دیکھنا | رنج ہونا | پھول دیکھنا | محبت میں مبتلا ہو | جنگل خشک دیکھنا | رنج پیش آئے | حمام دیکھنا | عیش کی علامت |
| برف گرتے دیکھنا | موسم خراب ہونا | پان کھانا | کسی عورت کا وصل | جنگل میں دوڑنا | مصیبت سے رہائی | حجامت بنوانا | کمی عمر کی دلیل ہے |
| بازو اپنا کٹا دیکھنا | برادر کا انتقال ہو | پاؤں زمین پر مارنا | رنج و تکلیف ہونا | جہاز میں چڑھنا | جگہ تبدیل کرے | حرم خانہ کعبہ دیکھنا | خوشی کی علامت |
| باغ سبز دیکھنا | خوشی ملے | پارہ ہاتھ میں اُٹھانا | دولت ہاتھ آئے | جہاز دیکھنا | سفر دُور کا پیش آئے | حجر اسود کو بوسہ دینا | دلی خوشی و بہتری |
| بارش دیکھنا | غلہ ارزاں ہوگا | پستان دیکھنا | مال و دولت ملے | جنازہ دیکھنا | بیماری سے نجات | خط پڑھنا | بزرگی پانا |
| بال سفید دیکھنا | طول عمر کی خبر | بچہ کٹا دیکھنا | پریشانی ہو | جواہرات دیکھنا | حصول مراد ہونا | خرمہ کھانا | کشائش روزگار |
| بانسری بجانا | پریشانی ہو | پیشاب خون کا کرنا | رنج و تکلیف ہونا | جنگ کرنا | خوشی ملے | خربوزہ کھانا | مال دولت آنا |
| بیمار اپنے کو دیکھنا | تھوڑی تکلیف ہو | تلوار دیکھنا | دشمن پر غالب ہو | جوتا گم ہونا | بیوی سے جدائی | خاک دیکھنا | حصول دولت ہو |

نوٹ: اکثر وہی خواب قابل اعتبار ہوتے ہیں جو ایسی حالت میں دیکھے جائیں کہ طبیعت بالکل صحیح ہو۔ بیماری، رنج و غم اور خوشی و مسرت کی حالت میں بیشتر خواب معتبر نہیں ہوتے۔ بعض خوابوں کی تعبیر دیر سے ملتی ہے اگر خوفناک خواب نظر آئے تو راہ خدا میں صدقہ دیا جائے اپنا خواب کسی نااہل سے بیان نہ کریں۔



# صدائے کواکب یا نوشتۂ تقدیر

## ۲۰۰۳ء میں کیا پیش آنے والا ہے؟

پروفیسر محمد سلیم خان ایوبی ایم اے ایس، ماہر مخفی علوم فلکیات و عملیات

ترتیب: آغا شکیل رضا

### افلاکی شعاعیں اور ہمارا باہمی رابطہ

قدیم اور جدید سائنٹفک نظریات و تجربات اور مشاہدات سے یہ تسلیم شدہ امر ہے کہ نظامِ شمسی اور انسانی نظامِ عصبی کا آپس میں گہرا تعلق ہے۔ اس لئے سیارگان کی کاسمک شعاعیں ہمیں اور ہمارے امور کو متاثر کرتی ہیں کیونکہ یہ برقی مقناطیسی قوت کی حامل شعاعیں انسانی جسم کا احاطہ کیے رہتی ہیں اس لئے ہمارے خیالات، عادات، مزاج اور رنگ روپ پر اثر انداز ہوتی ہیں اور ہمارے جذبات میں مدوجذر پیدا کرتی ہیں۔

ARIES

برج: حمل



سیارہ: مریخ

رنگ : ———— گلابی، ہلکا نیلا

عنصر : ———— آتشی

جواہر : مرجان، یاقوت، اوپل، عقیق یمنی

بہترین شریک حیات : اسد، قوس

ناموافق ساتھی : ———— سرطان، میزان، جدی

دن : منگل — حروف: ا۔ ل۔ ع۔ ی

عدد : ۹ — ۲۱ مارچ تا ۲۰ اپریل

بیماریاں : تیز بخار، اعصابی تناؤ، السر، شدید سر کا درد، درد شقیقہ

### سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہلِ حمل پر اثرات!

آپ کا حاکم سیارہ مریخ 4 مارچ سے 21 اپریل تک اپنے شرفی برج جدی میں رہے گا۔ یہ سال کے آغاز کی بہت بڑی خوشخبری ہے۔ اس سال آپ معمولی ذہانت اور محنت سے کام لے کر زندگی کے بنیادی مقاصد بڑی آسانی سے حاصل کرلیں گے۔ طالب علم افراد جو سکالرشپ کے متلاشی ہیں اس سال انشاء اللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہو جائیں گے۔ لوگوں کو ملازمت میں ترقی ملے گی۔ ملازمت کے نئے نئے مواقع میسر آئیں گے۔ کاروباری افراد منافع کمائیں گے۔ اگر آپ ایک عملی انسان ہیں تو اپنی صلاحیتوں اور مہارت کو دیانتدارانہ طریقہ پر استعمال کرنے سے ترقی کے سنہری مواقع حاصل کریں گے۔ اس سال آپ کے بینک بیلنس میں خاطر خواہ اضافہ ہوگا۔

خوش بختی کا سیارہ مشتری آپ کے زائچے کے پانچویں گھر میں حرکت پذیر ہے۔ اس گھر کا تعلق اولاد، انعامی سکیموں، زائد آمدن، سوشل مصروفیات اور گھریلو تعلقات (ازدواجی تعلقات) سے ہے۔ ان تمام معاملات میں مشتری خوش بختی لائے گا۔ مشتری کے سعد اثرات کی وجہ سے کاروبار میں ترقی ہوگی۔ لوگوں سے میل ملاقات بڑھے گا۔ آپ کی سماجی حیثیت مستحکم ہوگی۔ ایسے افراد سے مل بیٹھنے کا موقع ملے گا جن کی بدولت آپ کو معاشی فائدہ حاصل ہوگا۔ بہت ممکن ہے کہ اس سال آپ کا کوئی انعام نکل آئے۔ ممکن ہے کہ کسی نوجوان دوست، بھائی یا بہن کی جانب سے کوئی خطیر رقم حاصل ہو یا پھر بعض افراد کو اپنی اولاد کی طرف سے یہ رقم مل سکتی ہے۔ اس سال بے اولاد خواتین اگر مناسب علاج معالجہ کروائیں اور اللہ تعالیٰ سے دُعا کریں تو انشاء اللہ ان کی گود ہری ہو سکتی ہے۔ باقی ماندہ افراد کو اپنی اولاد کی جانب سے خوشیاں حاصل ہوں گی۔ آپ اگر شادی شدہ ہیں تو اس سال آپ کی ازدواجی زندگی خوشیوں کا محور رہے گی۔

مشتری شروع سال سے 27 اگست تک پانچویں گھر میں رہے گا جب کہ سیارہ زہرہ 28 مارچ تا 21 اپریل اپنے شرفی برج حوت میں حرکت پذیر رہے گا۔ برج حوت آپ کے زائچے کا بارھواں گھر ہے اور اس کا تعلق تمام خفیہ امور اور خفیہ تعلقات سے ہے۔ چونکہ برج زہرہ آپ کے خانہ مال کا حاکم سیارہ ہے اس لئے اس عرصہ کے دوران خفیہ طریقوں سے دولت کا حصول نہایت آسان ہوگا۔ غیر قانونی ذرائع آمدن میں اضافہ ہوگا۔ جنس مخالف سے آپ کے خفیہ تعلقات مستحکم رہیں گے۔ آپ کا حاکم سیارہ مریخ بھی بارھویں گھر میں 28 مارچ تا 21 اپریل موجود رہے گا۔ اس عرصہ کے دوران آپ کے خفیہ دشمن مغلوب رہیں گے۔ آپ کی سرگرمیوں میں زیادہ تر نوجوانوں کا عمل دخل رہے گا۔ حکومتی اداروں کی نظروں میں دھول جھونک کر آپ اپنی دولت نئی نئی سکیموں میں لگا کر زیادہ سے زیادہ فائدہ اُٹھائیں گے۔ اس سال سیاستدان خصوصاً توڑ جوڑ کر کے بے انتہا فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔ بیشتر نوجوان سیاستدان اس سال ترقی اور نام و نمود کمائیں گے اور جلد ایک منجھے ہوئے سیاستدان کے طور پر سامنے آئیں گے۔ تاہم ایک بات خصوصاً ذہن میں رکھیں کہ سیارہ عطارد کو برج حوت

میں زوال ہوتا ہے اس لئے 6 مارچ سے 21 مارچ تک کے عرصہ میں وہ افراد جن کا تعلق کسی بھی خفیہ معاہدے سے ہو یعنی کاروباری معاملہ یا سیاسی گٹھ جوڑ دونوں صورتوں میں 6 مارچ سے 21 مارچ کسی بھی تحریری معاہدے سے گریز کریں ورنہ نقصان اُٹھائیں گے۔

عطارد 21 جنوری تا 22 جنوری حالت رجعت میں آپ کے زائچے کے دسویں گھر میں موجود رہے گا۔ اس دوران ملازمتی امور اور کاروباری امور میں بہت زیادہ احتیاط کی ضرورت ہے۔ اس دوران کسی قسم کا نیا معاہدہ طے کرنے سے گریز کریں۔ ورنہ آپ کی عزت و وقار میں کمی آئے گی۔ سیاستدانوں کی سیاسی ساکھ متاثر ہوگی۔ کاروبار میں نقصان کا اندیشہ ہے۔ والد کی صحت کے مسائل جنم لیں گے۔

سیارہ مشتری بُرج اسد میں 27 اگست تک حرکت پذیر ہے اور اس دوران سیارے یورانس اور نیپچون سے بحالت مقابلہ ہوگا۔ چونکہ دونوں سیارے آپ کے زائچے کے گیارہویں گھر میں موجود ہیں اور اس گھر کا تعلق اُمیدوں اور خواہشات سے ہے اس لئے کسی بھی معاملے میں اُمید لگانا فائدہ مند ثابت نہ ہوگا۔ بہت سی اُمیدیں اور خواہشات دم توڑ دیں گی اس لئے ضروری ہے کہ بے وقوفوں کی طرح خیالی جنت میں رہنے کی بجائے عملی طور پر کام کریں تا کہ زیادہ سے زیادہ فائدہ حاصل ہو سکے۔

حاکم سیارہ مریخ یکم جنوری سے 16 جنوری تک زائچے کے آٹھویں گھر میں موجود ہونے کی بنا پر آپ کے مشترکہ مالی معاملات، جہیز اور وراثت کے معاملات حل کرنے میں مددگار ثابت ہوگا۔ 17 جنوری تا 3 مارچ زائچے کے نویں گھر میں آجانے کی وجہ سے ممکن ہے کہ آپ بیرون ملک سفر کریں۔ یہ سفر زیارات اور عمرہ کے لئے بھی ہو سکتا ہے یا کاروبار اور تعلیم کے حصول کے لئے بھی۔ اسی عرصہ کے دوران بعض افراد کو بذریعہ وراثت یا جہیز ایک خطیر رقم مل سکتی ہے۔

29 جون تا 26 ستمبر کا عرصہ خاصا احتیاط طلب ہے۔ اس دوران آپ کا حاکم سیارہ آپ کے زائچے کے بارہویں گھر میں بحالت رجعت موجود رہے گا۔ اس عرصے میں آپ کی عزت و وقار کو دھچکہ لگے گا کوئی سکینڈل منظر عام پر آسکتا ہے اس لئے اپنے طور پر محتاط رہنے کی کوشش کریں۔ اپنے خفیہ مراسم کو کم سے کم رکھیں۔ خفیہ دشمنوں سے نقصان کا اندیشہ ہے۔ اس دوران آپ کی طبیعت پر بوجھل پن کی کیفیت طاری رہے گی۔ بلکہ بعض افراد اپنے آپ کو قید تنہائی کا شکار محسوس کریں گے۔ 16 دسمبر کے بعد یہ کیفیت ختم ہو جائے گی اور سیارہ مریخ آپ کے طالع بُرج میں داخل ہو جائے گا۔ اس دوران آپ کی قسمت تو تمیں آپ کو اپنے تمام امور میں کامیابی عطا کریں گی۔ آپ اپنے آپ کو زیادہ متحرک طاقتور اور سرگرم محسوس کریں گے۔ جنس مخالف میں کشش بڑھے گی۔ دشمن مغلوب رہیں گے۔ اس عرصے کے دوران نوجوان سیاستدان خصوصاً اپنے آپ کو زیادہ متحرک اور بااثر محسوس کریں گے اور ملکی سیاست میں پُرجوش طریقے سے حصہ لیں گے۔

سیارہ زہرہ 22 اپریل تا 16 مئی آپ کے طالع بُرج میں موجود رہے گا۔ اس بُرج میں زہرہ کو ہبوط ہوتا ہے۔ لہٰذا کسی صنف نازک سے نقصان کا اندیشہ ہے۔ 17 مئی سے 10 جون کو زہرہ خانہ مال میں آجائے گا۔ چونکہ زہرہ اس گھر (برج ثور) کا حاکم سیارہ ہے۔ اس لئے مالی معاملات میں مددگار ثابت ہوگا۔ ملازمت میں ترقی اور کاروبار میں وسعت لائے گا۔ سیارہ زہرہ تفریحات اور سوشل امور میں بھی مددگار ثابت ہوگا۔ 9 اکتوبر سے 2 نومبر تک کا عرصہ غیر شادی شدہ افراد کے لئے خوشی کا پیغام لائے گا اور بہت سے لڑکے لڑکیوں کے رشتے طے ہو جائیں گے۔

7 جون سے 15 ستمبر تک چونکہ سیارہ یورانس کو رجعت حاصل رہے گی لہٰذا اس دوران کسی بھی قسم کی تبدیلی متوقع ہوگی۔ غیر متوقع واقعات ہر دو صورتوں میں ظاہر ہونگے۔ اگر بُرے حالات ہیں تو ایک دم سے اچھے ہو جائیں گے اور اگر اچھے حالات چل رہے ہیں تو یکلخت بُرے حالات آجائیں گے۔ اس دوران بعض افراد قانون کی گرفت میں بھی آسکتے ہیں۔ 16 ستمبر سے 7 نومبر کے دوران کچھ پُرانے دوست اور ساتھی آپ کی زندگی سے نکل جائیں گے اور نئے لوگ سامنے آجائیں گے۔ اس دوران سیاسی لوگ اپنی وابستگیاں تبدیل کریں گے اور ایک نئے سیاسی گٹھ جوڑ میں شامل ہو جائیں گے۔ تاہم اس دوران احتیاط سے کام لینا ضروری ہے اور کسی بھی قسم کی خوش فہمی نقصان کا باعث ہوگی۔

مجموعی اعتبار سے یہ سال آپ کے لئے خوشیوں کا پیغامبر ثابت ہوگا تاہم آپ کو اپنی صلاحیتوں کو زیادہ سے زیادہ مثبت انداز میں استعمال کر کے بھرپور فائدہ اُٹھانا ہوگا۔ **ورنہ آپ کی بے احتیاطی اور لاپرواہ طبیعت آپ کو نقصان پہنچائے گی۔**



**TAURUS**

**برج : ثور**

**سیّارہ : زہرہ**

**رنگ** : گہرا نیلا

**عنصر** : خاکی

**جواہر** : الماس، نیلم، فیروزہ

**بہترین شریک حیات** : سنبلہ، جدی

**ناموافق ساتھی** : اسد، عقرب، دلو

**دن** : جمعہ

**حروف** : ب۔و

**عدد** : ۶

۲۱ اپریل تا ۲۰ مئی

**بیماریاں** : حلق اور کانوں کے عوارض، پھوڑے پھنسیاں، تولیدی مسائل

## سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہلِ ثور پر اثرات!

اس سال کی اہم ترین خوشخبری یہ ہے کہ یکم جنوری تا 9 جنوری غیر شادی شدہ افراد کے رشتہ ازدواج میں بندھ جانے کے سنہری مواقع میسر آئیں گے۔ بیشتر افراد کا رشتہ طے ہو جائے گا یا مخالف جنس سے تعلقات استوار ہوں گے یا ایسی دوستی کا رشتہ قائم ہوگا جو بعد میں شادی کے بندھن میں بندھ جائے گا۔ اس سال سیارہ زہرہ 22 مارچ سے 21 اپریل تک اپنے شرف درجات میں رہے گا۔ لہٰذا اس عرصے کے دوران تفریحات، سوشل کام، معاملات عشق و محبت، گھریلو تقریبات وغیرہ میں دلچسپی بڑھے گی۔ رومانی معاملات میں سرشاری کی کیفیت طاری رہے گی۔ شراکتی امور میں فائدہ ہوگا۔ کارپوریٹ اداروں اور باہمی امداد کی انجمنوں سے منسلک افراد فائدہ حاصل کریں گے۔ شیئر ہولڈرز کو بھی اپنے کاروبار سے منافع

حاصل ہوگا۔ اس دوران شیئرز کے بھاؤ بڑھتے نظر آرہے ہیں۔ سٹاک مارکیٹ میں استحکام پیدا ہوگا۔ اسی عرصے کے دوران آپ کے بینکنگ کے مسائل بھی حل ہو جائیں گے۔ سیارہ زہرہ 10 جنوری تا 4 فروری آپ کے زائچے کے آٹھویں گھر میں حرکت پذیر ہوگا۔ اور مشترکہ مالی معاملات میں مددگار ثابت ہوگا۔ 5 فروری تا 2 مارچ آپ کے زائچے کے نویں گھر میں آ جائے گا۔ یہ عرصہ بیرونی ممالک کے سفر، عمرہ و زیارات مذہبی رجحانات، زمین اور قانون کے مسائل سے متعلق امور میں معاون و مددگار ثابت ہوگا۔ ممکن ہے کہ اس سال آپ عمرہ یا زیارات کے لئے سفر پر جائیں۔ بعض افراد کو بیرون ممالک کاروباری معاملات کے لئے جانا پڑے گا۔ ان کا یہ سفر اگر اس عرصہ کے دوران ہے تو وسیلہ ظفر ثابت ہوگا۔

3 مارچ سے 27 مارچ تک زہرہ آپ کے زائچے کے دسویں گھر میں حرکت پذیر ہوگا۔ اس عرصہ کے دوران آپ کی سماجی حیثیت مضبوط ہوگی۔ عزت و وقار میں اضافہ ہوگا۔ سیاستدانوں کے لئے یہ وقت اپنی پوزیشن مستحکم کرنے کے لئے بہترین ثابت ہوگا۔ ملازمت پیشہ افراد کے لئے افسران بالا کا رویہ حوصلہ افزاء ہوگا اور انھیں ترقی کا موقع ملے گا۔ اس عرصے کے دوران اکثر لوگوں کو والد کی جانب سے خوشی ملے گی اور کوئی رقم بھی مل سکتی ہے۔ کاروباری افراد کو منافع حاصل ہوگا۔ اعلیٰ حکام سے ٹھیکہ جات حاصل کرنے کی منظوری مل جائے گی۔ 22 اپریل تا 16 مئی کا عرصہ آپ کے لئے پریشان کن ثابت ہوگا۔ اس عرصہ کے دوران کسی راز کے افشا ہونے کے سبب آپ کی عزت پر حرف آئے گا۔ کوئی سکینڈل بھی منظر عام پر آ سکتا ہے۔ اس پریشانی کی وجہ سے بعض افراد قید تنہائی کا شکار ہو جائیں گے۔ لہٰذا اس دوران اپنے خفیہ دشمنوں کی کارستانیوں سے ہوشیار رہیں محتاط رویہ اپنائیں۔ خصوصاً سیاستدان افراد کو اس عرصہ میں بہت زیادہ محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ ان کی سیاسی ساکھ کو نقصان پہنچ سکتا ہے۔

17 مئی تا 10 جون کا عرصہ آپ کے مزاج میں رنگینیاں بھر دیگا۔ حالات آپ کو قید تنہائی سے نکال کر زندگی کی بھرپور رعنائیوں سے لطف اندوز ہونے کا موقع فراہم کریں گے۔ سیر و تفریح اور دوسرے دلچسپی کے پروگراموں میں آپ کی مصروفیات بڑھ جائیں گی۔ سیاستدان اس عرصے کے دوران سماجی اور معاشرتی کاموں اور دوسری سرگرمیوں میں بھرپور کردار ادا کریں گے۔ مثبت طریقے سے اپنی صلاحیتوں کا استعمال کر کے اس عرصے کے دوران آپ اپنی پوزیشن کو خوب مستحکم بنا سکتے ہیں۔ 10 جون تا 4 جولائی کے عرصہ کے دوران زہرہ آپ کے تمام مالی امور میں مددگار ثابت ہوگا۔ اس عرصہ کے دوران آپ کے بینک بیلنس میں اضافہ ہوگا۔ کاروبار میں وسعت ہوگی۔ نئی نئی سکیموں میں سرمایہ کاری کا موقع ملے گا۔

5 جولائی سے 29 جولائی کے عرصہ کے دوران عزیز و اقارب خصوصاً بہن بھائیوں سے فائدہ حاصل ہوگا۔ چھوٹے اور مختصر نوعیت کے سفر درپیش رہیں گے۔ ناراض رشتہ داروں یا واقف کاروں سے صلح کا واضح امکان موجود ہے۔ کسی خط ٹیلی فون یا بذریعہ ٹیلی گرام خوشی کی خبر ملے گی۔ 30 جولائی تا 22 اگست کے عرصہ کے دوران زمین و جائیداد کے مسائل حل ہونگے۔ جائیداد کی خرید و فروخت کے لئے یہ مناسب وقت ہے۔ اس عرصہ کے دوران پراپرٹی ڈیلر اچھا خاصا منافع کمائیں گے۔ عزت و وقار میں اضافہ ہوگا والدہ کی جانب سے خوشی کی خبریں ملیں گی۔ اس عرصہ کے دوران چونکہ دولت کا سیارہ مشتری بھی اسی گھر میں موجود ہے اس لئے کہا جا سکتا ہے کہ پانچوں انگلیاں گھی میں اور سر کڑاہی میں والا معاملہ درپیش ہوگا۔ لہٰذا اس سنہری موقع سے بھرپور فائدہ اٹھائیں۔ 23 اگست سے 15 ستمبر تک اولاد کی جانب سے خوشی حاصل ہوگی۔ کسی انعامی سکیم کے ذریعہ منافع ملے گا۔ سوشل مصروفیات بڑھیں گی۔ رومانی معاملات میں دلچسپی بڑھ جائے گی۔ محبوب سے تعلقات استوار رہیں گے۔ 16 ستمبر تا 8 اکتوبر تک دشمن مغلوب رہیں گے۔ گھریلو فضا خوشیوں کا گہوارا ثابت ہوگی۔ ہر طرف سکون کی فضا میسر آئے گی۔ ملازمت پیشہ افراد ایک نئے جوش اور ولولے سے سرشار رہیں گے۔ 9 اکتوبر تا 2 نومبر کے عرصہ کے دوران شراکت کا کاروبار چمکے گا۔ شیئرز میں منافع ملے گا۔ اشتراک باہمی کے تمام منصوبے کامیاب رہیں گے۔ ازدواجی زندگی خوشیوں سے بھرپور گزرے گی۔ شادی بیاہ کے معاملات طے پا سکتے ہیں۔ 3 نومبر تا 27 نومبر کے عرصہ کے دوران بعض افراد کو بصورت ترکہ کوئی خطیر رقم حاصل ہوگی۔ 28 نومبر تا 21 دسمبر تک کے عرصہ کے دوران طویل سفر درپیش آ سکتا ہے۔ آپ کے خیالات پر مذہبی چھاپ کی وجہ سے ممکن ہے کہ یہ عمرہ اور زیارات کی غرض سے درپیش ہو۔ تاہم اس تمام عرصہ میں قلبی سکون حاصل رہے گا۔

21 دسمبر تا 31 دسمبر کے عرصہ میں آپ کی دلچسپی سماجی کاموں اور دوستوں سے میل ملاقات کرنے اور سیر و تفریح کرنے پر راغب رہے گی۔ اس دوران شہرت آپ کے قدم چومے گی۔ سیاستدان حضرات خصوصاً نوجوان سیاستدان طبقہ کو مقبولیت حاصل ہوگی۔ تاہم اس گھر میں نیپچون کی موجودگی کی وجہ سے اعلیٰ حکام سے تعلقات مضبوط ہونگے۔ تخلیقی کام کرنے والوں کو زبردست کامیابی حاصل ہوگی لیکن وہ افراد جو خوابوں اور خیالوں کی دنیا میں رہتے ہیں انھیں کوئی فائدہ نہ ہوگا۔ حقیقت پسندی اور عملی اقدامات کرنے سے ہی آپ زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

29 اگست سے 31 دسمبر کے عرصہ کے دوران سیارہ مشتری آپکے زائچے کے پانچویں گھر میں رہے گا۔ اس عرصہ کے دوران سب سے اہم خوشی کی خبر یہ ہے کہ بے اولاد افراد مناسب علاج معالجہ کروانے اور اللہ تعالیٰ سے دُعا کرنے کے سبب اولاد کی خوشی حاصل کر سکتے ہیں۔ واضح رہے کہ یہ عرصہ آپ کی زندگی میں بارہ سال کے بعد آ رہا ہے۔ اس لئے اس عرصہ کے دوران اللہ تعالیٰ سے گڑگڑا کر دُعا مانگیں۔ وہ نہایت رحیم اور عطا کرنے والا ہے۔ انشاء اللہ اس برس بیشتر خواتین کی گود ہری ہو جائے گی اور ان کا دامن خوشیوں سے بھر جائے گا (آمین)

4 مارچ سے 21 مارچ تک سیارہ مریخ برج جدی میں حرکت پذیر ہوگا۔ اس گھر میں مریخ کو شرف حاصل ہوتا ہے۔ لہٰذا اس عرصہ کے دوران بیشتر افراد کو قانونی مسائل میں کامیابی حاصل ہوگی۔ وہ افراد جو مقدمہ بازی میں گرفتار ہیں انھیں سکون حاصل ہوگا۔ دشمن مغلوب رہے گا۔ اس عرصہ کے دوران بعض افراد کو طویل سفر درپیش ہوگا جو وسیلہ ظفر ثابت ہوگا۔ قلبی سکون میسر آئے گا دینی معاملات میں دلچسپی بڑھے گی۔ زمین و جائیداد کے مسائل بھی حل ہو جائیں گے۔

2 جنوری تا 21 فروری سیارہ زحل آپ کے زائچے کے خانہ مال میں حالت رجعت میں موجود رہے گا۔ یہ عرصہ آپ کے لئے نہایت احتیاط طلب ہوگا۔ آپکی مالی حالت کو خاصا نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے۔ تمام معاملات التوا کا شکار رہیں گے۔ نئی سرمایہ کاری سے

پرہیز کریں۔ اس تمام عرصہ کے دوران نہایت صبر و تحمل، ایمانداری اور محنت کے ذریعے ہی دولت حاصل ہو سکتی ہے ورنہ ہر کام میں نقصان ہوگا۔ 4 جون تا 12 اکتوبر کے عرصہ کے دوران اور 25 اکتوبر تا 31 دسمبر کے عرصہ کے دوران آپ کو خاص محتاط رہنے کی ضرورت ہے کسی حادثہ کے سبب چوٹ لگ سکتی ہے۔ علاوہ ازیں کسی عزیز یا رشتہ دار یا قریبی تعلقدار کی موت کی خبر بھی آپ کو ملے گی۔ یہ صدمہ آپ کو ذہنی طور پر منتشر کرے گا۔

یکم جنوری تا 10 مارچ سیارہ یورانس بُرج دلو میں حرکت پذیر رہے گا۔ اس دوران آپ کی عزت و وقار میں اضافہ ہوگا۔ آپ کی پوزیشن کاروبار میں مضبوط رہے گی۔ ملازمین کی ترقی کے امکانات روشن ہیں۔ تاہم زحل کے بداثرات کی وجہ سے فرق پڑ سکتا ہے اس لئے ان کامیابیوں کے حصول کے لئے راست رویہ اور مثبت اقدامات کی ضرورت ہے۔ اس عرصہ کے دوران بعض افراد کا تبادلہ بھی ممکن ہے۔ نئے دوست اور نیا حلقہ احباب ملے گا۔ پُرانے رُفقائے کار اور دوست زندگی سے نکل جائیں گے۔ سیاستدان حضرات اس عرصہ کے دوران نئے نئے سیاسی گٹھ جوڑ بنائیں گے۔ نیا اتحاد، نئے ساتھی، نیا جذبہ اور نئی اُمنگیں ہونگی تاہم اس عرصہ کے دوران کسی بھی قسم کا تحریری معاہدہ کرنے کی ضرورت نہیں ہے ورنہ نقصان کا باعث ہوگا۔ 11 مارچ تا 6 جون کا عرصہ آپ کی سوشل زندگی اور سماجی مصروفیات کے علاوہ سیاسی کیریئر کو چار چاند لگا دے گا۔ تاہم 7 جون تا 15 ستمبر کے عرصہ کے دوران آپ کی مقبولیت میں کمی ہوگی۔ آپ کے خفیہ دشمن جو آپ کی آستین کے سانپ ہیں ان کی بدولت سیاسی کیریئر کو دھچکا لگے گا۔ کسی اسکینڈل کے منظر عام آنے کا خدشہ ہے۔ غیر متوقع حالات جنم لیں گے۔

نیپچون تمام سال آپ کے زائچے کے دسویں گھر میں موجود رہے گا۔ اس کے اثرات کی وجہ سے تخلیقی کام کرنے والے بھرپور فائدہ اُٹھائیں گے۔ اس سال بے کار رہنا فائدہ مند نہیں ہوگا تاہم 16 مئی تا 21 اکتوبر بحالت رجعت میں ہوگا۔ اس عرصہ کے دوران فریب اور دغا بازی سے آپ کو نقصان پہنچے گا۔ لوگوں کی سازشوں کی وجہ سے عزت و وقار میں کمی واقع ہوگی۔ بعض افراد سازشوں کی وجہ سے اپنے عہدوں سے سبکدوش کر دیئے جائیں گے۔ اس لئے اس عرصہ کے دوران چوکس رہیں اور دوسروں پر اعتماد کم کریں۔ کوئی بھی فیصلہ کرنے سے پہلے اچھی طرح اس کی افادیت کا جائزہ لے لینا آپ کے حق میں بہتر ثابت ہوگا

سیارہ پلوٹو یکم جنوری سے 21 فروری تک آٹھویں گھر میں موجود رہے گا۔ لہٰذا آپ کو بصورت ورثہ یا وصیت کوئی خطیر رقم مل سکتی ہے۔ یا رقم ملنے کی اُمید پیدا ہو سکتی ہے۔ تاہم 22 فروری تا 27 اگست کے دوران مسائل جنم لے سکتے ہیں۔ عزیز و اقارب سے ترکہ کے معاملات پر رنجش پیدا ہوگی۔

مجموعی اعتبار سے یہ سال خوشیوں کا پیغامبر ثابت ہوگا تاہم آپ کی محنت شاقہ اور ایماندارانہ سوچ اور عملی اقدامات سے اسے چار چاند لگ سکتے ہیں۔



GEMINI



**برج : جوزا**

رنگ : —— پیلا زرد
عنصر : —— ہوائی
جواہر : —— زمرد، پکھراج، زرد عقیق
بہترین شریک حیات —— میزان، دلو
ناموافق ساتھی —— اسد، قوس، حوت
دن : بدھ
حروف : ق ۔ ک
عدد : ۵
۲۱ مئی تا ۲۱ جون
**سیارہ : عطارد**

بیماریاں : نمونیہ، سینے کے عوارض، کمزور سانس کی تکلیف، اعصابی تکلیف

## سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہلِ جوزا پر اثرات!

اہل جوزا سیارہ زحل کے ساڑھے سات سالہ نحوست کے دور سے گزر رہے ہیں۔ اس سال تین جون 2003 تک زحل آپ کے طالع بُرج میں موجود رہے گا۔ اس عرصہ کے دوران آپ کی صحت متاثر رہے گی۔ خصوصاً اعصابی بے چینی میں اضافہ ہوگا۔ ایک نامعلوم سا خوف آپ کی سوچ اور دماغ پر حاوی رہے گا۔ آپ زیادہ تر شدید ذہنی دباؤ کا شکار رہیں گے۔ اس عرصہ کے دوران سخت محنت کے باوجود بھی نتائج حاصل نہیں ہونگے۔ 4 جون کو زحل آپ کے خانہ مال میں داخل ہو جائے گا۔ یہاں اس کی موجودگی کے باعث باقی سارا سال آپ مالی پریشانیوں کا شکار رہیں گے۔ زحل گزشتہ سال بھی مالی معاملات شراکت کے کاروبار اور دوسرے تمام امور میں آپ کو پریشان کرتا رہا ہے۔ آمدنی کے تمام وسائل پر اثر انداز رہنے کی وجہ سے اکثر افراد لوگوں کے مقروض بھی ہو گئے ہونگے۔ اس سال بھی یہ کیفیت قائم رہے گی۔ تاہم اس تمام عرصہ کے دوران آپ کو مستقبل کے بارے میں منصوبہ بندی کرنی ہے۔ صرف اور صرف وہی منصوبے مالی منفعت کا باعث ہونگے جو ایک لمبے اور طویل عرصہ کے لئے بنائے گئے ہوں۔ فوری آمدن کے تمام کاروبار اور منصوبے باعث نقصان ہونگے۔ خصوصاً وہ افراد جو ملازمت سے ریٹائرڈ ہو گئے ہوں یا کسی اور سبب سے انہیں کوئی خطیر رقم ملی ہو۔ انہیں چاہیے کہ اس رقم کا استعمال خوب سوچ سمجھ کر کریں ورنہ رقم ڈوب جائے گی۔ ایسی رقم طویل المعیاد منصوبوں پر لگائیں تو بہتر ہے۔

25 اکتوبر تا 31 دسمبر کا عرصہ زحل کی رجعت کی وجہ سے اور زیادہ خطرناک ہے۔ آمدن کم اور اخراجات زیادہ رہیں گے۔ کاروبار میں نقصان ہوگا۔ تاہم گزشتہ برسوں میں کی گئی طویل المعیاد سرمایہ کاری کے نتائج بہتر رہیں گے۔ اس تمام عرصہ کے دوران آپ کو نہایت صبر و شکر کے ساتھ حالات کا مقابلہ کرنا ہے۔ انشاء اللہ بُرا وقت گزر جائے گا اور پھر آپ زندگی کی بہاریں دیکھیں گے۔ دُرود پاک کا ورد کرتے رہیں اور خدا سے رحم کے طالب رہیں۔

2 جنوری تا 22 جنوری سیارہ عطارد آپ کے زائچے کے آٹھویں گھر میں رجعت کی حالت میں حرکت پذیر رہے گا۔ اس دوران تحریری معاہدات سے اجتناب کریں غلطی کا امکان ہے۔ خصوصاً ترکہ یا وصیت کے سلسلے میں کسی بھی قسم کی تحریر رقم کرتے ہوئے نہایت

احتیاط کی ضرورت ہے۔ اس عرصہ کے دوران دوسرے لوگوں سے غلط فہمیاں بھی جنم لیں گی۔ لوگوں سے بے جا بحث اور ان کے کام میں بے جا دخل اندازی آپ کے لئے نقصان کا باعث ہوگی۔ تاہم 23 جنوری تا 13 فروری کا عرصہ ترکہ اور وراثت کے معاملات حل کرنے میں معاون ثابت ہوگا۔ 14 فروری تا 5 مارچ عطارد آپ کے زائچے کے نویں گھر میں رہے گا اور طالع بُرج سے نظر مثلث بنائے گا۔ اس عرصہ کے دوران بیرون ملک سفر عمرہ اور زیارات کے معاملات خوش اسلوبی سے طے ہونگے مذہبی امور میں دلچسپی بڑھے گی۔ زمین اور جائداد سے متعلق قانونی مسائل آپ کی مرضی اور منشاء کے مطابق حل ہو جائینگے یا ان کے حل ہونے کے امکانات روشن ہو جائیں گے۔ بیرون ملک تعلیم حاصل کرنے کے بھی مواقع پیدا ہونگے۔

6 مارچ تا 21 مارچ کے عرصہ میں بُرج حوت میں عطارد کو وبال کی کیفیت کا سامنا ہے جس کے نتیجے میں آپ کی عزت و وقار میں کمی آئے گی۔ سیاستدان افراد کی سیاسی ساکھ متاثر ہوگی۔ ملازمت پیشہ افراد کی ترقی کی راہیں مسدود ہو جائیں گی۔ اعلیٰ حکام سے ناراضگی پیدا ہوگی۔ والد کی نظروں میں کسی امر کے سبب آپ کا وقار مجروح ہوگا۔ 22 مارچ تا 5 اپریل کے عرصہ میں نئے دوستوں سے ملاقات رہے گی۔ وہ افراد جو رسل ورسائل اور طباعت کے شعبوں سے واسطہ ہیں انکی ترقی کے امکانات روشن ہیں۔

2 جنوری تا 22 جنوری، 25 اپریل تا 19 مئی، 28 اگست تا 19 ستمبر اور 17 دسمبر تا 30 دسمبر کے عرصہ میں عطارد کو رجعت رہے گی۔ لہٰذا اس تمام عرصہ کے دوران کسی بھی قسم کا تحریری معاہدہ یا کوئی بھی اہم کام شروع کرنا نقصان کا باعث ہوگا۔ اس عرصہ کے دوران حادثہ کا بھی خطرہ ہے۔ اس کے علاوہ دوستوں، عزیز و اقارب اور دوسرے ملنے والے افراد سے بھی ناراضگی پیدا ہو سکتی ہے۔ چنانچہ اس تمام عرصہ کے دوران نہایت محتاط رویہ اختیار کریں۔ ممکن ہے کہ اس عرصہ کے دوران کوئی اسکینڈل منظر عام پر آجائے اور آپ کی بدنامی کا باعث بن جائے۔ یا کسی خفیہ دشمن کو آپ کی دی ہوئی تحریرات کے سبب آپ کو بلیک میل کرنے کا موقع میسر آجائے۔ کسی حادثہ کے سبب ٹخنے یا پاؤں کے نیچے چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔ زمین اور جائداد کے معاملات میں بھی کسی قسم کی تحریر دینے کی ضرورت نہیں ہے ورنہ نقصان ہوگا۔

اس سال سیارہ زہرہ 10 جنوری تا 4 فروری زائچے کے ساتویں گھر میں حرکت پذیر رہے گا۔ اس عرصہ کے دوران جواں خواتین کی شادی کے مسائل حل ہوتے نظر آرہے ہیں۔ اس عرصہ کے دوران زیادہ تر لڑکیوں کے رشتے آئیں گے۔ 28 مارچ تا 21 اپریل زہرہ کو بُرج حوت میں شرف حاصل ہوگا۔ اس دوران ملازمت پیشہ افراد حکام بالا کا دل جیت لیں گے اور ان کی ترقی کے امکانات روشن ہونگے۔ کاروبار میں وسعت آئے گی۔ تاہم شریک کار سے تعلقات بہتر ہونے کے ساتھ ساتھ شراکتی کاروبار کی ترقی کے امکانات ہیں۔ اس عرصہ میں آپ کی سوشل زندگی میں بھی مصروفیات بڑھیں گی۔ سیاسی معاملات میں بھی آپ کی شخصیت اُبھر کر سامنے آئے گی آپکی مقبولیت میں اضافہ ہوگا۔ 22 اپریل تا 16 مئی کے عرصہ میں سماجی سرگرمیاں سرد مہری کا شکار رہیں گی۔ سوشل تعلقات میں کمی واقع ہوگی۔ دوستوں سے ناچاقی اور رنجش کے امکانات ہیں۔ جس کی وجہ سے نقصان کا اندیشہ ہے۔ خصوصاً سیاستدان حضرات کو اس عرصہ میں محتاط رویہ اپنانے کی ضرورت ہے۔ دوسروں سے تعلقات بحال رکھنے کے لئے کچھ لو اور کچھ دو کا اصول اپنانا پڑے گا۔ 17 مئی تا 10 جون کا عرصہ خفیہ عشق و محبت کے معاملات میں مددگار ثابت ہوگا۔ خاندان سے باہر شادی کے امکانات ہیں۔ غیر قانونی ذرائع سے آمدنی میں اضافہ متوقع ہے۔ خفیہ دشمن مغلوب رہیں گے۔ ملازمت پیشہ افراد کو غیر قانونی کام کروانے کے لئے رشوت دی جائے گی اس لئے خاص طور پر اپنے ضمیر کے مطابق بہتر فیصلہ کریں۔ 11 جون تا 4 جولائی کے عرصہ میں کسی شخصیت سے محبت ہو جائے گی۔ اس دوران زندگی میں رومانوی مزاج کا عنصر غالب رہے گا۔ تفریحات اور سوشل امور میں دلچسپی بڑھے گی۔ 5 جولائی تا 29 جولائی کے عرصہ میں جنس مخالف پر طبیعت مائل رہنے کی وجہ سے اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ 23 اگست تا 15 ستمبر کے عرصہ کے دوران والدہ کی صحت کا خاص خیال رکھیں انکی جانب سے فکر لاحق رہے گی۔ 16 ستمبر تا 8 اکتوبر کے عرصہ کے دوران بچوں کی جانب سے خوشی اور راحت ملے گی۔ اس عرصہ کے دوران بے اولاد خواتین مناسب علاج معالجہ کر کے اور خدا سے گڑ گڑا کر دعا مانگنے سے انشاء اللہ اولاد کی نعمت سے فیض یاب ہونگی۔

اس سال سیارہ مریخ 17 جنوری تا 3 مارچ بُرج قوس میں حرکت پذیر ہوگا۔ یہ سیارہ مردانگی، طاقت اور قوت کا مظہر ہے۔ جنگجوانہ اقدامات سے گہرا تعلق رکھتا ہے۔ لہٰذا اس عرصہ کے دوران آپ کی شخصیت کو با اثر بنائے گا اور زحل کی نحوست کا مقابلہ کرنے کی ہمت پیدا کرے گا۔ تاہم اس عرصہ کے دوران خواتین میں جنس مخالف کے لئے کشش بڑھے گی۔ یا جنس مخالف میں دلچسپی زیادہ لیں گی۔

4 مارچ سے 21 اپریل تک مریخ کو شرف حاصل رہے گا۔ اس دوران مشترکہ مالی معاملات میں آپکی دلچسپی بڑھے گی۔ گھریلو سطح پر ازدواجی زندگی میں جوش اور جذبہ پیدا ہوگا۔ ترکہ یا وصیت کے ذریعے کچھ افراد کو رقم بھی میسر آسکتی ہے۔ 29 جون تا 26 ستمبر کے عرصہ کے دوران حالت رجعت میں ہونے کی وجہ سے یہ سیارہ آپ کے کیریئر کو متاثر کرے گا۔ عزت و وقار میں کمی لائے گا۔ کاروباری معاملات میں جلد بازی کرنے سے نقصان کا اندیشہ ہے۔ ترقی کے معاملات التوا کا شکار رہیں گے۔

سیارہ مشتری 2 جنوری سے 3 اپریل تک حالت رجعت میں ہوگا۔ کسی نزدیکی رشتہ دار یا ہمسائے کی رحلت کا صدمہ برداشت کرنا پڑے گا۔ بذریعہ فون یا خط یا تار کوئی بھی افسوسناک خبر مل سکتی ہے۔ اس کے علاوہ اس عرصہ کے دوران بہن بھائیوں سے اختلافات پیدا ہونگے۔ لہٰذا بہتر یہ ہے کہ محتاط رویہ اختیار کریں ورنہ ناچاقی کا اندیشہ ہے۔ اخراجات کی شکل میں ان افراد سے متعلقہ امور پر رقم خرچ ہوگی۔ اس عرصہ کے دوران سفر میں احتیاط کریں حادثہ کا خطرہ ہے۔ 4 اپریل تا 28 اگست بُرج اسد میں آجانے کی وجہ سے سابقہ پریشانیاں دور ہو جائیں گی۔ بہن بھائیوں سے خوشی ملے گی۔ بعض افراد اس عرصہ کے دوران گاڑی یا موٹر سائیکل خریدیں گے اور بعض ملازمت پیشہ افراد کو محکمہ کی جانب سے یہ سہولت مل جائے گی۔ 29 اگست تا 31 دسمبر کے عرصہ میں زمین و جائداد سے متعلق مسائل حل ہونگے۔ یہ عرصہ جائداد کی خرید و فروخت کے لئے مناسب ہے۔ لوگوں میں عزت و وقار بڑھے گا۔

22 فروری تا 27 فروری سیارہ پلوٹو حالت رجعت میں رہے گا اور آپ کی شادی بیاہ کے معاملات میں رکاوٹ ڈالے گا۔ ازدواجی معاملات میں تلخیاں پیدا ہونگی۔ شراکتی

معاملات میں نقصان ہوگا۔ ملازمت پیشہ افراد کے ٹرانسفر کے معاملات التواء کا شکار ہو سکتے۔ کسی سے دھوکہ فریب بھی مل سکے گا۔ اس عرصہ کے دوران آپ کی طبیعت میں بھی دوسروں کو دھوکہ دینے کے رجحانات غالب رہیں گے۔ جھوٹ بولنا اور مذہب سے دوری سیارہ پلوٹو کی رجعت کا نتیجہ ہے۔ باقی سال کے تمام عرصہ میں مندرجہ بالا معاملات میں سیارہ پلوٹو معاون ثابت ہوگا اور حالات میں غیر متوقع تبدیلیاں لائے گا۔ دینی معاملات میں دلچسپی بڑھ جائے گی۔ بعض لوگوں میں روحانی قوتوں کا اضافہ ہوگا۔

سیارہ یورانس یکم جنوری تا 10 مارچ بُرج دلو میں رہے گا۔ یہ زائچے کا نواں گھر ہے۔ یہاں اس سیارے کی موجودگی کے سبب آپ طویل سفر پر جا سکتے ہیں۔ اس عرصہ کے دوران غیر ملکی جائیداد کے مسائل بھی حل ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ تاہم 7 جون تا 7 نومبر یورانس کو رجعت حاصل رہے گی۔ جس کی وجہ سے مذہبی معاملات سے دوری، بیرونی ممالک کے سفر میں مشکلات، عزت و وقار میں کمی اور والدین کی صحت کے بارے میں تشویش لاحق رہے گی۔

مجموعی طور پر یہ سال پریشانیاں لائے گا۔ تاہم ثابت قدمی اور حوصلہ مندی سے حالات کا مقابلہ کرنے سے حالات بہتر ہو سکتے ہیں۔ اپنی جلد باز طبیعت کی وجہ سے نقصانات میں اضافہ کرنے سے بہتر ہے کہ مسائل کا ڈٹ کر مقابلہ کیا جائے اور مستقبل کی منصوبہ بندی کی جائے۔



CANCER

برج: سرطان

سیارہ: قمر

رنگ: سفید، دودھیا

عنصر: آبی

جواہر: گوہر، رنج، موتی، زمرد، عقیق

بہترین شریک حیات: عقرب، حوت

ناموافق ساتھی: حمل، جدی، میزان

دن: پیر

حروف: ح، ہ

عدد: ۲

۲۲ جون تا ۲۳ جولائی

بیماریاں: پھیپھڑوں اور سانس کی تکلیف، معدہ، گردوں اور پیشاب کی تکلیف

## سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہلِ سرطان پر اثرات!

اس سال سیارہ مشتری 2 جنوری سے 3 اپریل تک بحالت رجعت آپ کے زائچے کے خانہ مال میں موجود رہے گا۔ سیارہ مشتری اپنی رجعت کے دوران فضول خرچی اور بے جا اسراف پر طبیعت کو مائل کرتا ہے۔ ناجائز اور غیر قانونی طریقوں سے دولت میں اضافے کا باعث بنتا ہے۔ منصب سے دوری لاتا ہے۔ عزت و وقار میں کمی واقع ہوتی ہے۔ کوشش کریں کہ دولت کی غیر معمولی چمک کا حصول اپنی زندگی کا مقصد مت بنائیں۔ تاہم 4 اپریل سے 28 اگست تک کا عرصہ آپ کے لئے نہایت سازگار رہے گا۔ اس عرصہ میں جائز طریقوں سے دولت میں اضافہ ہوگا۔ بینک بیلنس بڑھے گا۔ زندگی میں زندہ دلی، خوشی اور امید کی لہر دوڑ جائے گی۔ روپیہ پیسہ کی فراوانی ہوگی۔ کاروباری معاملات میں تیزی آئے گی اور غیر معمولی منافع حاصل ہوگا۔ ملازمت پیشہ افراد کی ترقی ممکن ہے۔ کوئی انکریمنٹ یا بونس مل سکتا ہے۔ زندگی کے بنیادی مقاصد کے حصول کے لئے یہ عرصہ بہتر رہے گا۔ طالب علم حضرات کے لئے سکالرشپ کا حصول ممکن ہے۔ بُرج اسد میں مشتری کا مقابلہ نیپچون اور یورانس سے ہوگا۔

یکم جنوری تا 10 مارچ بمقابلہ یورانس اور 2 جنوری تا 28 اگست بمقابلہ نیپچون رہے گا۔ اس تمام عرصہ کے دوران وراثت، ترکہ اور مشترکہ مالی امور اور گھریلو زندگی کے مسائل متاثر ہو سکتے۔ بعض معاملات غیر متوقع طور پر حل ہو جائیں گے۔ اس دوران بینک سے قرضے کے حصول کے لئے رجوع کرنا بہتر نتائج کا حامل ہوگا۔ یورانس کی وجہ سے دولت کے حصول میں تیزی واقع ہوگی۔ آمدنی کے لئے ذرائع پیدا ہو سکتے۔ تاہم آنے والے کچھ سالوں میں آپ کے مزاج کی بدلتی ہوئی کیفیت کی وجہ سے دوسروں سے تعلقات میں بگاڑ آ جائے گا۔

نیپچون زائچے کے آٹھویں گھر میں سارا سال حرکت پذیر رہے گا۔ اس سیارے کے اثرات شراکتی امور، ٹیکس اور انشورنس کے معاملات سے ہیں۔ اس سال ٹیکسوں کی ادائیگی کے سلسلے میں خاصی دشواری پیدا ہوگی۔ بعض کاروباری حضرات کو انکم ٹیکس کے ادائیگی کے سلسلے میں کھاتوں کی مکمل جانچ پڑتال کروانی پڑے گی۔ تاہم ٹیکسوں کی بروقت ادائیگی کر کے مزید پریشانیوں سے بچا جا سکتا ہے۔ دوسروں سے مالی امور میں مدد لیتے ہوئے ہوشیار رہیں۔ پارٹنرشپ کے کاروبار میں بھی دھوکہ اور فریب دہی کا شکار ہو سکتے ہیں۔ یکم جنوری تا 3 اپریل چونکہ مشتری سے مقابلہ ہے اس لئے اس عرصہ میں دھوکہ اور فریب آپ کی طبیعت میں غالب رہے گا۔ آپ حکومتی اداروں کی آنکھوں میں دھول جھونکنے میں معروف رہیں گے۔ غیر قانونی طریقوں سے دولت کا حصول آپ کے لئے آسان ہوگا۔ تاہم یہ بات آپ کو مذہب سے دور لے جاتا ہے اور وطن سے غداری کے مترادف ہے۔ 22 اکتوبر تا 31 دسمبر حالات بدل جائیں گے۔ آپ کی سوچ میں مثبت تبدیلی رونما ہوگی۔ مذہبی اور بے راہ روی میں کمی واقع ہوگی۔

سیارہ پلوٹو ایک عرصہ سے آپ کے زائچے کے چھٹے گھر میں حرکت پذیر ہے۔ یہ گھر ملازمین اور ان کی کارکردگی سے متعلق ہے۔ نیز اس گھر کا تعلق آپ کی صحت سے بھی ہے۔ اس سال صحت کے بارے میں کوئی خاص تشویشناک صورتحال پیدا نہیں ہوگی۔ ہلکی پھلکی خرابی صحت کے مسائل درپیش ہو سکتے۔ صرف اپنی غذا کا خیال رکھیں اور وزن کم کریں مرغن غذاؤں سے پرہیز کریں۔

22 فروری تا 27 اگست تک پلوٹو بحالت رجعت ہوگا۔ اس دوران دشمن آپ پر غالب آ سکتے ہیں۔ ملازمت پیشہ افراد کی کارکردگی متاثر ہوگی۔ دشمنوں کی سازش کی وجہ سے تنزلی کا شکار ہو سکتے ہیں یا حکام بالا کی نظروں میں آپ کا وقار مجروح ہوگا۔ اس عرصہ کے دوران آپ کا کوئی سکینڈل منظر عام پر آ سکتا ہے۔ یا کسی جنس مخالف سے قائم خفیہ تعلقات آپ کے لئے باعث ندامت ثابت ہو سکتے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ آپ کا تصور نظر آپ کو خودی

بلیک میل کرے۔ اس لئے احتیاط کی ضرورت ہے۔ سیاستدان حضرات کے لئے یہ عرصہ خاصہ مشکلات کا باعث ہوگا۔ ساتھیوں اور خفیہ دشمنوں کی سازشوں کی وجہ سے سیاسی ساکھ متاثر ہوگی۔ ممکن ہے کہ بعض افراد اس دوران کرسی سے ہاتھ دھو بیٹھیں۔ برج سرطان سے تعلق رکھنے والے بعض افراد اس عرصہ کے دوران مصائب اور مشکلات سے اس قدر تنگ آجائیں گے کہ حالات کا مقابلہ کرنے کی بجائے قید تنہائی میں رہنا زیادہ پسند کریں گے۔ اس تمام عرصہ میں نا اُمیدی کی کیفیت طاری رہے گی اور حالات جمود کا شکار رہیں گی۔

4 جون سے سیارہ زحل آپ کے طالع بُرج میں داخل ہوجائے گا۔ اور باقی تمام سال یہیں قیام کرے گا۔ اس دوران 4 جون تا 24 اکتوبر حالت مستقیم میں ہونے کی وجہ سے آپ کے مزاج میں بُردباری اور سنجیدگی پیدا کرے گا۔ ثابت قدمی اور حوصلہ لائے گا۔ یاد رہے کہ زحل نحوست لاتا ہے۔ اور تمام امور میں التواء اور رکاوٹیں پیدا کرتا ہے۔ جلد بازی میں کیا ہوا ہر کام نقصان کا باعث ہوگا۔ اس لئے طبعیت میں حوصلہ پیدا کریں تاکہ زحل کے نامساعد حالات سے نبرد آزما ہوسکیں۔ فوری کامیابی کی توقع ہرگز مت رکھیں۔ اس عرصہ کے دوران طویل المعیاد منصوبے بنائیں۔ سرمایہ کاری میں بھی خیال رکھیں کہ فوری آمدن کے کسی منصوبے میں رقم لگانے سے نقصان کا اندیشہ ہے۔ اس عرصہ کے دوران بیشتر افراد 25 اکتوبر سے 31 دسمبر تک زیادہ مایوسی کا شکار رہیں گے۔ اگر آپ کی عمر 30 سال سے کم ہے تو زحل کی ساڑھے سات سالہ نحوست کا دور پہلی مرتبہ دیکھ رہے ہیں۔ لیکن وہ افراد جن کی زندگی میں زحل کی نحوست کا یہ چکر دوسری مرتبہ آرہا ہے۔ ان کے لئے یہ دور زیادہ نقصان کا باعث ہوگا۔ دراصل زحل عرصہ 30 سال کے بعد دوبارہ آپ کے بُرج میں داخل ہورہا ہے تو اس کی شدت کا اندازہ اس طرح سے لگایا جاسکتا ہے کہ سوائے اللہ سے پناہ مانگنے کے کوئی دوسرا چارہ کار باقی نہیں رہتا۔ چونکہ زحل کو بُرج سرطان میں وبال بھی آتا ہے اس لئے اس کی نحوست دو چند ہوجائے گی۔ آپ کو چاہیے کہ کثرت سے دُرود پاک کا ورد کریں اور خداوند کریم سے پناہ کے طلب گار رہیں۔ صدقات اور زکواۃ بہت سی مشکلات کو دُور کردیتے ہیں۔

سیارہ مریخ 4 مارچ سے 21 اپریل تک اپنے شرفی بُرج جدی میں ہوگا۔ اس عرصہ کے دوران آپ کی گھریلو زندگی خوشگوار رہے گی۔ شراکتی کاروبار میں استحکام آئے گا۔ نئے کاروباری معاہدات طے پائیں گے۔ کوئی نیا ٹھیکہ مل سکتا ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کا تبادلہ ان کی مرضی ومنشاء کے مطابق ہوسکتا ہے۔ نوجوان سیاستدانوں کو اس عرصہ کے دوران اپنی سیاسی ساکھ کو بہتر بنانے اور اقتدار حاصل کرنے کے مواقع میسر آسکتے ہیں۔

28 مارچ سے 21 اپریل کے عرصہ کے دوران سیارہ مریخ کو شرف حاصل ہوگا۔ اس عرصہ کے دوران ممکن ہے کہ کوئی بیرونی سفر درپیش آئے۔ یا عمرہ اور زیارات کا موقع نصیب ہو۔ تاہم مذہب سے لگاؤ بڑھے گا۔ زمین وجائیداد کی خرید وفروخت مناسب رہے گی اور زمین وجائیداد کے متعلق قانونی مسائل بھی حل ہوجائیں گے۔ 5 جولائی سے 29 جولائی تک غیر شادی شدہ افراد کے لئے رشتہ طے ہونے کی اُمید زیادہ روشن ہے۔

23 اگست تا 15 ستمبر کا عرصہ احتیاط طلب ہے۔ کسی بھی قسم کا حادثہ پیش آسکتا ہے اس لئے سفر میں احتیاط کریں۔ گھریلو امور سرانجام دیتے ہوئے بھی لاپرواہی سے کام مت لیں چوٹ لگ سکتی ہے۔ اس عرصہ کے دوران نزدیکی رشتہ داروں اور ہمسائیوں سے اختلافات جنم لے سکتے ہیں۔ کسی عزیز کے بارے میں بُری خبر سننے کو ملے گی جس کا صدمہ آپکی طبعیت پر گہرے اثرات مرتب کرے گا۔

عطارد اس سال 2 جنوری تا 22 جنوری بُرج جدی آپ کے زائچے کے ساتویں گھر میں 25 اپریل تا 19 مئی بُرج ثور آپ کے زائچے کے گیارھویں گھر میں 28 اگست تا 19 ستمبر بُرج سنبلہ آپ کے زائچے کے تیسرے گھر میں اور 17 ستمبر تا 30 دسمبر بُرج جدی میں حالت رجعت میں رہے گا۔ اس تمام عرصہ کے دوران کسی بھی قسم کی تحریری معاہدہ کرنا باعث نقصان ہوگا۔ فریب کا شکار ہوسکتے ہیں۔ کسی بھی اہم کام یا منصوبے کے ابتدا کرنے سے گریز کریں۔ خصوصاً سیاستدان افراد کے لئے یہ عرصہ نہایت مشکل ثابت ہوگا۔ اس عرصہ کے دوران کسی بھی قسم کا سیاسی معاملہ طے کرتے ہوئے دی گئی تحریر بعد میں مشکلات لائے گی۔ اس لئے سیاسی سوجھ بوجھ سے کام لے کر تحریری معاہدات سے گریز کریں۔

مجموعی اعتبار سے یہ سال آپ کے لئے زیادہ خوش کن حالات تو نہیں لائے گا۔ البتہ آپ اپنی ہمت اور حوصلے کو کام میں لاتے ہوئے شروع سال میں جو کچھ کرسکیں گے وہ زحل کے نحوست کے دور میں کام آئے گا۔ مستقبل کی منصوبہ بندی ابھی سے کرنی شروع کرلیں تو بہتر نتائج حاصل ہوسکتے ہیں۔ اس سال اخراجات آپ کی آمدنی سے زیادہ رہیں گے اور بہت سی اُمیدیں پوری نہ ہوسکیں گی۔



LEO

برج : اسد

رنگ : گولڈن، نارنجی
عنصر : آتشی
جواہر : ہیرا، لسنیا
بہترین شریک حیات : حمل، قوس، ثور
ناموافق ساتھی : عقرب، دلو، ثور
دن : اتوار
حروف : م۔ ٹ
عدد : 1
۲۳ جولائی تا ۲۳ اگست

سیارہ : شمس

بیماریاں : ہائی بلڈ پریشر، ریڑھ کی ہڈی، کمر کی تکلیف، دل کی تکلیف



## سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہلِ اسد پر اثرات!

سیارہ مشتری سال کے آغاز میں 2 جنوری تا 3 اپریل آپ کے طالع بُرج میں بحالت رجعت حرکت پذیر ہوگا۔ اس تمام عرصہ کے دوران آپ کی شخصیت کے منفی پہلو اُجاگر ہونگے۔ مشتری بحالت رجعت ناجائز ذرائع سے آمدن میں اضافہ کا باعث بنتا ہے۔ غیر قانونی کاروبار کو فائدہ پہنچاتا ہے۔ آپ کی طبعیت میں لوگوں کو دھوکہ یا فریب دینے کے رُجحان کو فروغ دیتا ہے۔ رشوت لینے اور دینے پر مائل کرتا ہے۔ غرض دولت کے حصول کے جتنے بھی غیر قانونی طریقے ہیں ان میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔ اب یہ آپ کی سوچ اور ضمیر کا معاملہ ہے اور فیصلہ آپ کو کرنا ہے۔ 4 اپریل تا 28 اگست سیارہ مشتری مستقیم حالت میں رہے گا۔ اس

عرصہ کے دوران حاکم سیارہ شمس بھی طالع بُرج میں آجائے گا۔ یہ دورآپ کی شخصیت کے لئے اس سال عروج کا دور ثابت ہوگا۔ زندگی خوشیوں سے بھر جائے گی۔ آپ نیا حوصلہ اور نیا ولولہ اپنے اندر محسوس کریں گے۔ شخصی اظہار کے تمام مواقع میسر آئیں گے۔ مقبولیت میں اضافہ ہوگا۔ عزت ووقار کے تمام معاملات میں آپ کا اقبال بلند ہوگا۔ نوجوان سیاستدان اس عرصہ کے دوران خصوصی فائدہ اُٹھائیں گے۔ اُن کا جوش اور ولولہ اگر صحیح سمت میں کام کرے تو وہ ایک منجھے ہوئے سیاستدان کے طور پر ابھر کر سامنے آئیں گے۔ ممکن ہے کہ اقتدار میں بھی شامل ہوجائیں۔ ملازمت پیشہ افراد کو اپنی صلاحیتوں کے اظہار کا بھرپور موقع ملے گا۔ محنت اور دیانتداری سے کام کرنے پر حکام بالا کی نظروں میں آپکا وقار بلند ہوگا اور ترقی کے امکانات روشن ہوجائیں گے۔ 29 اگست تا 31 دسمبر خوش بختی کا سیارہ مشتری آپ کے خانہ مال میں آجائے گا۔ لہٰذا اس عرصہ کے دوران محسوس ہوگا کہ دولت آپ کے قدم چوم رہی ہے۔ زائد آمدنی کے ذرائع پیدا ہوں گے۔ کاروبار میں وسعت آئے گی۔ بینک بیلنس میں اضافہ ہوگا۔ زندگی کی تمام رعنائیوں سے لطف اندوز ہونے کے لئے یہ عرصہ نہایت سازگار ثابت ہوگا۔ چونکہ سیارہ مشتری آپ کے زائچے کے پانچویں گھر کا حاکم ہے اس لئے آپ کو اولاد کے حصول کے لئے اللہ سے لو لگانے کی ضرورت ہے۔ اِنشاء اللہ اس سال بے اولاد خواتین کو اللہ کی جانب سے اولاد کی نعمت عطا ہوگی۔ دُرود پاک کا ورد کثرت سے جاری رکھیں اور دُعا مانگیں اِنشاء اللہ اُمیدیں برآئیں گی۔ صاحب اولاد افراد کو اولاد کی جانب سے خوشی کی خبر ملے گی اور ذہنی سکون حاصل رہے گا۔ اِسی عرصہ کے دوران کسی اِنعامی سکیم میں کوئی بڑا اِنعام بھی مل سکتا ہے۔ یا ملازمت پیشہ افراد کو بونس کے طور پر خطیر رقم مل سکتی ہے۔ الغرض اس تمام عرصہ کے دوران آمدن زیادہ اور خرچ کم رہے گا۔ اِسی عرصہ کے دوران غیر شادی شدہ افراد کی نسبت وشادی کے معاملات طے پائیں گے۔ آپ میں سے اکثر افراد دولت کے آسان حصول کی وجہ سے شاہ خرچی پر مائل نظر آتے ہیں۔ اس لئے ہوشیار رہیں۔ خوشامدی افراد آپ سے آپ کی رقم چھین لیں گے۔ اس لئے ضروری ہے کہ آئندہ آنے والے وقت اور مسائل کا سامنے کرنے کے لئے اس روشن موقع سے بھرپور فائدہ اُٹھائیں اور زیادہ سے زیادہ رقم محفوظ کرلیں۔

زحل آپ کے زائچے کے بارھویں گھر میں 4 جون سے 31 دسمبر تک حرکت پذیر ہوگا۔ اور 25 اکتوبر تا 31 دسمبر حالت رجعت میں رہنے کی وجہ سے آپ کے تمام مالی معاملات اور دوسرے امور میں رکاوٹیں پیدا کرے گا۔ اس عرصہ کے دوران آپ کا کوئی سکینڈل منظر عام پر آسکتا ہے۔ ناجائز ذرائع آمدن ظاہر ہوجائیں گے۔ تمام ایسے اثاثے جو غیر قانونی طریقے سے حاصل کئے گئے ہیں وہ خفیہ دشمنوں کی سازشوں کی وجہ سے حکومت کی نظروں میں آجائیں گے۔ اِن معاملات کے افشاء ہونے کی وجہ سے آپ کی عزت ووقار کو دھچکا لگے گا۔ سیاستدانوں کے لئے کسی بھی قسم کا اسکینڈل اس عرصہ کے دوران انھیں بدنام کرسکتا ہے اس لئے محتاط رہیں۔ ملازمت پیشہ افراد اعلیٰ حکام کی نظروں سے گرجائیں گے۔ کسی رشوت کے کیس یا غیر قانونی کام کرنے کی وجہ سے گرفت میں آجائیں گے۔ اِن پریشانیوں اور حالات کا یہ چکر بعض افراد کو قید تنہائی کا شکار بنادے گا اور بعض افراد پابند سلاسل بھی ہوسکتے ہیں۔ لہٰذا محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔

یورانس تمام سال بُرج دلو میں حرکت پذیر رہے گا۔ صرف 11 مارچ تا 15 ستمبر تک بُرج حوت میں آئے گا۔ یہاں 7 جون سے 15 ستمبر تک اسے رجعت حاصل رہے گی۔ تمام سال اس سیارے کی وجہ سے غیر متوقع صورتحال کا سامنا رہے گا۔ مثلاً بعض افراد کا تبادلہ اِن کی مرضی اور منشاء کے مطابق ہوجائے گا۔ اور بعض افراد کا تبادلہ اُن کی طبیعت کے ضدی پن کی وجہ سے رک جائے گا۔ اس سال بیشتر افراد کی شادی اُن کی مرضی کے مطابق ہوجائے گی۔ جبکہ کچھ لوگوں کی نسبت ٹوٹنے کا خطرہ موجود ہے۔ تاہم یورانس کی رجعت کے عرصہ کے دوران یہ تبدیلیاں اور غیر متوقع حالات زیادہ تر نقصان کا باعث ہونگے۔

سیارہ نیپچون تمام عرصہ بُرج دلو میں حرکت پذیر ہوگا۔ اس عرصہ کے دوران آپ کی روحانی قوتوں میں اضافہ ہوگا۔ تاہم 20 اکتوبر تا 7 نومبر حالت رجعت میں رہنے کی وجہ سے اس کے بداثرات آپ کے لئے گھریلو مسائل کو جنم دیں گے۔ جس کی وجہ سے آپ کی ذہنی کیفیت میں جنونی پن آجائے گا۔ جو کہ سراسر نقصان کا باعث ہے۔ اس لئے اس تمام عرصہ کے دوران کسی بھی معاملہ میں غصہ کی حالت پر قابو پانا ضروری ہے۔ ورنہ بعض افراد کو گھریلو زندگی میں ناچاقی کی کیفیت کا سامنا کرنا پڑے گا۔ آپ کی یہ جنونی حالت شراکتی امور کے تمام کاروبار کو بھی متاثر کرسکتی ہے اور نقصان کا باعث ہوسکتی ہے۔

پلوٹو آپ کے زائچے کے پانچویں گھر میں حرکت پذیر ہے۔ یہ سیارہ تخلیقی کام کرنے والوں کے لئے معاون ومددگار صورت حال پیدا کرے گا۔ بعض افراد کی رومانی زندگی میں کسی نئے دوست کی آمد کا اشارہ بھی ملتا ہے۔ جولائی ستمبر اکتوبر کے دوران غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں تبدیلی آئے گی۔ اور وہ رشتہ ازدواج میں منسلک ہوجائیں گے۔ یا ان کی نسبت وشادی کا معاملہ طے پاجائے گا۔ 22 فروری تا 27 اگست کا عرصہ احتیاط طلب ہے۔ آپ اس عرصہ کے دوران دھوکہ اور فریب کا شکار ہوسکتے ہیں۔ اس دوران احتیاط سے کام لیں۔ سیاستدان افراد بھی اس عرصہ میں فریب کا شکار ہوکر اپنی سیاسی ساکھ کو نقصان پہنچائیں گے۔ لہٰذا اپنے اردگرد کے حالات اور لوگوں پر نظر رکھیں۔

جس طرح زہرہ نسوانیت میں اضافہ کا باعث ہوتا ہے اسی طرح مریخ طاقت و قوت کا مظہر ہے اور آپ کی شخصیت کو زور آور اور جذبات میں جوش پیدا کرتا ہے۔ جب مریخ آپ کے حاکم سیارے کے ساتھ سعد نظرات قائم کرتا ہے تو آپ کی قوتوں کو مثبت انداز میں استعمال کرنے میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔ یہ سیارہ ایک طرف مردوں میں قوت، جوش اور ولولہ پیدا کرتا ہے تو دوسری جانب عورتوں میں کشش کے جذبات کو ہوا دیتا ہے۔ اس سال کے بیشتر حصہ میں مریخ اور آپ کے حاکم سیارہ شمس کے مابین سعد نظرات قائم رہیں گے۔ اس دوران بیرونی بھاگ دوڑ کے کاموں میں منسلک افراد فائدہ اُٹھائیں گے۔ سیلزمین حضرات خصوصاً زیادہ سے زیادہ کام کرکے اپنے کمیشن میں اضافہ کریں گے۔ نئی نئی سکیموں میں سرمایہ کاری کے لئے یہ بہتر موقع ہے۔ اس تمام عرصہ کے دوران آپ کے دشمن مغلوب رہیں گے۔ نوجوان سیاستدان زیادہ متحرک دکھائی دیں گے اور ملک کے سیاسی منظر پر چھا جائیں گے۔ روپیہ پیسہ ہاتھ آئے گا۔ حالات آپ کے حق میں ہیں ضرورت صرف اس امر کی ہے کہ آپ پُرجوش طریقے سے دیانتداری کے ساتھ میدان عمل میں نکل آئیں اور اپنی تمام تر تخلیقی

صلاحیتوں کو بھرپور طریقے سے استعمال میں لائیں تاکہ زیادہ سے زیادہ فائدہ اُٹھا سکیں۔ خواتین اس عرصہ کے دوران نوجوان مرد حضرات میں دلچسپی لیتی رہیں گی۔ البتہ 29 جون تا 26 ستمبر کے دوران مریخ حالت رجعت میں ہوگا اس دوران خواتین کو اپنی حفاظت کرنی چاہیے۔ اس عرصہ کے دوران مشترکہ مالی معاملات میں نقصان ہوگا۔ گھریلو فضا کشیدگیوں کا شکار رہے گی۔ دشمن غالب آسکتے ہیں۔ ممکن ہے کہ اس عرصہ کے دوران آپ کا اپنے پارٹنر سے جھگڑا ہوجائے۔ فضول خرچی میں اضافہ ہوگا۔ آمدنی کے ذرائع مسدود ہوجائیں گے۔ آپ کی عزت و وقار کو دھچکا لگے گا۔ نوجوان سیاستدان ناتجربہ کاری کی وجہ سے اور دشمنوں کی سازشوں کی وجہ سے مصائب میں گرفتار ہونگے۔

سیارہ عطارد کا کنٹرول تمام رسل و رسائل اور نقل و حمل کے ساتھ ساتھ ڈاک کے نظام پر بھی ہے۔ اس کے علاوہ یہ آپ کو ذہین اور صاحب علم بناتا ہے۔ کاروبار پر مائل کرتا ہے۔ زندگی کے کاموں میں تبدیلی لاتا ہے۔ حالت رجعت میں ہو تو غلط فہمیاں پیدا کرتا ہے۔ آپ کو کند ذہن اور نکما بنادیتا ہے۔ اس کی رجعت کے دوران سفر احتیاط کریں۔ کوئی بھی نیا کام مت شروع کریں۔ گھریلو امور میں بھی احتیاط لازم ہے ورنہ چوٹ کا خدشہ ہے۔ اس سال عطارد کی رجعت 2 جنوری تا 22 جنوری، 25 اپریل سے 19 مئی، 28 اگست سے 19 ستمبر اور 17 دسمبر سے 20 دسمبر پر محیط ہے۔ عطارد بُرج اسد کے خانہ مال کا بھی حاکم ہے یہاں اس سال اس کا قیام 31 جولائی تا 27 اگست ہوگا۔ لہٰذا مالی معاملات میں استحکام لائے گا۔ خصوصاً وہ افراد جن کا تعلق رسل و رسائل نقل و حمل اور نظام ترسیل کے ساتھ ہے۔ وہ فائدہ اُٹھائیں گے۔ دوسرے پیشوں سے متعلق افراد کو خوشی کی کوئی خبر مل سکتی ہے۔ طالب علموں کو امتحان میں کامیابی حاصل ہوگی۔

سیارہ زہرہ آپ کی شخصیت کو خوش سلیقہ اور خوش مزاج بناتا ہے۔ آرٹسٹک اور رومان پرور سیارہ آپ کی ازدواجی زندگی اور محبوب سے بھی منسلک ہے۔ اس سال 21 جنوری تا 19 فروری غیر شادی شدہ افراد میں سے اکثر کے لئے رشتہ کے پیغامات آئیں گے۔ 20 فروری تا 21 مارچ جائداد اور ترکہ کے مسائل عمدہ طریقے سے حل ہونگے۔ گھریلو زندگی خوشگوار رہے گی۔ شیئرز کے کاروبار میں منافع ہوگا۔ 24 اگست تا 23 ستمبر آپ کے خانہ مال میں حرکت پذیر ہونے کی وجہ سے ملازمت پیشہ افراد کی ترقی کے امکانات روشن ہیں۔ بہن بھائیوں کی جانب سے خوشی ملے گی۔ ممکن ہے کہ بعض افراد کو بہن بھائیوں سے مالی منفعت حاصل ہو۔ 23 نومبر سے 22 دسمبر تک کے عرصہ میں بے اولاد خواتین کی مناسب علاج معالجہ کروانے سے گود ہری ہوسکتی ہے۔ اللہ سے دُعا کریں اور دُرود پاک کا کثرت سے ورد کریں۔ صاحب اولاد افراد کو اولاد کی جانب سے خوشیاں حاصل ہونگیں۔ کوئی بڑا انعام کسی بھی انعامی سکیم میں نکل سکتا ہے۔

مجموعی اعتبار سے اس سال خوشیوں اور دولت کے حصول کے لئے آپ کو اپنی ذاتی صلاحیتوں کو دیانتداری سے استعمال کرنا ہوگا اور مستقبل کی منصوبہ بندی کرنی ہوگی۔ جلد بازی اور غیر قانونی ذرائع کا استعمال نقصان کا باعث ہوگا۔



VIRGO

**برج: سنبلہ**



**سیارہ: عطارد**

رنگ: گہرا زرد، پیلا

عنصر: خاکی

جواہرات: سفید کے نیلم، عقیق، فیروزہ

بہترین شریک حیات: جدی، ثور

ناموافق ساتھی: قوس، حوت، جوزا

دن: بدھ

حروف: پ۔ غ

عدد: ۵

۲۴ اگست تا ۲۳ ستمبر

بیماریاں: معدہ، جگر، آنتوں کی بیماریاں، السر، کان کی تکلیف

## سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہل سنبلہ پر اثرات!

آپ کا حاکم سیارہ عطارد شروع سال سے 13 فروری تک بُرج جدی میں رہے گا۔ اس عرصہ کے دوران بے اولاد خواتین مناسب علاج معالجہ کروانے اور اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگنے کے سبب انشاء اللہ اولاد کی خوشی حاصل کرلیں گی۔ تمام عرصہ دُرود پاک کا ورد جاری رکھیں۔ اس عرصہ کے دوران گھریلو زندگی خوشگوار رہے گی۔ آپ کی سوشل مصروفیات میں اضافہ ہوگا۔ سیاسی حلقوں سے تعلق رکھنے والے افراد بھی سرگرم نظر آئیں گے۔ اس سیارے کا تعلق رسل و رسائل اور ذرائع نقل و حمل سے بھی ہے۔ چنانچہ اس عرصہ کے دوران پرنٹنگ پبلشنگ، اور ٹرانسپورٹرز حضرات کی چاندی رہے گی۔ باقی ماندہ افراد کو یہ سیارہ ذہین اور تمام معاملات میں معاملہ فہم بناتا ہے۔ اس عرصہ کے دوران آپ اپنے بہت سے پیچیدہ مسائل حل کرنے میں کامیاب ہوجائینگے۔ اس سال بیشتر ملازمت پیشہ افراد کو اُن کے اداروں کی جانب سے ٹرانسپورٹ کی سہولت حاصل ہوگی۔ بعض افراد نئی گاڑی یا موٹر سائیکل خریدیں گے۔ عطارد جب رجعت میں ہو تو تحریرات میں غلطیاں لاتا ہے۔ دوسروں کے ساتھ غلط فہمیاں پیدا کرتا ہے۔ اس لئے اپنے تمام نجی معاملات اور کاروبار میں کسی بھی قسم کا تحریری معاہدہ آپ کے لئے نقصان کا باعث ہوسکتا ہے۔ سیاستدانوں کے لئے بھی یہ عرصہ خصوصی طور پر احتیاط طلب ہے۔ کسی بھی قسم کی تحریر دیتے وقت سوچ لیں کہ یہ نقصان کا باعث ہوسکتی ہے۔ سیاسی ساکھ کو متاثر کرسکتی ہے۔ عطارد کی رجعت کے دوران آپ ذہنی طور پر بھی متاثر ہوتے ہیں۔ یہ رجعت آپ کو کند ذہن اور نکما بنادیتی ہے۔ اس لئے اس تمام عرصہ کے دوران کوئی بھی نیا کاروبار یا کام شروع کرنے سے اجتناب کریں۔ عطارد کی رجعت کا عرصہ 2 جنوری سے 22 جنوری، 25 اپریل سے 19 مئی، 28 اگست سے 19 ستمبر اور 17 دسمبر سے 30 دسمبر تک ہے۔ اگر آپ نے عطارد کی رجعت کا خیال رکھا تو سال کا زیادہ عرصہ پُرسکون گزرے گا۔ 31 جولائی تا 27 اگست عطارد بحالت شرف آپ کے طالع بُرج میں ہوگا۔ اس لئے یہ عرصہ آپ کے لئے سعد ترین ہے۔ آپ کو اپنی شخصیت کے اظہار کا بھرپور موقع ملے گا۔ اپنے تمام وسائل کو مکمل طریقوں سے استعمال کرکے زیادہ سے زیادہ فائدہ اُٹھانے کی کوشش کریں۔ ملازمت پیشہ افراد کا وقار اعلیٰ حکام کی نظروں میں بڑھ جائے گا اور ترقی کے واضح امکانات

روشن ہوں گے۔ 20 ستمبر سے دوبارہ شرف حاصل ہوگا اور اس عرصہ کے دوران بھی آپ کو بھر پور فائدہ حاصل ہوگا۔ تاہم 6 مارچ سے 21 مارچ تک زائچے کے ساتویں گھر میں اسے وبال آئے گا۔ اس دوران شراکتی امور متاثر ہوں گے۔ ازدواجی زندگی تلخیوں کا شکار ہوگی۔ ملازمت پیشہ افراد اپنے رفقائے کار سے کھچاؤ کی کیفیت کا شکار رہیں گے۔ سیاستدان ملک میں سیاسی اکھاڑ پچھاڑ کی وجہ سے متاثر ہوں گے۔

اس سال کی سب سے بڑی خوشی یہ ہے کہ مشتری 29 اگست سے 31 دسمبر تک آپ کے طالع بُرج میں رہے گا۔ دولت سے منسوب یہ سیارہ اس عرصہ کے دوران آپ کے کاروبار میں چار چاند لگا دے گا۔ ملازمت میں ترقی ملے گی۔ دولت کی فراوانی رہے گی۔ آمدنی کے نئے نئے راستے کھل جائیں گے۔ اخراجات آمدنی کے مقابلے میں کم ہوں گے جس کی وجہ سے بینک بیلنس میں اضافہ ہوگا۔ تاہم آپ کے لئے ضروری ہے کہ اس عرصہ میں تمام وسائل بُروئے کار لاتے ہوئے زیادہ سے زیادہ رقم پس انداز کریں تاکہ مستقبل کی مشکلات پر آسانی سے قابو پاسکیں۔

2 جنوری سے 3 جون تک سیارہ زحل آپ کے زائچے کے دسویں گھر میں موجود رہے گا۔ زحل اس عرصہ میں آپ کی عزت و وقار میں کمی لائے گا۔ ملازمین کی ترقی کی راہیں مسدود ہو جائیں گی۔ تمام کام التواء کا شکار نظر آئیں گے۔ بالخصوص 2 جنوری سے 21 فروری کا عرصہ نہایت سخت ثابت ہوگا۔ اس کے علاوہ 25 اکتوبر سے 31 دسمبر کے عرصہ کے دوران بھی زحل کی نحوست اپنے عروج پر ہوگی۔ اس عرصہ کے دوران دوستوں سے تلخیاں پیدا ہوں گی۔ سوشل لائف تقریباً ختم ہو کر رہ جائے گی۔ آپ زیادہ تر تنہائی کا شکار رہیں گے۔ کاروبار میں نقصان رہے گا۔ عزیزوں دوستوں اور رفقائے کار سے وابستہ اُمیدیں خاک میں مل جائیں گی۔ لہٰذا ضروری ہے کہ حالات پر کنٹرول رکھنے کے لئے مکمل فہم و فراست اور تحمل مزاجی سے کام لیں۔ سیاستدانوں کو کچھ لو کچھ دو کے اصول کو اپنانا ہوگا ورنہ سراسر نقصان اُٹھائیں گے۔

سیارہ یورانس 11 مارچ سے 15 ستمبر تک زائچے کے ساتویں گھر میں حرکت پذیر رہے گا۔ اس گھر کا تعلق نسبت و شادی کے معاملات سے ہے۔ شراکت کاری، ٹھیکہ جات اور ازدواجی زندگی کے امور بھی اسی گھر سے تعلق رکھتے ہیں۔ چنانچہ اس عرصہ کے دوران ان تمام امور سے منسلک حالات میں خاصی غیر متوقع تبدیلیاں واقع ہوں گی۔ شریک حیات سے رویہ بہتر رکھیں ورنہ پریشانی کا اندیشہ ہے۔ 7 جون سے 15 ستمبر تک یورانس کی رجعت حاصل رہے گی۔ اس عرصہ کے دوران آپ کی طبیعت میں ضدی پن کی وجہ سے بہت سے گھریلو مسائل جنم لیں گے۔ بعض افراد کو ناچاقی کا سامنا رہے گا۔ شریک کار سے بھی تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں۔ پارٹنر شپ کے ٹوٹنے کا اندیشہ ہے۔ بعض افراد کی اس دوران نسبت ٹوٹ جائے گی۔ شادی بیاہ کا معاملہ التواء کا شکار نظر آتا ہے۔ زندگی کے تمام معاملات میں مدوجزر کی کیفیت طاری رہے گی۔

سیارہ نیپچون تمام سال زائچے کے چھٹے گھر میں موجود رہے گا۔ اس گھر کا تعلق صحت کے معاملات، ملازمین کے تعلقات، ظاہری دشمن اور ذاتی آرام و آسائش کے معاملات سے ہے۔ دھوکہ اور فریب کے حالات بھی اسی سیارے کی وجہ سے پیدا ہوتے ہیں۔ اس سال صحت کے معاملات پر خصوصی توجہ دیں۔ بعض حالات میں یہ سیارہ آپ کی ذہنی کیفیت میں جنونی پن پیدا کر دے گا جو کہ نقصان کا باعث ہوگا۔ خصوصاً گھریلو معاملات میں اپنے غصے پر قابو رکھیں۔ ملازمین کے حوالے سے معاملات کو ٹیکنیکل طریقے سے حل کرنے کی کوشش کریں۔ اس سال آپ کی طبیعت دھوکہ اور فریب پر مائل نظر آتی ہے۔ خود بھی کسی سے دھوکہ کھائیں گے۔ تاہم غیر ذمہ دارانہ لین دین اگرچہ دولت میں اضافہ کا باعث ہوتا ہے۔ لیکن اس کے نقصانات زیادہ ہیں۔ 16 مئی تا 21 اکتوبر کے دوران طبیعت میں مذہب سے دُوری اور بات بات پر لڑنے مرنے والی کیفیت طاری رہے گی۔

سیارہ پلوٹو کا اثر خاندان اور گھر پر ہوتا ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ یہ سیارہ پُرانے نظام کو بدلنے اور جدت پسند رجحانات کو فروغ دینے میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔ اس سال سیارہ پلوٹو آپ کے کاروبار میں بعض اوقات مشکلات کا باعث ہوگا اگر آپ نے پُرانی روش اور طریقہ کار کو تبدیل نہیں کیا تو معاملات میں گڑبڑ کا اندیشہ ہے۔ تاہم یہ مشکلات زیادہ سنگین ثابت نہیں ہوں گی۔ نوجوان اولاد کے بارے میں مسائل البتہ آپ کو پریشان کریں گے۔ یہ سال اس اعتبار سے اہم ہوگا۔ کہ یہ آپ کو مستقبل کے اس راستے پر گامزن کر دے گا۔ جو آنے والے سالوں میں مددگار ثابت ہوگا۔ اس لئے ضروری ہے کہ فوری آمدنی کے کاروبار کی بجائے ایسے منصوبوں پر سرمایہ کاری کریں جن سے مستقبل میں منافع کی اُمید ہو۔ تاہم 22 فروری سے 27 اگست تک بہت احتیاط کی ضرورت ہے۔ اس عرصہ میں بچوں کے مسائل زیادہ ہوں گے۔ زندگی کے امور میں بے ضابطگی پیدا ہوگی۔ 4 مارچ سے 21 اپریل تک سیارہ مریخ آپ کے زائچے کے پانچویں گھر میں موجود رہے گا۔ یہ مریخ کا شرفی بُرج ہے۔ لہٰذا اس عرصہ کے دوران اولاد کی جانب سے جو مسائل درپیش تھے یا جو پریشانیاں لاحق تھیں وہ دُور ہو جائیں گی۔ گھریلو فضا خوشیوں کا گہوارہ رہے گی۔ سوشل مصروفیات میں اضافہ ہوگا۔ دشمن مغلوب رہیں گے۔ سیاستدان حضرات میں ایک نیا جوش اور ولولہ دیکھنے کو ملے گا۔ ان کی سماجی اور سیاسی مصروفیات میں اضافہ ہوگا۔

28 مارچ تا 21 اپریل سیارہ زہرہ زائچے کے ساتویں گھر میں حرکت پذیر ہوگا۔ اس گھر میں زہرہ کو شرف حاصل ہوتا ہے۔ لہٰذا یہ عرصہ غیر شادی شدہ افراد خصوصاً خواتین کے لئے خوش آئند ثابت ہوگا۔ اس عرصہ کے دوران نسبت و شادی کے معاملات طے ہو سکتے ہیں۔ شادی شدہ افراد کی گھریلو زندگی خوشیوں سے بھری رہے گی۔ شراکت کے کاروبار میں منسلک افراد کے تعلقات اپنے پارٹنر سے اچھے رہیں گے۔ پُرانی تلخیاں ختم ہو جائیں گی۔ ملازمت پیشہ افراد کے حکام بالا سے تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ دیانت داری اور لگن سے کام کریں۔ بعض افراد کا تبادلہ ان کی مرضی و منشاء کے مطابق ہو جائے گا۔ 16 ستمبر سے 8 اکتوبر تک زہرہ آپ کے خانہ مال میں حرکت پذیر ہوگا۔ اس کے سعد اثرات کی وجہ سے مالی فوائد حاصل ہوں گے۔ چونکہ زہرہ اس گھر کا حاکم سیارہ ہے اس لئے اس عرصہ کے دوران زیادہ سے زیادہ محنت کرنے سے آپ زیادہ سے زیادہ فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔ تاہم 28 اگست تا 15 ستمبر عطارد کو رجعت رہے گی اس لئے جملہ ذاتی امور میں التواء اور ناکامی کا اندیشہ ہے۔

مجموعی اعتبار سے یہ سال آپ کے لئے خوشی کا پیغام لا سکتا ہے۔ بشرطیکہ آپ اپنے رویہ میں احتیاط کا عنصر شامل کریں۔ تمام معاملات میں حوصلے اور تحمل کے ساتھ راست قدم اٹھائیں۔ مستقبل کی منصوبہ بندی کریں۔ انشاء اللہ ایک سنہرا مستقبل آپ کا منتظر ہے۔



**LIBRA**

**برج : میزان**

رنگ : ——— نیلا، زردی مائل سبز، بنفشی
عنصر : ——— ہوا
جواہر : ——— ہیرا، اوپل
بہترین شریک حیات : ——— دلو، جوزا
ناموافق ساتھی : ——— جدی، حمل
دن : جمعہ — حروف : ر۔ ت۔ ط
عدد : ۶ — ۲۴ ستمبر تا ۲۳ اکتوبر

**سیارہ : زہرہ**

بیماریاں : نزلہ، زکام، سر درد، گردوں کا درد، آنکھوں کی بیماریاں



## سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہلِ میزان پر اثرات!

سیارہ زحل گذشتہ برس کی طرح اس سال بھی آپ کے زائچے کے نویں اور دسویں گھر میں موجود رہے گا۔ اس سال 2 جنوری سے 21 فروری تک زائچے کے نویں گھر میں اسے رجعت رہے گی۔ یہ عرصہ گذشتہ برس کی طرح آپ کے لئے خاصہ پریشان کن ثابت ہوگا۔ بیرونی ممالک کا سفر کرنے کے خواہش مند افراد کے لئے اس عرصہ کے دوران سفر کرنا ممکن نہ ہوگا۔ اگر سفر درپیش ہوا تو باعث پریشانی اور باعث مشکلات ثابت ہوگا۔ اس دوران امپورٹ اور ایکسپورٹ کے شعبے سے تعلق رکھنے والے افراد پریشان رہیں گے۔ کاروبار میں سخت نقصان ہوگا۔ ذاتی دباؤ اور بے جا فکریں ہر وقت ذہن پر سوار رہیں گی۔ بیرونی ممالک میں تعلیم کی غرض سے جانے والے افراد بھی متاثر ہوں گے اور سفر التوا کا شکار ہوگا۔ اس عرصہ کے دوران بعض افراد اپنے آپ کو دوسروں سے کٹا ہوا محسوس کریں گے۔ 22 فروری سے 3 جون تک زحل اگرچہ حالت استحکام میں ہوگا۔ تاہم اس تمام عرصے کے دوران جلد بازی میں نقصان کا اندیشہ ہے۔ اس لئے طویل المعیاد منصوبے بنائیں۔ 4 جون سے زحل آپ کے زائچے کے دسویں گھر میں داخل ہو جائے گا۔ برج سرطان میں اسے وبال آتا ہے۔ اس لئے یہ عرصہ زیادہ خطرناک ہوگا۔ یہاں تمام سال زحل کی موجودگی آپ کی پریشانیوں میں مسلسل اضافے کا باعث ہوگی۔ 25 اکتوبر سے 31 دسمبر کے عرصہ میں اسے دوبارہ رجعت حاصل ہوگی چنانچہ وہ افراد جو پچھلے سال بھی زحل کی نحوست کو محسوس کر چکے ہیں۔ انھیں چاہیے کہ خدا سے ہر وقت لو لگا کے رکھیں اور درود پاک کا کثرت سے ورد کرتے رہیں۔ انشاء اللہ خدا آپ کی مشکلات کو آسان کرے گا۔ صدقات اور خیرات کرتے رہنے سے ہزاروں بلائیں ٹل جاتی ہیں۔ زائچے کا دسواں گھر چونکہ آپ کی عزت و وقار اور شہرت سے تعلق رکھتا ہے۔ اس لئے ڈر ہے کہ اس سال آپ کی شہرت کو بُری طرح دھچکا لگے گا۔ خصوصاً سیاستدان حضرات جن کا تعلق برج میزان سے ہے وہ اس سال بُری طرح متاثر ہوں گے۔ بعض برسر اقتدار سیاستدان اپنے عہدوں سے ہاتھ دھو بیٹھیں گے۔ ملازمت پیشہ افراد کا مرتبہ حکام بالا کی نظروں میں گر جائے گا۔ عموماً افراد کی A.C.R یعنی سالانہ کارکردگی کی خفیہ رپورٹ پر سیاہ دھبہ لگ جائے گا۔ بعض افراد کو والد کی صحت کے مسائل سے پریشانی لاحق رہے گی۔ جبکہ کچھ افراد کو والد کی رحلت کا صدمہ برداشت کرنا پڑے گا۔ لہٰذا ضروری ہے کہ والد کی صحت کا خاص خیال رکھیں۔

سیارہ مشتری شروع سال سے 28 اگست تک زائچے کے گیارھویں گھر میں حرکت پذیر رہے گا۔ 2 جنوری سے 3 اپریل تک حالت رجعت میں رہے گا۔ اس عرصہ کے دوران دوستوں اور رشتہ داروں سے معمولی قسم کی رنجش یا اختلاف پیدا ہو سکتا ہے۔ سوشل معروفیات میں وقتی طور پر کمی واقع ہوگی۔ تاہم 4 اپریل سے 28 اگست تک حالات میں بہتری آئے گی۔ گھریلو فضا جو کشیدگی کا شکار تھی اب خوشیوں کا محور بن جائے گی۔ مالی حالات پہلے سے بہتر ہو جائیں گے۔ اس عرصہ کے دوران نئے کاروبار میں طویل المعیاد منصوبے کے تحت سرمایہ کاری کرنے سے مناسب فائدہ ہوگا۔ مستقبل کی بہتر طور پر منصوبہ بندی کرنے کے لئے مناسب موقع ہے۔ اس دوران طالع برج سے تسدیس بنانے کی وجہ سے آپ بہتر طور پر اپنے مسائل کو حل کر سکیں گے۔ ذاتی شخصیت جو کہ زحل کے نحس اثرات کی وجہ سے دب کر رہ گئی ہے۔ اسے اس عرصہ کے دوران اُبھرنے کا موقع ملے گا۔ 29 اگست سے 31 دسمبر تک مشتری آپ کے زائچے کے بارھویں گھر میں حرکت پذیر ہوگا۔ اگرچہ اس گھر میں مشتری کو وبال آتا ہے۔ اس لئے ممکن ہے کہ آپ کے خفیہ تعلقات میں کوئی پریشانی پیدا ہو جائے۔ یا کوئی چھوٹا موٹا اسکینڈل منظر عام پر آ جائے۔ اس عرصہ کے دوران صنف مخالف پر آپ کی اچھی خاصی رقم خرچ ہو جائے گی۔ تاہم سیارہ مشتری آپ کے خانہ مال سے اچھی نظر قائم کر رہا ہے۔ اس لئے اس عرصہ کے دوران آمدنی میں اضافہ کی توقع ہے۔ تاہم اس اضافہ کے حصول کے لئے آپ کو جوانمردی اور سخت محنت کی ضرورت ہوگی۔ باقی آپ کے تمام خفیہ معاملات میں مشتری معاون و مددگار ثابت ہوگا۔ خفیہ ذرائع سے دولت میں اضافہ ممکن ہے۔

آپ کا حاکم سیارہ زہرہ یکم جنوری سے 9 جنوری اور پھر 9 اکتوبر سے 2 نومبر کے عرصہ میں آپ کے خانہ مال میں حرکت پذیر ہے۔ اس برج میں اسے وبال کی کیفیت کا سامنا ہے۔ اس عرصہ کے دوران خصوصاً 9 اکتوبر سے 2 نومبر کے عرصہ کے دوران دولت میں اضافہ ہوگا۔ آمدنی کے ذرائع بڑھیں گے۔ کاروبار ترقی کرے گا۔ خصوصاً وہ افراد جن کا تعلق فنون لطیفہ سے ہے۔ اس عرصہ میں زیادہ سے زیادہ کامیابی حاصل کریں گے۔ زہرہ 10 جنوری سے 4 فروری اور 3 نومبر سے 27 نومبر کے عرصہ میں زائچے کے تیسرے گھر میں برج قوس میں حرکت پذیر رہے گا۔ اس گھر میں زہرہ کے سعد اثرات کی وجہ سے نزدیکی رشتہ داروں اور ہمسائیوں سے تعلقات بہتر رہیں گے۔ ذرائع آمد و رفت کی سہولت حاصل رہے گی۔ بعض افراد کو یہ سہولت آفس کی طرف سے گاڑی یا موٹر سائیکل کی صورت میں حاصل ہوگی اور بعض افراد اپنی سواری خود خریدیں گے۔ خطوط کے ذریعے کسی عزیز یا دوست کی جانب سے خوشی کی خبر حاصل ہوگی۔ سفر وسیلہ ظفر ثابت ہوگا۔ 28 مارچ سے 21 اپریل تک کے عرصہ میں زہرہ کو برج حوت میں شرف حاصل رہے گا۔ یہ زائچے کا چھٹا گھر ہے۔ لہٰذا اس عرصہ کے دوران گھریلو حالات خوشیوں کا گہوارہ بن جائیں گے۔ دشمن مغلوب رہیں گے۔ ملازمین سے

تعلقات خوشگوار اور ذاتی آرام و آسائش کے معاملات بہتر رہیں گے۔ سوشل مصروفیات میں اضافہ ہوگا۔ گھریلو طور پر سیر و تفریح کا پروگرام بن سکتا ہے۔ صحت عمدہ رہے گی۔ 22 اپریل تا 16 مئی بُرج حمل میں اسے وبالی کی کیفیت کا سامنا رہے گا۔ لہٰذا شادی بیاہ کے معاملات میں التواء کی کیفیت رہے گی۔ اس عرصہ میں معاہدات اور شراکت کاروں سے تعلقات بھی متاثر ہوں گے۔ گھریلو زندگی میں بھی کھچاؤ کی کیفیت کا سامنا ہوگا۔ اس لئے ضروری ہے کہ حالات کا تجزیہ کرتے ہوئے ہوشیاری اور دانائی کے ساتھ ساتھ خلوص و محبت سے بھی کام لیں۔ 23 اگست سے 15 ستمبر کے عرصہ میں زہرہ آپ کے زائچے کے بارھویں گھر میں موجود رہے گا۔ اس عرصہ کے دوران آپ کی دلچسپی کا محور آپ کا خفیہ محبوب رہے گا۔ لیکن 28 اگست سے 19 ستمبر کے عرصہ میں عطارد کی رجعت کے دوران آپ کی عقل پر پردہ پڑ جائے گا اور آپ کے یہ تعلقات اس عرصہ میں آپ کی پریشانی کا باعث بن جائیں گے۔ اس تمام عرصہ میں زندگی کے دوسرے امور پر توجہ کم ہونے کی وجہ سے کاروبار میں نقصان ہو سکتا ہے۔ 16 ستمبر سے 8 اکتوبر تک زہرہ آپ کے طالع بُرج میں رہے گا۔ اس دوران آپ کو اپنی شخصیت کے اظہار کا بھرپور موقع ملے گا۔ لوگوں سے تعلقات بڑھیں گے۔ حالات آپ کے حق میں بہتر ہو جائیں گے۔ طبیعت میں خوش مزاجی آجائے گی۔ کاروبار میں دلچسپی بڑھے گی۔ ملازمت پیشہ افراد کے تعلقات اپنے رُفقائے کار سے بہتر ہو جائیں گے۔ فنون لطیفہ سے تعلق رکھنے والے افراد کو زیادہ فائدہ حاصل ہوگا۔

بُرج عطارد شروع سال سے 13 فروری تک اور 3 دسمبر سے 30 دسمبر تک زائچے کے چوتھے گھر میں موجود رہے گا۔ یہاں 2 جنوری سے 22 جنوری اور 17 دسمبر سے 30 دسمبر تک حالت رجعت میں حرکت پذیر ہونے کی وجہ سے زمین و جائداد کے معاملات التواء کا شکار رہیں گے۔ ان امور میں آپ کا ذہن صحیح طور پر کام نہیں کرے گا۔ اس لئے بہتر ہے کہ جائداد کی خرید و فروخت سے اجتناب کریں۔ یا اگر اس سلسلہ میں قانونی مسائل درپیش ہوں تو خوب سوچ سمجھ کر اور دوسروں سے مشورہ کرنے کے بعد عمل کریں۔ 22 جنوری سے 13 فروری تک اور 3 دسمبر سے 16 دسمبر تک ان معاملات کو بخوبی حل کر سکتے ہیں۔ یہ عرصہ جائداد کی خرید و فروخت کے لئے مناسب ہے۔ 6 اپریل سے 13 جون تک زائچے کے آٹھویں گھر میں رہے گا۔ اور یہاں عطارد کو 25 اپریل سے 19 مئی تک رجعت رہے گی۔ اس عرصہ میں کسی بھی قسم کا تحریری معاہدہ کرنے کی ضرورت نہیں ہے غلطی کا امکان روشن ہے۔ بعد میں پچھتانا پڑے گا۔ اس عرصہ کے دوران ترکہ کے معاملات اور وصیت تحریر کرنے سے اجتناب کریں۔ مشترکہ مالی امور میں بھی کسی نئے منصوبے کا آغاز مت کریں۔ سیاستدان حضرات کو بھی اس عرصہ کے دوران کسی کو بھی کسی قسم کی تحریر دینے کی ضرورت نہیں۔ وگرنہ یہ تحریر اُنکے خلاف استعمال ہوگی۔ 30 جون سے 13 جولائی کے عرصہ کے دوران عطارد کو بُرج سرطان میں شرف حاصل رہے گا۔ اس دوران آپ کی عزت میں اضافہ ہوگا۔ شہرت بڑھے گی۔ حلقہ احباب میں مقبولیت حاصل ہوگی۔ ملازمت پیشہ افراد کے لئے ترقی کے امکانات روشن ہیں۔ کاروبار میں ترقی ہوگی۔ نوجوان سیاستدانوں کو ابھر کر سامنے آنے کا موقع ملے گا اور ان کی سیاسی ساکھ مضبوط ہو جائے گی۔ 31 جولائی سے 7 اکتوبر کے عرصہ کے دوران عطارد زائچے کے بارھویں گھر میں موجود رہے گا۔ یہاں 28 اگست سے 19 ستمبر کے عرصہ میں اُسے رجعت حاصل ہونے کی وجہ سے خفیہ معاملات میں نقصان کا اندیشہ ہے۔ ذاتی اعتبار سے آپ اس عرصہ میں پریشانی کا شکار رہیں گے۔ خفیہ دشمنوں کی سازش کی وجہ سے کاروبار کو نقصان پہنچے گا۔ خصوصاً ایسا کاروبار جس میں غیر قانونی طور پر سرمایہ کاری کی گئی ہو وہ نقصان میں رہے گا۔

سیارہ یورانس یکم جنوری سے 10 مارچ تک زائچے کے پانچویں گھر میں حرکت پذیر رہے گا۔ اس عرصہ کے دوران گھریلو معاملات میں اور سوشل امور میں غیر متوقع تبدیلیاں رونما ہوں گی۔ خانگی معاملات میں بھی خوشی بھی تلخیاں پیدا ہوں گی۔ آپ کی طبیعت میں ضدی پن کی وجہ سے ایسے معاملات جنم لیں گے۔ 11 مارچ سے 6 جون تک زائچے کے چھٹے گھر میں حالت استحکام میں رہے گا اور 7 جون سے 15 ستمبر تک حالت رجعت میں رہے گا۔ اس عرصہ میں گھریلو فضا تلخیوں کا شکار رہے گی۔ دشمن غالب رہیں گے۔ زندگی کے امور میں مدوجزر کی کیفیت طاری رہے گی۔

نیپچون زائچے کے پانچویں گھر میں تمام سال حرکت پذیر رہے گا۔ یہاں 16 مئی سے 21 اکتوبر کے دوران حالت رجعت میں رہے گا۔ یہ عرصہ آپ کے لیے کاروباری امور میں پریشانی کا باعث ہوگا۔ تاہم رجعت کی حالت کے علاوہ باقی تمام عرصہ آپ کو تمام معاملات میں حالات کا مقابلہ کرنے کے لئے ذہنی طور پر مضبوط بنائے گا۔ صرف رجعت کے دنوں میں بعض افراد کی ذہنی کیفیت جنونی ہو جائے گی۔ خصوصاً گھریلو معاملات میں ناچاقی کی نوبت آجائے گی۔ شراکت کار سے بھی بعض معاملات میں تکرار کا اندیشہ ہے۔ سیارہ پلوٹو تمام سال زائچے کے تیسرے گھر میں موجود رہے گا۔ 22 فروری سے 27 اگست تک حالت رجعت میں رہے گا۔ اس عرصہ میں کوئی بُری خبر مل سکتی ہے۔ باقی ماندہ عرصہ کے دوران عزیز و اقارب سے تعلقات مضبوط رہیں گے۔ تاہم رجعت کے عرصہ کے دوران سفر میں احتیاط کریں حادثہ کا خطرہ موجود ہے۔

مجموعی اعتبار سے یہ سال ملی جلی کیفیت کا حامل رہے گا۔ سخت حالات پر قابو پانے کے لئے اگر آپ ہمت اور تحمل مزاجی سے کام لیں گے تو انشاء اللہ اس سال خوشیاں حاصل کریں گے۔ تاہم یکم جنوری سے 16 جنوری تک سیارہ مریخ زائچے کے دوسرے خانہ میں حرکت پذیر ہوگا۔ اس دوران آپ شروع سال ہی سے دولت کی تگ و دو کے لئے ایک نیا ولولہ اور عزم لے کر حالات کا مقابلہ کریں گے۔ 4 مارچ سے 21 اپریل کے عرصہ میں اسے شرف حاصل ہوگا جس کی وجہ سے زمین و جائداد کے معاملات خوش اسلوبی سے حل ہو جائیں گے۔ جائداد کی خرید و فروخت میں فائدہ ہوگا۔ تاہم 29 جون سے 26 ستمبر کے عرصہ کے دوران حالت رجعت میں آپ کی طبیعت میں غصہ اور جھگڑا کرنے کا عنصر غالب رہے گا کسی سے جھگڑے کا امکان ہے۔

SCORPIO

برج: عقرب

سیّارہ: مریخ

رنگ : ——— نیلا، سرخ
عنصر : ——— آتش
جواہر : ——— مرجان، عقیق، موتی
بہترین شریک حیات : حوت، سرطان
ناموافق ساتھی : ——— دلو، ثور، اسد
دن : منگل حروف: ن۔ ی۔ ذ۔ ش۔ ظ
عدد : ۹ ۲۳ اکتوبر تا ۲۲ نومبر
بیماریاں : سر، حلق و ناک کی بیماریاں، خارش، نزلہ، معدہ

## سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہل عقرب پر اثرات!

اس سال حاکم سیارہ مریخ کیم جنوری سے 16 جنوری تک آپ کے طالع برج میں حرکت پذیر رہے گا۔ یہ سیارہ آپ کی شخصیت میں عزم و حوصلہ قوت اور حقوق آزادی کے جذبات کو فروغ دیتا ہے۔ بیرونی بھاگ دوڑ کرنے والے افراد کو ترقی کا موقع ملے گا۔ نئی نئی سکیموں میں سرمایہ کاری کرنے سے فائدہ ہوگا۔ بعض افراد اس عرصہ کے دوران اپنی تخلیقی قوتوں کو استعمال میں لاتے ہوئے کوئی کارہائے نمایاں سرانجام دیں گے۔ نوجوانوں کو اپنی صلاحیتوں کے اظہار کا بھرپور موقع میسر آئے گا۔ خصوصاً نوجوان اور ابھرتے ہوئے سیاستدان اس عرصہ سے بھرپور فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ خواتین اس عرصہ کے دوران صنف مخالف میں زیادہ کشش محسوس کریں گی۔ چونکہ اس عرصہ کے دوران سیارہ زہرا بھی اسی گھر میں موجود ہے اس لئے عشق و محبت کے معاملات میں معاون اور مددگار ثابت ہوگا۔ ذہن پر ایک رومان پرور کیفیت طاری رہے گی۔ محبوب سے تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ 17 جنوری سے تین مارچ کے عرصہ کے دوران مریخ آپ کے خانہ مال میں داخل ہونے کی وجہ سے کاروبار میں منافع دے گا۔ نئے کاروبار شروع کرنے میں مددگار ثابت ہوگا۔ سیلزمین حضرات اور وہ لوگ جو گھوم پھر کر روزی کماتے ہیں اُن کی چاندی رہے گی۔ اگر آپ بلند ہمت اور حوصلہ مند شخصیت کے مالک ہیں اور بھاگ دوڑ سے نہیں گھبراتے تو یقیناً آپ ترقی کریں گے۔

4 مارچ سے 21 اپریل کے عرصہ میں مریخ زائچے کے تیسرے گھر میں موجود رہے گا۔ اس دوران سفر درپیش رہے گا۔ اس گھر میں مریخ کو شرف حاصل رہتا ہے۔ اس لئے کاروباری امور مستحکم رہیں گے۔ ملازمت میں ترقی کے امکانات ہیں۔ سفر وسیلہ ظفر ثابت ہوگا۔ کاروبار کو مزید مستحکم بنانے کے لئے جتنی زیادہ محنت کر سکتے ہیں کریں۔ 29 جون سے 26 ستمبر کے عرصہ دوران مریخ حالات رجعت میں آپ کے زائچے کے پانچویں گھر میں موجود ہے۔ لہٰذا اس عرصہ کے دوران گھریلو زندگی میں تلخیاں آئیں گی۔ جھگڑے کا امکان ہے۔ اولاد سے بھی اختلاف رائے پیدا ہو سکتا ہے۔ سوشل مصروفیات میں کمی واقع ہوگی۔ آپ کی طبیعت میں غصہ اور بات بات پر لڑنے جھگڑنے کا عنصر غالب رہے گا اس لئے اس عرصہ میں نقصانات سے بچنے کے لئے تحمل مزاجی سے کام لیں۔

سیارہ مشتری آپ کے زائچے کے دسویں اور گیارہویں گھر میں حرکت پذیر رہے گا۔ سال کے شروع میں 2 جنوری سے 3 اپریل تک کے حالت رجعت میں رہنے کے سبب آپ کا حلقہ احباب اور دوست آپ سے ناراض رہیں گے۔ عزت و وقار میں کمی آئے گی۔ والد کی صحت کے معاملات میں فکر لاحق رہے گی۔ ملازمت پیشہ افراد کے لئے یہ عرصہ خاصہ نقصان دہ ثابت ہوگا۔ اعلیٰ حکام کی نظروں میں اِنکا وقار مجروح ہوگا۔ جس کی وجہ سے بعض افراد کی سالانہ کارکردگی کی خفیہ رپورٹ پر سیاہ دھبہ لگ سکتا ہے۔ تاہم 3 اپریل کے بعد حالات سنبھل جائیں گے۔ والد کی جانب سے خوشی کی خبر ملے گی۔ عزت و وقار میں اضافہ ہوگا۔ سیاستدانوں کی سیاسی ساکھ بحال ہو جائے گی۔ کاروبار میں منافع حاصل ہوگا۔ 29 اگست سے 31 دسمبر تک دوستوں سے فائدہ حاصل ہوگا۔ سوشل تعلقات بڑھیں گے۔ آپ کی بہت سی خواہشات اس عرصہ کے دوران پوری ہو جائیں گی۔ ملازمت پیشہ افراد کی ترقی کے مواقع روشن ہو گئے خصوصاً وہ افراد جن کا تعلق بیرونی بھاگ دوڑ کے معاملات سے ہے ان کی ترقی کے امکانات زیادہ روشن ہیں۔

سیارہ زہرہ 17 مئی سے 10 جون کے عرصہ کے دوران زائچے کے ساتویں گھر میں حرکت پذیر ہوگا۔ اس دوران غیر شادی شدہ خواتین کے رشتے طے ہونے کی اُمید زیادہ ہے۔ بعض افراد کی اس دوران نسبت طے ہو جائے گی۔ شراکت کے معاملات میں بھی کامیابی حاصل ہوگی۔ شادی شدہ افراد کی گھریلو زندگی خوشیوں سے بھرپور رہے گی۔ اس عرصہ میں ملازمت پیشہ افراد میں سے بعض کا تبادلہ ہو سکتا ہے۔ کچھ افراد کی رہائش بھی تبدیل ہونے کے امکانات روشن ہیں۔

سیارہ عطارد 2 جنوری سے 22 جنوری، 25 اپریل سے 19 مئی، 28 اگست سے 19 ستمبر اور آخر میں 17 دسمبر سے 30 دسمبر کے عرصہ کے دوران حالت رجعت میں رہے گا۔ عطارد رجعت کی حالت میں اِنسان کو کھٹا اور کند ذہن بنا دیتا ہے۔ تجربات میں غلطیاں بڑھ جاتی ہیں۔ فیصلے کی قوت متاثر ہوتی ہے۔ اس لئے اس عرصہ کے دوران کسی بھی قسم کا معاہدہ طے کرتے ہوئے خاص خیال رکھیں۔ بہتر ہوگا کہ کوئی تحریری معاہدہ مت کریں ورنہ پچھتانا پڑے گا۔ خصوصاً شادی بیاہ کے معاملات طے کرتے ہوئے جو بھی تحریر آپ دیں گے وہ بعد میں آپ کے لئے مشکلات کا باعث ہوگی۔ کوئی نیا کام مت شروع کریں۔ سیاستدان حضرات اس عرصہ کے دوران اگر کسی سیاسی گٹھ جوڑ میں شامل ہوتے ہیں تو انہیں بھی چاہیے کہ کسی قسم کا تحریری معاہدہ مت کریں ورنہ بعد میں نقصان اُٹھائیں گے۔ سال کا باقی ماندہ عرصہ سیارہ عطارد آپ کے لئے آسانیاں فراہم کرے گا۔ آپ کی ذہنی صلاحیتوں کو اُجاگر کرے گا۔ تاکہ آپ کاروباری زندگی میں اہم فیصلے کر سکیں۔

سیارہ زحل اس سال زائچے کے آٹھویں اور نویں گھر میں موجود ہے۔
2 جنوری سے 21 فروری تک اور 25 اکتوبر سے 31 دسمبر کے عرصہ کے دوران حالت رجعت میں رہے گا۔ اس عرصہ میں مشترکہ مالی معاملات خصوصاً دوسروں سے حاصل کیا ہوا سرمایہ مثلاً بینک سے قرض لی گئی رقم ڈوب سکتی ہے۔ یا ایسا کاروبار جس میں دوسرے افراد نے سرمایہ کاری کی ہو وہ کاروبار نقصان میں رہے گا۔ اس عرصہ کے دوران اگر آپ دوسروں سے رقم

حاصل کرنا چاہیں گے۔ تو وہ بھی آپ کو نہیں ملے گی۔ زمین اور جائیداد کے مسائل بھی التواء کا شکار ہونگے۔ بیرونی ممالک کا سفر باعث مشکلات ہوگا۔ آپ کی ذہنی کیفیت پر غیر اسلامی نظریات کی چھاپ رہے گی۔ مذہب سے دُوری پیدا ہوگی۔ تاہم رجعت کے عرصہ کے بعد کا عرصہ سیارہ زحل اگرچہ تمام کاموں میں التواء لائے گا۔ تاہم آپ کی سوچ میں بُردباری اور تحمل مزاجی کو فروغ دے گا۔ آپ کی سوچ میں پرہیزگاری اور سنجیدہ پن پیدا ہوگا۔

سیارہ پلوٹو زائچے کے خانہ مال میں سارا سال قیام پذیر رہے گا۔ یہ تبدیلیاں لانے والا سیارہ ہے اپنے نظام کو بدلنے میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔ حالت استحکام میں بہتری کی توقع کی جاسکتی ہے لیکن رجعت کی حالت میں مذہب سے دُوری ہر کام میں مشکل پیدا کرتا ہے۔ دھوکہ اور فریب لاتا ہے۔ اس سال پلوٹو کی رجعت کا عرصہ 22 جنوری سے 27 اگست تک ہے۔ اس عرصہ میں آپ کو ہوشیار رہنے کی ضرورت ہے۔ ورنہ لوگ دھوکہ اور فریب کے ذریعے آپ کی رقم حاصل کرلیں گے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ آپ کی طبیعت میں خود دوسروں کو دھوکہ دینے کے رجحانات غالب رہیں۔ خصوصاً حکومت اور محکمہ انکم ٹیکس کی آنکھوں میں دھول جھونکنے کی کوشش کریں گے۔ رجعت کے علاوہ باقی عرصہ میں غیر متوقع تبدیلیوں کا سامنا رہے گا۔ اس عرصہ میں اگر کاروباری افراد اپنے سسٹم کو نئے طریقے سے استوار کریں یا کوئی نیا کاروبار شروع کریں تو ضرور فائدہ ہوگا۔ ملازمت پیشہ افراد کے لئے نئی ملازمت حاصل کرنے کے لئے تگ و دو کرنا فائدہ مند رہے گا۔ سیاسی محاذ پر سیاستدان نئے سیاسی گٹھ جوڑ بنا کر کامیابی حاصل کرسکتے ہیں۔ تاہم زحل کی رجعت کے دوران ایسی کسی کوشش کی ضرورت نہیں ہے ورنہ ایسا گٹھ جوڑ آپ کو نقصان پہنچا سکتا ہے۔

سیارہ نیپچون تمام سال زائچے کے چوتھے گھر میں موجود رہے گا۔ یہ سیارہ آپ کے ذہن پر حکمرانی کرتا ہے۔ عام حالات میں کاروبار اور دینی امور میں مشکلات لاتا ہے۔ بحری سفر کا تعلق بھی اسی سیارہ سے ہے۔ سمندروں پر اس کی حکمرانی ہے۔ جس طرح سمندروں میں اُتار چڑھاؤ آتا ہے اسی طرح انسانی زندگی میں مدوجزر کی کیفیت پیدا کرتا ہے۔ بعض اوقات فریب اور دھوکہ پر مائل کرتا ہے۔ رجعت کی حالت میں انسان کے ذہن کو جنونی بنا دیتا ہے۔ اس سال اس سیارہ کی رجعت کا عرصہ 16 مئی سے 21 اکتوبر تک ہے۔ اس عرصہ میں زمین جائیداد اور گھریلو معاملات میں تحمل مزاجی سے کام لیں ورنہ غصہ کی حالت میں کئے گئے فیصلوں پر آپ کو نقصان اُٹھانا پڑے گا۔ اس سال زیادہ تر گھریلو معاملات میں مدوجزر کی کیفیت نمایاں رہے گی۔ بعض اوقات معمولی معمولی باتوں پر آپ طیش میں آجائیں گے۔ اپنی والدہ کی صحت کا خاص خیال رکھیں۔ ممکن ہے کہ بعض افراد کو اپنی والدہ کی جانب سے پریشان کن حالات کا سامنا رہے گا۔ اس سال ممکن ہے کہ کوئی بحری سفر بھی کرنا پڑے۔ یہ سفر حج کے لئے بھی ہوسکتا ہے۔ آپ میں سے بعض افراد دوسروں کی رقم ہتھیانے کے لئے دھوکہ اور فریب سے کام لیں گے۔ مذہبی امور میں دلچسپی کم رہے گی۔ غیر قانونی کاروبار میں دل زیادہ لگے گا۔

سیارہ یورانس انسان میں ضدی پن، خود پسندی اور جدت پسندی کے رجحانات کو فروغ دیتا ہے۔ تخلیقی عمل میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔ امورِ زندگی میں غیر متوقع تبدیلیاں لاتا ہے۔ حالت رجعت میں زندگی کے امور میں بے ضابطگی اور بے قاعدگی لاتا ہے۔ اس سال اس سیارے کی رجعت کا عرصہ 7 جون سے 15 ستمبر تک بُرج حوت میں اور 16 ستمبر سے 7 نومبر کا عرصہ بُرج دلو میں گزرے گا۔ اس عرصہ کے دوران زمین جائیداد اور گھر سے متعلقہ امور میں پریشان کن حالات کا سامنا رہے گا۔ اولاد کے مسائل درپیش ہونگے۔ آپ کی طبیعت کے ضدی پن کی وجہ سے بعض معاملات میں گھریلو تناتنیوں کا شکار رہے گی۔ والدہ سے بھی بعض افراد کو ناراضگی کا سامنا رہے گا۔ آپ اپنے طور پر خود کو تنہا تصور کریں گے۔ سوشل معروفیات اور میل جول تقریباً ختم ہوجائے گا۔ آپ کی عزت و وقار میں کمی آئے گی اور یہ صرف آپکی طبیعت کے ضدی پن اور خود پسندی کی موجودہ صورت حال کے سبب پیدا ہوگی۔ اس لئے ضروری ہے کہ آپ تحمل مزاجی سے دوسروں کے نقطہ نظر کو سمجھنے کی کوشش کریں تاکہ حالات پر قابو پاسکیں۔ باقی تمام سال سیارہ یورانس حالت مستقیم میں رہتے ہوئے کاروبار کے سلسلے میں آپکی تخلیقی صلاحیتوں کو جلا بخشے گا اور منافع کا باعث ہوگا۔ سائنس دان اور بعض تخلیق کار افراد اس سال اپنی صلاحیتوں سے فائدہ اُٹھائیں گے اور کسی نئی تخلیق یا ایجاد کا باعث ہونگے۔ تاہم اس سال غیر متوقع تبدیلیاں رونما ہونگی۔

مجموعی اعتبار سے یہ سال خوشگوار رہے گا اگر آپ اپنی طبیعت کے ضدی پن اور خود پسندی اور خودنمائی کی کیفیت پر قابو پاتے ہوئے تحمل مزاجی سے دوسروں کا تعاون حاصل کرنے میں کامیاب ہوجائیں ورنہ اس سال پریشانیاں بڑھ سکتی ہیں۔ اس سال چونکہ محبوب سے مراسم خوشگوار رہیں گے۔ تاہم خفیہ تعلقات میں احتیاط سے کام لیں تاکہ عزت پر حرف نہ آئے۔ سخت حالات کا مقابلہ فہم و فراست اور حوصلہ مندی سے کریں انشاء اللہ فتح آپ کی ہوگی

SAGITTARIUS

برج: قوس

سیارہ: مشتری

رنگ : ———— سفید، سبز

عنصر : ———— آتشی

جواہر : ———— فیروزہ، حجر القمر

بہترین شریک حیات : —— حمل، اسد

ناموافق ساتھی : —— حوت، جوزا، سنبلہ

دن : جمعرات — حروف : ف

عدد : ۳ — ۲۳ نومبر تا ۲۲ دسمبر

بیماریاں : عرق النساء، حادثات کی چوٹیں، ہاضمے کی خرابیاں

## سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہل قوس پر اثرات!

آپ کا حاکم سیارہ مشتری 2 جنوری سے 28 اگست تک زائچے کے خانہ نہم میں حرکت پذیر رہے گا۔ 2 جنوری سے 3 اپریل کے عرصہ میں حالت رجعت کے دوران آپ کی بڑھتی ہوئی خود اعتمادی اور ناجائز ذرائع آمدن کے حصول میں اضافے کے سبب سے ممکن ہے کہ آپ کو پریشانی اور شرمندگی میں مبتلا کردے۔ تاہم مشتری چونکہ دولت کا سیارہ ہے اس لئے خانہ نہم جس کا تعلق بیرونی سفر، نشرواشاعت، مذہب، اعتقادات، غیر ملکی جائیداد اور قانونی

مسائل سے ہے اس لئے ان امور میں اس سال فائدہ پہنچے گا۔ مثلاً وہ لوگ جو غیر ممالک کا سفر اختیار کرنا چاہتے ہیں انکے لئے 4 اپریل سے 28 اگست کا عرصہ نہایت سازگار ثابت ہوگا۔ امپورٹ ایکسپورٹ کے کاروبار سے وابستہ افراد کے لئے دولت حاصل کرنے کا سنہری موقع ہے۔ اگر بیرونی ممالک میں آپ کی جائیداد ہے یا جائیداد کی خرید و فروخت کا ارادہ ہے تو اس سے منسلک تمام قانونی مسائل حل کرنے کے لئے یہ عرصہ نہایت سازگار رہے گا۔ بینکوں سے قرضہ آسانی سے مل جائے گا۔ اس سال کاروبار کے فروغ کے لئے اشتہاری ایجنسیوں پر پیسہ لگانا فائدہ مند ثابت ہوگا۔ ملازمت پیشہ افراد میں وہ لوگ جن کا تعلق ایر لائنز، ریلوے، پبلسٹی کے اداروں، نشر و اشاعت کے اداروں، ریکروٹنگ ایجنسیوں اور کلیرنگ فارورڈنگ ایجنسیوں سے ہے ان کی ترقی کے امکانات روشن ہیں۔ تاہم انھیں اپنی محنت اور دیانتداری سے حکام بالا کی نظروں میں اپنا مقام پیدا کرنا ہوگا۔ سیارہ مشتری 29 اگست سے زائچے کے دسویں گھر میں آجائے گا اور باقی تمام سال اسی گھر میں قیام کرے گا۔ دسویں گھر کا تعلق آپ کی عزت و وقار، سماجی پوزیشن، شہرت، اعلیٰ حکام سے تعلقات اور والد کے متعلقہ مسائل سے ہے۔ لہٰذا اس سال مشتری کے سعد اثرات کی بدولت آپ کی عزت و وقار میں اضافہ ہوگا۔ سیاستدان اور سوشل ورکرز کو کھل کر کام کرنے کا موقع ملے گا۔ جس کی بدولت آپ کی سماجی حیثیت اور سیاسی ساکھ مضبوط ہوگی۔ ملازمت پیشہ افراد کے تعلقات اعلیٰ حکام سے خوشگوار رہیں گے۔ امید واثق ہے کہ ان کی ترقی کی راہیں کھل جائیں۔ والد سے متعلقہ امور میں کسی قسم کی پریشانی کا سامنا نہیں کرنا پڑے بلکہ بعض افراد کو والد کی جانب سے مالی تعاون حاصل ہوگا۔

سیارہ زحل گزشتہ دو برس سے آپ کے زائچے کے ساتویں گھر میں موجود ہے۔ اس سال بھی 3 جون تک اسی گھر میں قیام کرے گا۔ جبکہ شروع سال 2 جنوری سے 21 فروری تک رجعت کی حالت میں ہوگا۔ اس سیارے کے نحس اثرات کا اندازہ آپ کو گزشتہ برس ہو چکا ہوگا۔ اس سال بھی اس کے اثرات کی وجہ سے مختلف امور میں التواء اور تعطل کی کیفیت موجود رہے گی۔ خاص طور سے قریبی تعلقات والے افراد، شریک زندگی کے معاملات، کاروباری شراکت دار اور ملازمتی ماحول میں رفیق کار سے آپ کے روابط سرد مہری کا شکار رہیں گے۔ آپ کی طبیعت و مزاج میں ضدی پن اور غصہ کی کیفیت عروج پر ہوگی۔ ان حالات میں اگر آپ نے تحمل مزاجی سے کام نہیں لیا اور کچھ لو کچھ دو کے اصول کو نہیں اپنایا تو عین ممکن ہے کہ اس سال خصوصاً 2 جنوری سے 21 فروری کے دوران جب حالات زیادہ کشیدہ ہونگے۔ تو بعض قوسی افراد کو گھریلو زندگی میں شریک کار سے ناچاقی کا سامنا کرنا پڑے۔ بعض کاروباری افراد کو شراکت کے معاملات میں سخت نقصان کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ممکن ہے کہ پارٹنر شپ ہی ٹوٹ جائے۔

4 جون سے زحل زائچے کے آٹھویں گھر میں داخل ہو جائے گا۔ یہاں 25 اکتوبر سے 31 دسمبر تک حالت رجعت میں رہے گا۔ زائچے کے اس گھر میں بھی زحل کی نحوست کی وجہ سے بے شمار مشکلات درپیش ہونگی۔ خصوصاً شادی بیاہ کے معاملات التواء کا شکار ہونگے۔ ملازمت پیشہ افراد کی ترقی کی راہ میں رکاوٹ پیدا ہوگی۔ سیاستدان حضرات کی سیاسی ساکھ متاثر ہوگی۔ تاہم اس تمام عرصہ میں آپ کو چاہیے کہ دوسرے افراد سے تعلقات کشیدہ نہ ہوں۔ کیونکہ اس برس آپ جو کچھ بھی حاصل کریں گے وہ دوسروں کی وجہ سے ہے۔ نقصان ہوگا تو وہ بھی دوسروں کی وجہ سے اور فائدہ حاصل ہوگا۔ تو وہ بھی خاصی پریشانیاں پیدا کرے گا۔ ٹیکس کا بوجھ ناقابل برداشت حد تک بڑھ جائے گا۔ بینکوں سے قرضہ حاصل کرنے میں دشواری کا سامنا ہوگا۔ پہلے سے لئے گئے قرضوں کی ادائیگی بھی بروقت نہ ہونے کی وجہ سے عزت و وقار میں کمی آئے گی۔ رجعت کے عرصہ کے علاوہ حالت مستقیم میں زحل بیشتر قوسی افراد کو صاحب فکر و عمل بنا دے گا۔ سوچ میں بردباری پیدا کرے گا۔ روحانی علوم میں دلچسپی بڑھے گی۔ تاہم آپ کو چاہیے کہ ان علوم کو حاصل کرنے کے لئے یکسوئی اور تحمل مزاجی سے کام لیں۔ جلد بازی نقصان کا باعث ہوگی۔

سیارہ یورانس اس سال تیسرے گھر میں حرکت پذیر ہے۔ اس لئے 28 جون تک بہن بھائیوں، عزیز و اقارب اور قریبی تعلقدار افراد سے میل جول میں خاص احتیاط کی ضرورت ہے۔ آپ کی کسی بھی تحریر، معاہدہ یا خط کی وجہ سے غلط فہمیاں جنم لے سکتی ہیں۔ ان غلط فہمیوں کی وجہ سے روزمرہ کے معاملات شدید متاثر ہونگے۔ 29 جون سے یورانس زائچے کے چوتھے گھر میں آجائے گا۔ اس گھر کا تعلق والدین، زمین جائیداد اور گھریلو معاملات سے ہے۔ اس لئے ان معاملات میں بھی مسائل درپیش رہیں گے۔ رجعت کی حالت 7 جون سے 15 ستمبر زائچے کے تیسرے گھر اور 16 ستمبر سے 31 دسمبر زائچے کے چوتھے گھر میں رہنے کی وجہ سے متعلقہ امور میں کسی بھی قسم کا تحریری معاہدہ مت کریں۔ کوئی نیا کام شروع کرنے سے اجتناب کریں۔ آپ کی طبیعت اور مزاج میں ضد اور خود پسندی کا رجحان بھی نقصان کا باعث ہوگا۔ زندگی کے امور میں مدوجزر کی کیفیت رہے گی۔

سیارہ نیپچون بھی اس سال تیسرے گھر میں موجود ہے۔ یہ سیارہ انسان کے ذہن پر حکمرانی کرتا ہے۔ سمندروں پر اس کی حکمرانی ہے۔ کبھی کبھی انسان کو جنونی بنا دیتا ہے۔ 16 مئی تا 21 اکتوبر حالت رجعت میں ہوگا۔ اس عرصہ کے دوران کسی بھی قسم کا طویل سفر نہ کریں تو بہتر ہے چھوٹے سفر معمول کے مطابق کریں۔ بعض سفر قریبی رشتے داروں کی وجہ سے درپیش ہونگے۔ اس سال رشتہ داروں سے غلط فہمیاں پیدا ہونگی بلکہ ممکن ہے کہ بعض گھروں میں لڑائی جھگڑے کی صورت پیدا ہو جائے۔ چونکہ سیارہ مریخ بھی اس گھر میں 22 اپریل تا 16 جون تک موجود رہے گا۔ اور مریخ کی خصوصیت ہے کہ انسان میں جنگجویانہ فطرت کو ابھارتا ہے۔ اس لئے لڑائی جھگڑے کے امکانات بڑھ جاتے ہیں۔

اس سال سیارہ عطارد کو 2 جنوری سے 22 جنوری، 25 اپریل سے 19 مئی، 26 اگست سے 19 ستمبر اور 17 دسمبر سے 30 دسمبر کے عرصہ کے دوران رجعت رہے گی۔ عطارد کی خصوصیات ہے کہ رجعت کی حالت میں انسان کو کند ذہن بنا دیتا ہے۔ لہٰذا اس عرصہ میں کسی بھی اہم معاملے میں بے احتیاطی سے کام ہرگز مت لیں بلکہ بہتر ہوگا کہ کسی بھی اہم مسئلے کو حل کرنے یا کاروبار شروع کرنے کے لئے عطارد کی رجعت کے علاوہ کوئی دوسرا وقت منتخب کرلیں۔ عطارد کی رجعت کے عرصہ میں کاروبار میں نقصان ہوگا۔ عزت و شہرت میں کمی آئے گی۔ لڑائی جھگڑے کی وجہ سے ذہنی دباؤ کا شکار رہیں گے۔ عزیز و اقارب سے تلخیاں بڑھیں گی۔ سیاستدان حضرات بھی اس عرصہ کے دوران احتیاط سے کام لیں ورنہ سیاسی ساکھ

متاثر ہوگی۔ تحریری معاملات میں خاص طور سے محتاط رہیں۔ کسی بھی اہم سلسلے پر یا کسی بھی معاہدے پر دستخط کرنے کے لئے 10 اگست کا دن بہت مناسب ہوگا اس وقت عطارد مین شرفی درجات سے گزرے گا۔ حالتِ شرف میں عطارد انسان کو چالاک، معاملہ فہم اور ذہین بنا دیتا ہے۔ مع ہ کاروباری سوچ پیدا کردیتا ہے۔ اس لئے اس دن خصوصاً فائدہ اُٹھایا جاسکتا ہے۔

بُرج زہرہ 10 جنوری سے 4 فروری، 3 نومبر تا 27 نومبر آپ کے طالع بُرج میں ہوگا۔ اس سال نئے لوگوں سے تعلقات استوار ہونگے۔ اس عرصہ کے دوران نسبت وشادی کے پیغامات زیادہ آئیں گے۔ محبوب سے تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ آپ کی شخصیت کا رومانی پہلو اُجاگر ہوگا۔ لوگوں میں آپ کی مقبولیت بڑھے گی۔ سوشل امور میں اور دیگر تقریبات میں اور گھریلو نوعیت کی تقریبات میں اس عرصہ کے دوران بھرپور طریقے سے حصّہ لیں گے۔ سیاستدان حضرات کو بھی اپنی شخصیت کا طلسم لوگوں کے ذہنوں میں بٹھانے کا بھرپور موقع ملے گا۔ 17 مئی سے 10 جون تک کا عرصہ آپ کی صحت کے لئے خوشگوار ثابت ہوگا۔ ملازمین سے تعلقات بہتر رہیں گے۔ کاروبار میں فائدہ ہوگا۔ 11 جون سے 4 جولائی کے عرصہ کے دوران غیر شادی شدہ خواتین کے رشتوں میں اضافہ ہوگا۔ ممکن ہے کہ اکثر کی شادی طے ہوجائے یا کم از کم منگنی طے پاجائے۔ 25 اگست سے 15 ستمبر تک کے عرصہ میں محبوب سے خفیہ مراسم ہونگے۔ خفیہ طریقوں سے آمدن میں اضافہ ہوگا۔ تاہم مخالف جنس پر آپ کے اخراجات زیادہ ہونگے۔ اس لئے اپنی جیب کا خیال رکھیں۔ مجموعی اعتبار سے یہ ایک خوشگوار سال ثابت ہوگا تاہم اپنے مزاج اور طبیعت میں تحمل مزاجی پیدا کریں۔ کچھ لو کچھ دو کے اصول پر کاربند ہوکر زیادہ سے زیادہ فائدہ اُٹھائیں۔

CAPRICORN

بُرج : جدی

سیارہ : زحل

رنگ : سرخ، بھورا، خاکی
عنصر : خاکی
جواہر : سفید سنگ سلیمانی یاقوت
بہترین شریک حیات : ثور، سنبلہ
ناموافق ساتھی : حمل، سرطان، میزان
دن : ہفتہ — حروف : ج، خ، ک
عدد : 8 — ۲۲ دسمبر تا ۲۰ جنوری
بیماریاں : دانتوں کی بیماریاں، اعصابی تناؤ، سر درد، نظام ہضم

## سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہل جدی پر اثرات!

آپ کا حاکم سیارہ زحل زائچے کے چھٹے گھر میں موجود ہے۔ چھٹے گھر کے منسوبات میں آپ کی صحت، ملازمین سے تعلقات، ذاتی آرام و آسائش کے مسائل اور گھریلو امور کے ساتھ ساتھ ظاہری دشمنوں سے متعلقہ مسائل شامل ہیں۔ زحل زندگی کے امور میں کامیابی اس وقت لاتا ہے۔ جب اطمینان اور حوصلہ مندی کے ساتھ کئے جائیں۔ زحل کے اثرات اگرچہ نحس ہوتے ہیں اور ہر کام میں التواء اور مسائل پیدا کرنا اس کی خاصیت ہے۔

تاہم آپ کے لئے بہتر ہوگا کے ملازمین کے مسائل حل کرتے ہوئے تحمل مزاجی سے کام لیں۔ گھریلو معاملات میں بھی دوسرے فریق کے احساسات کو مدِنظر رکھیں۔ دشمنوں سے نبرد آزما ہونے کے لئے حوصلہ مندی اور ہوش سے کام لیں۔ جلد بازی آپ کے لئے نقصان کا باعث ہوگی۔ کاروباری افراد کو اس عرصہ کے دوران لمبے عرصے کے منصوبوں پر سرمایہ کاری کرنی چاہیے۔ تاہم 2 جنوری سے 21 فروری تک زحل حالتِ رجعت میں ہونے کی وجہ سے پریشان کن حالات پیدا کرے گا۔ ممکن ہے کہ گھریلو فضا تلخیوں کا شکار رہے۔ ملازمین سے تعلقات ناخوشگوار ہونے کے سبب آپ کی طبیعت اکثر جھنجلاہٹ کا شکار رہے گی۔ اس عرصہ کے دوران دشمن آپ پر غالب رہیں گے۔ 4 جون سے 24 اکتوبر کے عرصہ میں زحل ساتویں گھر میں آجائے گا۔ اس عرصہ میں بعض افراد کی شادی بیاہ کے معاملات میں تعلقات کا ایک طویل سلسلہ چل نکلے گا۔ تاہم زیادہ تر افراد کی نسبت وشادی کے معاملات التواء کا شکار ہونگے۔ شراکت کے معاملات اور منصوبے بھی ناکامی کا باعث ہونگے۔ خصوصاً 25 اکتوبر سے 31 دسمبر تک یہ پریشانیاں زیادہ بڑھ جائیں گی۔ بعض افراد اس عرصہ کے دوران خانگی معاملات میں بہت زیادہ پریشانی کا شکار ہونگے۔ میاں بیوی کے تعلقات میں ممکن ہے کہ ناچاقی کی فضا پیدا ہوجائے اس لئے اپنے غصّے پر قابو رکھیں اور دوسرے کے جذبات کا خیال رکھیں۔ ملازمت پیشہ افراد کا تبادلہ اُن کی مرضی ومنشاء کے خلاف ہوگا۔ بعض افراد کی رہائش بھی تبدیل ہوسکتی ہے۔ صحت کے معاملے میں اس سال آپ کو عموماً کمر کے درد پیٹ اور آنتوں کی تکلیف کا سامنا رہے گا۔ سنجیدہ مزاج بزرگ سیاستدان اس عرصہ میں اپنے تجربے اور علم کی بدولت زیادہ فائدہ اُٹھائیں گے جبکہ نوجوان طبقہ جوش اور جذباتی فیصلوں کی وجہ سے نقصان میں رہے گا۔ زحل گذشتہ سال سے آپ کے طالع بُرج کے خلاف کام کررہا ہے اور اس وجہ سے لوگوں سے آپ کے تعلقات کشیدگی کا شکار ہورہے ہیں۔ طبیعت ومزاج پر سرد مہری چھائی رہے گی۔ اس لئے کچھ دو اور کچھ لو کے اصول پر کاربند ہونے سے ہی حالات پر قابو پایا جاسکتا ہے۔ ورنہ اس سال بیشتر امیدیں پوری نہیں ہونگی۔ ترقی کے معاملات میں رکاوٹ پیدا ہوگی بزنس پارٹنر سے جھگڑے کا امکان ہے۔

سیارہ مشتری زائچے کے آٹھویں گھر میں 2 جنوری سے 3 اپریل حالتِ رجعت میں رہے گا۔ اس دوران دوسروں سے روپیہ حاصل کرنے میں دشواری کا سامنا رہے گا۔ مثلاً بینکوں سے قرضہ حاصل کرنا وغیرہ۔ بعض افراد کو ترکہ یا جائداد کی تقسیم میں اگر رقم ہاتھ آنے کا موقع ملا تو انھیں یہ رقم توقع سے کم ملے گی۔ 4 اپریل سے 28 اگست کے عرصہ کے دوران یہ تمام مسائل خود بخود حل ہوجائیں گے۔ آپ کو کسی قرض کے سلسلے میں بینکوں سے حاصل ہونے والی رقم میں آسانیاں پیدا ہوجائیں گی۔ جائداد اور مستقبل کے منصوبوں کی تکمیل کے سلسلے میں یہ عرصہ سازگار ثابت ہوگا۔ اس عرصہ میں اگر آپ مشترکہ مالی فنڈ کے منصوبوں سے زیادہ سے زیادہ فائدہ حاصل کرنا چاہیں تو یہ آپ کی محنت اور لگن کے ساتھ ساتھ دیانتداری اور ذہنی استعداد پر منحصر ہے۔ 29 اگست کو مشتری زائچے کے خانہ نہم میں داخل ہوجائے گا۔ اس عرصہ میں بعض افراد کو عمرہ اور زیارت کا شرف حاصل ہوگا۔ امپورٹ ایکسپورٹ کے کاروبار سے وابستہ افراد کو فائدہ حاصل ہوگا۔ ملازمت پیشہ افراد خصوصاً بھاگ دوڑ کا کام

کرنے والے، ٹریولنگ ایجنسیوں سے وابستہ افراد، ریکروٹنگ ایجنسیوں کے ملازم، ریلوے اور ٹرانسپورٹ کے محکموں میں کام کرنے والے لوگوں کی آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ ملازمت میں ترقی ملے گی۔ 13 نومبر سے 2 دسمبر کے عرصہ میں عطارد سے سعد نظر قائم ہونے کی وجہ سے مندرجہ بالا افراد کو اور زیادہ فائدہ ہوگا۔ کاروباری افراد کا کاروبار ترقی کرے گا۔ دولت میں اضافہ ہوگا۔ تاہم 3 دسمبر سے 31 دسمبر کے عرصہ میں عطارد سے نحس نظر ہونے کی وجہ سے نئے منصوبے مت شروع کریں۔ فضول خرچی سے اجتناب کریں۔ سال کے ابتدائی آٹھ ماہ میں شادی بیاہ کے معاملات یا مشترکہ مالی منصوبہ جات کے لئے ضابطہ کی کارروائی کو طے کر لینا بہتر ہوگا۔ اس کے بعد کا عرصہ بیرونی ممالک کے سفر کا موقع فراہم کر سکتا ہے۔ بیرون ملک ملازمت بھی مل سکتی ہے۔ بعض افراد کو بیرون ملک کاروبار یا جائداد کے سلسلے میں بھی سفر درپیش ہو سکتا ہے۔

یورانس زائچے کے دوسرے اور تیسرے گھر میں حرکت پذیر ہوگا۔ یہ سیارہ آپ کی آمدن کے ذرائع پر کبھی مثبت کبھی منفی اثر ڈالے گا۔ غیر متوقع حالات پیدا کرے گا۔ اگر زیادہ دولت حاصل ہوگی تو وہ نامعلوم ذرائع سے خرچ ہو جائے گی۔ ملازمت ترک کر کے کاروبار شروع کرنے والے افراد کو نقصان ہوگا۔ جبکہ ملازمت تلاش کرنے والے افراد اس سال ملازمت حاصل کرنے میں کامیاب ہو جائیں گے۔ یورانس کی رجعت کا عرصہ 7 جون سے 7 نومبر تک ہے۔ اس عرصہ کے دوران اگرچہ دولت میں اضافہ ہوگا لیکن آمدن کے بڑھتے ہوئے ذرائع کے ساتھ ساتھ اخراجات میں بھی بے جا اضافہ ہوگا۔ تاہم تخلیقی امور میں بہت مددگار ثابت ہوگا۔ اپنی رجعت کے عرصہ کے دوران ممکن ہے کہ ایسے حالات پیدا کر دے جس کی وجہ سے قریبی عزیزوں سے تعلقات کشیدہ ہو جائیں۔ نزدیکی ہمسایوں سے بھی رنجش پیدا ہو سکتی ہے۔ اس عرصہ میں سفر میں احتیاط کریں۔ حادثہ کا خطرہ ہے۔ گھریلو امور بھی سرانجام دیتے ہوئے محتاط رہیں کہیں چوٹ وغیرہ نہ لگ جائے۔ تاہم اس تمام عرصہ میں آپ کی طبیعت میں ضدی پن کا عنصر ہوگا۔ اس لئے آپ کو چاہیے کہ حالات کو بہتر طور پر استوار کرنے کے لئے تحمل مزاجی سے کام لیں اور دوسروں کے نقطہ نظر کو سمجھنے کی کوشش کریں۔

نیپچون زائچے کے دوسرے گھر میں تمام سال رہے گا۔ اس عرصہ کے دوران ایک بات اپنے ذہن میں رکھیں کہ صرف وہی لوگ کامیابی حاصل کریں گے جن کی مصنوعات جدید تقاضوں کے مطابق ہوں گی۔ فرسودہ اور پرانے رواج کے مطابق بنائی گئی تمام مصنوعات نقصان کا باعث ہوں گی۔ 16 مئی سے 21 اکتوبر کے عرصہ میں روپیہ پیسہ کاروبار اور دوسرے تمام امور میں مشکلات پیدا ہوں گی اور نقصان ہوگا۔

سیارہ مریخ 4 مارچ سے 21 اپریل تک طالع برج میں ہوگا۔ یہ عرصہ آپ کی شخصیت میں ایک نئی روح پھونک دے گا۔ آپ ہر کام حوصلہ مندی سے کریں گے اور مشکل مسائل کا سامنا جوانمردی سے کریں گے۔ اس دوران نوجوان سیاست دانوں کو ابھر کر سامنے آنے کا بھرپور موقع ملے گا۔ اس عرصہ کے دوران آپ جتنی محنت کریں گے اس کا صلہ ملے گا۔ تاہم 29 جون سے 26 ستمبر کے عرصہ میں محتاط رہیں حادثے کا خطرہ ہے۔

اس سال عطارد کی رجعت کا عرصہ 2 جنوری سے 22 جنوری، 25 اپریل سے 19 مئی، 28 اگست سے 19 ستمبر اور 17 دسمبر سے 30 دسمبر تک ہے۔ لہٰذا اس عرصہ کے دوران کسی بھی معاملے میں کوئی بھی تحریر دینے کی ضرورت نہیں ہے۔ اس دوران عطارد آپ کو کند ذہن اور گھبراہٹ بنا دیتا ہے۔ اس لئے غلطیوں کا امکان بڑھ جاتا ہے۔

پلوٹو تمام سال زائچے کے بارھویں گھر میں مقیم رہے گا۔ یہاں 22 فروری سے 27 اگست تک حالت رجعت میں ہونے کی وجہ سے تمام معاملات میں احتیاط سے کام لیں۔ کسی راز کے افشا ہونے سے عزت کو دھچکا لگے گا۔ خفیہ دشمن کسی نہ کسی طرح سے آپ کو نقصان پہنچانے کی کوششوں میں مصروف رہیں گے۔ لہٰذا صدقہ اور خیرات کرتے رہیں۔

سیارہ زہرہ ایک رومان پرور سیارہ ہے۔ اسے آپ کے زائچے کے تیسرے گھر میں شرف حاصل ہوگا۔ لہٰذا 28 مارچ سے 21 اپریل کے دوران محبوب سے تعلقات استوار رہیں گے۔ خط و کتابت اور ٹیلی فون یا دوسرے مواصلاتی ذریعہ سے ایک دوسرے سے وابستہ رہیں گے۔ ممکن ہے کہ یہ دوستی اور محبت آپ دونوں کو رشتہ ازدواج میں منسلک کر دے۔ بعض افراد کا محبوب اُن کا قریبی عزیز بھی ہو سکتا ہے یا پھر قریبی ہمسائے سے تعلقات بڑھیں گے۔ تاہم 22 اپریل سے 16 مئی اور 19 اکتوبر سے 2 نومبر کے عرصہ میں محبوب سے تعلقات کشیدہ رہیں گے۔ وابستہ اُمیدیں پوری نہیں ہوں گی۔ یہ بھی ممکن ہے کہ صنف مخالف کی وجہ سے دوستوں سے ناچاقی اور جھگڑا ہو جائے۔

زحل اس سال چوتھے اور پانچویں گھر میں حرکت پذیر رہے گا۔ اس دوران بچوں کے معاملات میں احتیاط کی ضرورت ہے۔ ان کی جانب سے پریشانی لاحق ہو سکتی ہے۔ اس عرصہ میں کسی بھی انعامی سکیم میں پیسہ لگانے سے فائدہ نہیں ہوگا بلکہ ممکن ہے کہ رقم ڈوب جائے۔ خصوصاً سٹہ بازی میں خاصہ نقصان ہوگا۔ عزت و وقار میں کمی آئے گی۔ زمین اور جائداد کے مسائل میں نقصان ہوگا۔ اس کی رجعت کا زمانہ آپ کی صحت پر برا اثر ڈالے گا۔ ذاتی ملازمین سے تعلقات خراب ہوں گے۔ اُنکی حکم عدولی یا ہٹ دھرمی کی وجہ سے آپ کو نقصان اُٹھانا پڑے گا۔ گھریلو امور میں بھی تلخیاں پیدا ہوں گی۔ ذہن پر دباؤ اور ڈپریشن طاری رہے گا۔ کاروبار میں دلچسپی کم ہونے کے سبب نقصان زیادہ ہوگا۔ ملازمت پیشہ افراد کے لئے ترقی کی راہیں مسدود ہو جائیں گی۔ آرٹ یا فنون لطیفہ سے منسلک افراد ذہنی پریشانیوں کے باعث کسی بھی قسم کا تخلیقی کام کرنے سے قاصر ہوں گے۔

مجموعی اعتبار سے یہ ایک خوش کن سال ثابت ہوگا۔ تاہم اس کی خوشیوں میں اضافہ کرنے کے لئے ضروری ہے کہ جس عرصہ میں دولت کے وسائل پیدا ہوں اس دوران اپنے اخراجات پر مکمل کنٹرول رکھیں۔ سوچ سمجھ کر فیصلہ کریں۔ دوسروں کے نقطہ نظر کو بھی اہمیت دیں۔ جس عرصہ میں آپکے ذہن پر بوجھ طاری ہو۔ اس دوران کسی بھی قسم کے اہم امور سرانجام دینے سے گریز کریں یا پھر دوسروں سے مشورہ ضرور لیں۔ خدا کی راہ میں خیرات دیتے رہنے سے مشکلات دور ہوتی ہیں۔ درود پاک کا ورد کثرت سے جاری رکھیں۔

AQUARIUS

برج : دلو



سیارہ : یورینس

رنگ : ——— خاکی، بھورا، نیلا
عنصر : ——— ہوا
جواہر : ——— نیلم، حدید، عقیق سیاہ
بہترین شریک حیات : جوزا، میزان
ناموافق ساتھی : ——— ثور، اسد، عقرب
دن : ہفتہ — حروف : ل۔ ش۔ س۔ ث
عدد : ۸ — ۲۱ جنوری تا ۱۹ فروری
بیماریاں : آنتوں کی بیماریاں، اختلاج قلب، دمہ

## سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہل دلو پر اثرات!

آپ کا حاکم سیارہ یورانس یکم جنوری سے 10 مارچ تک زائچے کے پہلے گھر میں موجود ہے۔ 11 مارچ سے آپ کے خانہ مال میں چلا جائے گا۔ گزشتہ سال جو تبدیلیاں ظاہر ہوئیں یا جس قسم کی پریشانیوں سے واسطہ رہا اس سال بھی اُسی قسم کے حالات درپیش رہیں گے۔ یعنی غیر یقینی صورت حال اس سال بھی قائم رہے گی۔ بہتر ہے کہ اپنے افکار پر عمل کرنے میں جلد بازی اور جذباتی پن کا مظاہرہ مت کریں۔ بعض لوگ جلد بازی میں سخت قدم اُٹھانے سے نقصان اُٹھائیں گے۔ بے جا دولت کے حصول کی تگ و دو میں بھی فائدہ نہیں ہوگا۔ زندگی کو تباہ ہونے سے بچانے کے لئے دوسروں سے مشورہ کرلیں۔ تحمل مزاجی سے کام لیں۔ یورانس چونکہ تبدیلیاں لاتا ہے اس لئے غیر متوقع صورت حال سے واسطہ رہے گا۔ اس سال بعض افراد کی ترقی ہوتے ہوتے رک جائے گی۔ جبکہ بعض افراد کو ایک دم سے ترقی کا پروانہ مل جائے گا حالانکہ اُنھیں اس کی توقع نہیں ہوگی۔ کچھ ایسی قسم کی کیفیت کاروبار میں بھی رہے گی۔ یعنی جہاں منافع کی توقع ہوگی وہاں نقصان اور جہاں نقصان کا خدشہ ہوگا وہاں منافع حاصل ہوگا۔ جو لوگ اپنی زندگی میں کسی تبدیلی کے خواہاں ہیں۔ مثلاً کاروبار میں تبدیلی، جگہ کی تبدیلی یا ملازمت میں تبدیلی وغیرہ وغیرہ اُنھیں چاہیے اس سال ضرور کوشش کریں اُن کی محنت کا پھل اُنھیں ضرور ملے گا۔ ملازمت پیشہ افراد کو اپنے افسران پر اثر انداز ہونے کا موقع ملے گا۔ سیاستدان حضرات کے لئے بھی یہ عرصہ تبدیلیوں کا عرصہ ہے۔ بعض افراد اپنی سیاسی وابستگی کو تبدیل کریں گے یا بعض حضرات کی سیاسی جماعت کسی دوسری جماعت سے الحاق کرے گی۔ جس کی وجہ سے تبدیلی کا منظر بن جائے گا۔ آپ کے لئے ضروری ہے کہ مستقبل کے حالات کو مدنظر رکھیں اور اپنی بنیادوں کو مضبوط بنائیں۔

نیپچون عرصہ دراز سے آپ کے طالع بُرج میں موجود ہے۔ یہ آپ کے مزاج اور طبیعت کو کنٹرول کر رہا ہے۔ لہٰذا ذاتی امور اور آپ کی شخصیت کی تعمیر میں اہم کردار ادا کرے گا۔ رومانس پر خصوصاً اثر انداز ہوگا۔ اس سال اگرچہ تمام امور میں کامیابی کے امکانات موجود ہیں۔ تاہم کسی بھی موقع پر انتہا پسندی سے کام مت لیں۔ اعتدال کا راستہ اپنائیں۔ 16 مئی سے 21 اکتوبر کے عرصہ میں محتاط روی اختیار کریں وگرنہ دوسروں سے دھوکہ اور فریب کی توقع رکھیں۔ ہر شخص قابل بھروسہ نہیں ہوتا۔ اور یاد رکھیں دھوکہ وہی دیتا ہے جس پر اعتماد کریں گے سیاستدان افراد کی ساکھ کو بھی دوسرے افراد کی وجہ سے دھچکا لگے گا۔ اس عرصہ میں بہتر ہے کہ اپنے تمام اہم امور سرانجام دینے سے روک دیں۔ صدقہ اور خیرات کریں۔ درود پاک کا ورد کثرت سے جاری رکھیں۔

اس سال سیارہ زحل کی نحوست ابتدائی چھ ماہ آپکے بچوں کے مسائل پر ہوگی۔ اولاد کی جانب سے پریشانی لاحق رہے گی۔ گھریلو فضا بھی کشیدگی کا شکار رہے گی۔ رجعت کے عرصہ میں حالات مزید خراب ہونگے۔ یہ عرصہ 2 جنوری سے 21 فروری تک ہے۔ اس دوران آپ کی طبیعت میں غصہ اور جھنجلاہٹ بڑھ جائے گی۔ جس کی وجہ سے کسی بھی معاملے میں دوسروں کا عمل دخل پسند نہیں کریں گے۔ ممکن ہے کہ اس عرصہ میں آپ ڈپریشن کا بھی شکار رہیں گے۔ بہتر ہوگا کہ زندگی کے امور سرانجام دیتے ہوئے خصوصاً بچوں کے مسائل حل کرتے ہوئے سنجیدگی، ثابت قدمی اور تحمل مزاجی سے کام لیں۔ زحل اس سال ملازمت پیشہ افراد خصوصاً مزدور طبقہ اور ہاتھ سے کام کرنے والے افراد کے لیے کامیابی لائے گا۔

سیارہ مشتری 2 جنوری سے 28 اگست تک بُرج اسد میں رہے گا۔ یہاں 2 جنوری سے 3 اپریل تک حالت رجعت میں رہے گا اور آپ کے طالع بُرج کے مقابل ہوگا۔ اس عرصہ کے دوران کاروباری امور جو شراکت کی بنیاد پر قائم ہیں یا گھریلو زندگی میں شریک زندگی کے معاملات میں مسائل درپیش ہونگے۔ اس عرصہ کے دوران کاروباری پارٹنر یا گھر میں شریک حیات سے تعاون حاصل کیے بغیر مسائل حل نہیں ہونگے۔ اس عرصہ میں ملازمت پیشہ افراد کے تبادلے کے معاملات التوا کا شکار رہیں گے۔ یا بعض افراد کا تبادلہ اُنکی مرضی و منشا کے خلاف ہوجائے گا۔ 4 اپریل سے حالات آپ کے قابو میں آجائیں گے۔ گھریلو مسائل حل ہوجائیں گے۔ شریک حیات سے تعلقات خوشگوار ہونے کی وجہ سے کاروبار میں بھی دلچسپی بڑھے گی۔ جہاں بھی مشترکہ طور پر سرمایہ کاری کریں گے منافع ہوگا۔ اس عرصہ میں شیئرز کے کاروبار میں بھی فائدہ حاصل ہوگا۔ بینکوں سے قرضہ لے کر کاروبار میں لگانا بھی فائدہ مند ثابت ہوگا۔ وہ افراد جن کی شادی کے معاملات چل رہے ہیں اُن کی شادی اگر اس عرصہ کے دوران ہوجائے تو بیوی خوش قسمت ثابت ہوگی۔ 29 اگست سے 31 دسمبر کے عرصہ میں مشتری زائچے کے آٹھویں گھر میں حرکت پذیر ہوگا۔ اس عرصہ میں بعض افراد کو کسی ترکہ یا وراثت کے ذریعہ خطیر رقم حاصل ہوگی۔ مشترکہ مالی امور میں کامیابی حاصل ہوگی۔ زمین اور جائداد کے ایسے مسائل جن کا تعلق وراثت سے ہے حل ہوجائیں گے۔ دوسروں سے سرمایہ حاصل کرنے میں کسی قسم کی پریشانی نہیں ہوگی۔ بلکہ بینکوں سے قرضہ حاصل کرنے کے لئے یہ موقع زیادہ مناسب رہے گا۔ تاہم روپیہ پیسہ آپ کو بیوی کی قسمت سے ملے گا۔

سیارہ عطارد انسان کو معاملہ فہم، تیز اور ذہین بناتا ہے۔ کاروبار پر مائل کرتا ہے۔ زندگی کے کاموں میں تبدیلی لاتا ہے۔ عملی قابلیت میں اضافہ کرتا ہے لیکن جب حالت رجعت میں ہو تو انسان کو کند ذہن بنادیتا ہے۔ تحریرات میں غلطیاں پیدا کرتا ہے۔ لوگوں کے مابین غلط فہمیاں پیدا کرتا ہے۔ اور نقصان کا باعث ہوتا ہے۔ اس سال عطارد کی رجعت کا عرصہ 2 جنوری سے 22 جنوری بُرج جدی میں 25 اپریل سے 19 مئی بُرج ثور میں

28 اگست سے 19 ستمبر برج سنبلہ میں اور پھر ایک بار برج جدی میں 17 دسمبر سے 30 دسمبر تک ہے۔ برج جدی میں جب تک عطارد کو رجعت حاصل رہے گی۔ اس دوران دوستوں سے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں۔ سیاستدان حضرات کے لئے یہ عرصہ نہایت احتیاط طلب ہے۔ اس دوران کسی بھی قسم کا تحریری معاہدہ کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ بعد میں سیاسی ساکھ کو نقصان پہنچے گا۔ ملازمت پیشہ افراد کی اپنے دفتری رفقائے کار سے رنجش پیدا ہوسکتی ہے۔ تحریری کام میں غلطیوں کے باعث افسران بالا ناخوش ہونگے۔ اس عرصہ میں اپنا کام نہایت احتیاط سے کریں۔ خفیہ دشمن اس عرصہ کے دوران فائدہ اُٹھاتے ہوئے آپ کو نقصان پہنچانے کی کوشش کریں گے۔ ممکن ہے کہ اس دوران آپ کا کوئی سکینڈل منظر عام پر آجائے۔ محبوب سے خفیہ تعلقات استوار کرنے میں سراسر نقصان ہوگا۔ بلکہ اس کے ساتھ تعلقات استوار رکھتے وقت آپ کو دوسرے کام یا عزت و وقار کا خیال نہیں رہے گا جس کی وجہ سے سخت دھوکہ اور فریب کا شکار ہونگے۔ اس عرصہ میں بعض افراد اپنے آپ کو بالکل تنہا محسوس کریں گے۔ اور ممکن ہے کہ کچھ افراد قید تنہائی کا شکار ہونگے۔ کسی بھی معاملے میں ذہن کام نہیں کرے گا۔ بہتر ہے کہ دوسروں سے مشورہ کرلیں۔ 25 اپریل سے 19 مئی کے عرصہ کے دوران زمین و جائداد کی خرید و فروخت کے سلسلے میں احتیاط کی ضرورت ہے۔ اس عرصہ میں کسی بھی قسم کا تحریری معاہدہ آپ کے لئے نقصان کا باعث ہوگا۔ گاڑی یا اور کوئی سواری خریدتے ہوئے بھی اس عرصہ کو گزر جانے دیں۔ ممکن ہے کہ جو گاڑی آپ خرید رہے ہوں اور بعد میں چوری کا مال ثابت ہوجائے۔ اس کے علاوہ کوئی نیا کاروبار بھی شروع کرنا بہتر ثابت نہیں ہوگا۔ 28 اگست سے 19 ستمبر کے عرصہ میں مشترکہ کاروباری امور طے کرتے ہوئے نقصان کا اندیشہ ہے۔ دوسروں سے پیسہ لیتے ہوئے خیال رکھیں چونکہ ایسے مواقع پر تحریری معاہدات کرنے پڑتے ہیں اور عطارد رجعت کی حالت میں سخت غلطیاں لاتا ہے۔ سال کے باقی عرصہ میں عطارد آپ کو ہر موقع پر بیدار مغز اور ذہین بنائے گا۔ کاروبار میں مددگار ثابت ہوگا۔ تعلیمی مدارج طے کرنے کے لئے بہتر مواقع فراہم کرے گا۔ لیکن اگر رجعت کے عرصہ کے دوران امتحانات اور پرچہ جات دینے پڑیں تو نہایت احتیاط سے کام لیں کیونکہ تحریری امتحانات میں کی گئی غلطیاں فیل کردیتی ہیں۔

سیارہ مریخ زیادہ تر بھاگ دوڑ کے کاموں میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔ انسان میں قوت اور ہمت پیدا ہوتی ہے۔ نئی نئی سکیموں میں عزم و حوصلہ سے آگے بڑھنے میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔ خواتین میں صنفِ مخالف میں دلچسپی لینے والے جذبات کو بڑھاتا ہے۔ تاہم اپنی رجعت کی حالت میں مالی بدقسمتی اور عزت کا زوال لاتا ہے۔ مذہب سے دور کرتا ہے اور فضول خرچی پر مائل کرتا ہے۔ مریخ کو برج جدی میں شرف حاصل ہوتا ہے۔ اس عرصہ کے دوران خفیہ طریقوں سے دولت کمانے کا رجحان بڑھے گا۔ ناجائز دولت میں اضافہ ہوگا۔ دولت کی فراوانی صنفِ مخالف سے خفیہ تعلقات کو جنم دے سکتی ہے۔ لیکن یہ باتیں آپ کے لئے نقصان کا باعث ہونگی۔ آپ کی پوزیشن اور وقار کے منافی ثابت ہونگی۔ اس عرصہ کے دوران آپ اپنے دشمنوں کے خلاف کچھ سیاسی چالیں بھی چلیں گے اور کامیاب رہیں گے۔ سیاستدان حضرات خصوصاً نوجوان سیاستدان اس عرصہ سے بہت فائدہ حاصل کرسکتے ہیں۔ اور اپنی سیاسی بصیرت کو کام میں لاتے ہوئے دشمن پارٹیوں یا مخالف جماعتوں کو نقصان اُٹھانے پر مجبور کرسکتے ہیں۔ سیارہ مریخ کو آپ کے خانہ مال میں 29 جون سے 26 ستمبر تک رجعت حاصل رہے گی۔ اس عرصہ میں کسی قسم کی سرمایہ کاری کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ دوسروں سے رقم بھی حاصل کرنا مشکل ثابت ہوگا۔ بہت سی وابستہ اُمیدیں پوری نہیں ہوسکیں گی۔ بلکہ بہت ممکن ہے کہ کسی سے لڑائی جھگڑے کی نوبت آجائے۔ لہٰذا بہتر ہوگا کہ اپنے جذبات کو قابو میں رکھیں اور حالات کا تجزیہ کرنے کے بعد قدم اُٹھائیں۔

3 مارچ سے 27 مارچ اور 21 دسمبر سے 31 دسمبر کا عرصہ شادی بیاہ کے معاملات طے کرنے کے لئے نہایت سازگار ہوگا۔ اس عرصہ کے دوران آپ کی شخصیت رومان پرور اور خوش مزاج ہونے کے ساتھ ساتھ آرٹ کی دلدادہ ہوگی۔ محبوب سے مراسم خوشگوار رہیں گے۔ 28 مارچ سے 21 اپریل کے دوران جن افراد کی شادی غیروں میں یا خاندان سے باہر ہوگی اُن کی بیوی خوش قسمت ثابت ہوگی۔ کسی انعامی سکیم میں فائدہ متوقع ہے۔ کاروباری معاملات میں بھی فائدہ ہوگا۔ تاہم 5 فروری سے 21 مارچ اور 28 نومبر سے 21 دسمبر کے عرصہ میں بُرج زہرہ زائچے کے بارھویں گھر میں حرکت پذیر ہوگا۔ اس دوران محبوب سے خفیہ مراسم استوار ہونگے۔ دولت کا حصول بھی ناجائز اور حکومت سے پوشیدہ ذریعے سے ہوگا۔ ٹیکس اور گورنمنٹ ڈیوٹی بچا کر ہی آپ اپنی دولت میں اضافہ کریں گے۔

مجموعی اعتبار سے یہ سال آپ کے لئے خوشگوار ثابت ہوگا۔ جس عرصہ کے دوران کسی سیارے کی رجعت ہو اس وقت اگر احتیاط سے کام لیا جائے تو کوئی وجہ نہیں کہ آپ زندگی کی خوشیوں کا بھرپور مزہ نہ لیں۔

PISCES

برج: حوت

رنگ: سبز، بھورا، خاکی
عنصر: آبی
جواہر: زمرد، یاقوت
بہترین شریکِ حیات: سرطان، عقرب
ناموافق ساتھی: جوزا، سنبلہ، قوس
دن: اتوار — ۲۰ فروری تا ۲۰ مارچ
عدد: ۱-۳ — حروف: د۔ ق

سیارہ: مشتری

بیماریاں: امراضِ قلب، درد شانہ، مرگی، حلق کی بیماریاں

## سیارگان کی کاسمک شعاعوں کے اہلِ حوت پر اثرات!

آپ کا حاکم سیارہ مشتری 2 جنوری سے 3 اپریل تک حالت رجعت میں زائچے کے چھٹے گھر میں حرکت پذیر ہے۔ 4 اپریل سے 28 اگست تک حالتِ استحکام میں حرکت کرے گا۔ رجعت کے عرصہ کے دوران آپ کی صحت کے معاملات متاثر ہونگے۔ ذاتی ملازمین سے اختلاف رائے پیدا ہوگا۔ گھریلو خواتین گھر میں کام کاج کرنے والوں سے سخت تنگ آجائیں گی۔ کاروباری افراد کو کاروبار کے سلسلے میں اپنے ملازمین کے ہاتھوں خاصہ

نقصان اُٹھانا پڑے گا۔ دشمنوں کی تعداد میں بھی اضافہ ہوگا۔ بعض افراد کو دشمنوں کی سرگرمیاں نقصان پہنچائیں گی۔ گھریلو مسائل پیدا ہوسکتے۔ ملازمت پیشہ افراد کے لئے بھی یہ عرصہ تنگ دستی لائے گا۔ آمدن کے ذرائع مسدود اور اخراجات زیادہ رہیں گے۔ تاہم 4 اپریل کے بعد حالات آپ کے قابو میں آجائیں گے۔ صحت بہتر ہوجائے گی۔ کاروبار میں فائدہ ہوگا۔ ملازمین پر کنٹرول رہے گا۔ اس دوران دشمن بھی مغلوب رہیں گے اور آپ کی شخصیت مربوط اور مستحکم شخصیت کے طور پر اُبھر کر سامنے آئے گی۔ جس کی وجہ سے آپ دوسروں میں ممتاز مقام حاصل کریں گے۔ سیاستدان حضرات اس عرصہ میں مخالف پارٹیوں کی ریشہ دوانیوں کا منہ توڑ جواب دیں گے۔ بلکہ دوسری جماعتوں پر بھرپور طریقے سے اثر انداز ہوسکتے۔ عوام میں مقبولیت بڑھے گی۔ ملازمت پیشہ افراد کی آمدنی کے وسائل بڑھیں گے۔ ممکن ہے کہ ترقی ملے یا پھر بونس وغیرہ کے ذریعے زائد رقم حاصل ہوگی۔

29 اگست سے سیارہ مشتری زائچے کے ساتویں گھر میں داخل ہوگا اور تمام سال یہاں قیام کرے گا۔ اس کے ساتھ ساتھ آپ کے طالع بُرج سے سعد نظر قائم کرے گا۔ لہٰذا سارا سال مشتری آپ کی فلاح، شخصیت کی تعمیر، شادی بیاہ کے معاملات، شریک کار اور شریک زندگی کے ساتھ بہتر روابط، کاروبار زندگی میں ٹھیکہ جات کے حصول اور ملازمت پیشہ افراد کے تبادلوں کے مسائل حل کرنے میں مددگار ثابت ہوگا۔ اس سال مشترکہ کاروباری معاملات میں کسی قسم کی دُشواری کا سامنا نہیں کرنا پڑے گا۔ اگر اختلافات پیدا ہوسکتے تو وقتی طور پر پیدا ہوسکتے۔ وہ افراد یا خواتین جن کی نسبت و شادی کے معاملات عرصہ دراز سے التواء کا شکار ہوتے چلے آتے ہیں وہ اس سال رشتہ ازدواج میں منسلک ہوجائیں گے۔ دولت کی فراوانی ہوگی۔ آمدنی کے وسائل بڑھیں گے۔ بعض ملازمت پیشہ افراد کا تبادلہ اُن کی مرضی کے مطابق ہوجائے گا۔ جبکہ کاروباری افراد کے لئے ممکن ہے کہ وہ کاروبار کی جگہ یا رہائش تبدیل کریں گے۔ تاہم وہ افراد جن کے تعلقات اپنی شریک حیات سے کشیدہ چلے آرہے ہوں یا جن کے مابین طلاق کے سلسلے میں قانونی جھگڑے چل رہے ہوں۔ اُن کے اخراجات میں اضافہ ہوگا اور اس سال علیحدگی ہوجائے گی۔ اس عرصہ کے دوران سیارہ عطارد بھی حالت رجعت میں اسی گھر میں 28 اگست سے 29 ستمبر تک موجود رہے گا لہٰذا اس عرصہ میں شراکت کے معاملات میں دھوکہ اور فریب کا امکان ہے۔ کسی بھی قسم کا تحریری معاہدہ اس دوران آپ کو مستقبل میں نقصان پہنچا سکتا ہے۔ آلات اور مشینوں پر کام کرتے ہوئے محتاط رہیں حادثہ کا خطرہ ہے۔ سفر میں بھی اس دوران محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ اس لئے آپ کے لئے بہتر ہوگا کہ زیادہ سے زیادہ زکوٰۃ اور خیرات کریں۔ صدقہ دینے سے بہت سی بلائیں اور ناگہانی آفات ٹل جائیں گی۔ دُرود پاک کا ورد کثرت سے جاری رکھیں۔ انشاء اللہ پریشانیاں ختم ہوجائیں گی۔

سیارہ نیپچون آپ کے زائچے کے بارھویں گھر میں موجود ہے۔ یہاں یکم جنوری سے 15 مئی تک اور 22 اکتوبر سے 31 دسمبر تک حالت مستقیم میں رہے گا جبکہ 16 مئی سے 21 اکتوبر تک اسے رجعت حاصل رہے گی۔ اس سال حالت استحکام کے دوران نیپچون آپ کو ان تمام امور میں مدد دے گا جو کہ آپ دوسروں سے چھپ کر کریں گے۔

خفیہ کاروبار میں وسعت پیدا ہوگی۔ ایسی دولت جو دوسروں سے پوشیدہ رکھی گئی ہو اس میں اضافہ ہوگا۔ بعض اوقات آپ کو کاروباری امور کی انجام دہی میں کچھ رکاوٹیں بھی پیش آئیں گی۔ تاہم ذہن دولت کمانے کی تگ و دو میں لگا رہے گا۔ دینی امور میں دلچسپی کم سے کم رہے گی۔ طبیعت میں دوسروں کو دھوکہ دینے کا رجحان بڑھے گا۔ ریاکارانہ اور غیر ذمہ دارانہ لین دین کے ذریعے روپیہ ہاتھ آئے گا۔ بعض افراد کو بیرون ملک بحری سفر بھی کرنا پڑے گا۔ اس سال نیپچون کی رجعت کے زمانے میں حالات ایسا رُخ اختیار کریں گے۔ کہ آپ کو بار بار جھوٹ کا سہارا لینا پڑے گا۔ مثلاً اگر کسی سے خفیہ تعلقات قائم ہیں تو گھر والوں سے اس بات کی پردہ پوشی کے لئے جھوٹ کا سہارا لیں گے۔ ٹیکس سے بچنے کے لئے جھوٹ کا سہارا لینا ہوگا۔ غرض ہر قدم پر اپنی عزت اور وقار کا بھرم قائم رکھنے کے لئے جھوٹ بولنا پڑے گا۔ بات بات پر آپ غصہ میں آجائیں گے اور جنونی کیفیت طاری ہوجائے گی۔ اس لئے اس عرصہ کے دوران تحمل مزاجی سے کام لیں۔

سیارہ زحل آپ کے زائچے کے چوتھے اور پانچویں گھر میں موجود ہے۔ چوتھے گھر میں 2 جنوری سے 21 فروری تک حالت رجعت میں رہے گا۔ اس کے ساتھ ساتھ آپ کے طالع بُرج سے نظر تربیع بنائے گا۔ لہٰذا اس سال زمین اور جائداد کے مسائل کے ساتھ ساتھ بے شمار گھریلو مسائل بھی پیدا ہوسکتے۔ جائداد کی خرید و فروخت میں نقصان ہوگا۔ اس سال سواری کے لئے کار یا موٹر سائیکل وغیرہ خریدنے کا مسئلہ بھی خاصہ پریشان کن ثابت ہوگا۔ خصوصاً رجعت کی حالت میں یہ تمام مسائل گھمبیر صورت حال اختیار کریں گے۔ والدہ کی صحت سے متعلق مسائل بھی پریشانی کا باعث ہوسکتے۔ 4 جون سے 24 اکتوبر کے عرصہ میں زحل زائچے کے پانچویں گھر میں آجائے گا اور حالت استحکام میں ہونے کی وجہ سے اولاد کے مسائل کو حل کرنے کے لئے آپ کو صاحب فہم بنائے گا۔ سوشل مصروفیات کے سلسلے میں لوگ آپ کی رائے کو مستند تسلیم کریں گے۔ گھریلو تعلقات میں بھی آپ کی گرفت مضبوط رہے گی۔ تاہم 25 اکتوبر سے 31 دسمبر تک حالت رجعت میں ان تمام امور میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی جس کی وجہ سے آپ نااُمیدی کا شکار نظر آئیں گے۔ بعض معاملات میں آپ کا دل ٹوٹ جائے گا کاروبار میں نقصان کا اندیشہ ہے۔

سیارہ یورانس آپ کے بارھویں گھر کا حکمران بھی ہے اور آپ کے طالع بُرج میں بھی حرکت پذیر ہے۔ 7 جون سے 7 نومبر کے عرصہ میں اسے آپ کے دونوں گھروں میں رجعت حاصل ہوگی۔ اس سال آپ کی طبیعت جدت پسندی پر مائل رہے گی۔ نئے نئے رجحانات کو فروغ دیں گے۔ کاروباری افراد اور صنعت کار نئی مصنوعات مارکیٹ میں لاکر زیادہ سے زیادہ فائدہ اُٹھائیں گے۔ ملازمت پیشہ افراد اس عرصہ کے دوران نئی نئی پالیسیوں کا سامنا کریں گے۔ سیاستدان حضرات فائدہ حاصل کرنے کی خاطر فرسودہ سیاست کو بالائے طاق رکھ کر نئی سوچ کو اپنائیں گے۔ نئے نئے سیاسی گٹھ جوڑ اور محاذ بنیں گے۔ نئے چہرے سیاست کی بساط کے مالک ہوسکتے۔ اس عرصہ کے دوران کچھ افراد اپنی طبیعت میں تجسس کے مادے کی وجہ سے نئی تحقیق کو منظر عام پر لانے میں کامیاب ہوتے نظر آتے ہیں۔ تاہم اس سیارے کی رجعت کے دوران دوسروں سے ہوشیار رہیں۔ دھوکہ اور فریب اور بدنامی آپ کی منتظر ہے۔

لوگ آپ کو بدنام کرنے کے لئے آپ کو دھوکہ دیں گے۔ سیاستدان حضرات اس عرصہ میں خصوصی طور پر لوگوں کے رویہ سے متاثر ہونگے۔ اس سال آپ کے کسی خفیہ تعلقات کا راز بھی افشاء ہونے کا خطرہ ہے جس کی وجہ سے آپ کی عزت و وقار کو دھچکا لگے گا۔ اچانک بدقسمتی لانے والے حالات پیدا ہو سکتے ہیں۔ کوئی خفیہ دشمن آپ کو نقصان پہنچائے گا۔

سیارہ مریخ یکم جنوری سے 16 جنوری تک زائچے کے نویں گھر میں رہے گا۔ اس دوران کسی طویل سفر کا موقع مل سکتا ہے۔ نشر و اشاعت کے شعبے سے وابستہ افراد ترقی کریں گے۔ مذہبی رجحانات میں اضافہ ہوگا۔ ممکن ہے کہ حج یا زیارات کے لئے جانے کا ارادہ بن جائے۔ زمین و جائیداد سے متعلقہ قانونی مسائل حل ہو جائیں گے۔ 17 جنوری سے 3 مارچ کے عرصہ کے دوران آپ کی عزت و وقار میں اضافہ ہوگا۔ سیاستدانوں کی مقبولیت بڑھے گی۔ سیاسی ساکھ بہتر ہو جائے گی۔ ملازمت پیشہ افراد کا مقام حکام بالا کی نظروں میں بڑھ جائے گا۔ ترقی کے مواقع روشن ہونگے۔ 4 مارچ سے 21 اپریل کے عرصہ میں دوستوں سے میل ملاپ زیادہ رہے گا۔ سوشل مصروفیات بڑھ جائیں گی۔ آپ کی بیشتر اُمیدیں اس عرصہ کے دوران پوری ہو جائیں گی۔ کاروبار میں منافع بڑھ جائے گا۔ ملازمت پیشہ افراد کے لئے روزگار کے نئے وسیلے پیدا ہونگے۔ 22 اپریل سے 16 جنوری کے عرصہ میں آپ کے روابط صنفِ مخالف سے خفیہ طور پر بڑھ جائیں گے۔ لوگوں سے چھپ کر ملاقات ہوگی۔ آمدنی کے لئے ایسے ذریعہ پیدا ہونگے جن کا ذکر آپ کے ان گوشواروں میں درج نہیں ہوگا جو انکم ٹیکس والوں کو جمع کروائے جاتے ہیں۔ اس عرصہ کے دوران آپ اپنے دشمنوں کے خلاف پوشیدہ طریقے سے کچھ ایسے اقدامات کریں گے۔ جس کی وجہ سے انہیں نقصان پہنچے گا۔ آمدنی کے نئے نئے ذرائع اور نئی نئی اسکیموں میں دوسروں سے چھپ کر سرمایہ کاری کریں گے۔ خواتین اس عرصہ کے دوران نوجوانوں میں خصوصی دلچسپی محسوس کریں گی۔

29 جون سے 26 ستمبر کے عرصہ کے دوران طالع بُرج میں مریخ کو رجعت حاصل رہے گی۔ اس دوران احتیاط سے کام لیں مالی طور پر نقصان کا اندیشہ ہے۔ عزت و وقار میں کمی آئے گی۔ مذہب سے دُوری پیدا ہوگی۔ اخراجات میں آمدنی کے مقابلے میں اضافہ ہوگا۔ فضول خرچی کی طرف رجحان رہے گا۔ 16 دسمبر سے 31 دسمبر کے عرصہ میں کاروبار مستحکم ہوگا۔ آمدنی کے ذرائع بڑھیں گے۔ خاص طور پر وہ افراد جو بیرونی بھاگ دوڑ کے کاموں سے منسلک ہیں ان کے لئے یہ عرصہ نہایت سازگار ثابت ہوگا۔

سیارہ پلوٹو تمام سال زائچے کے دسویں گھر میں مقیم رہے گا۔ 22 فروری سے 27 اگست تک کے عرصہ میں رجعت کی حالت میں اور باقی ماندہ عرصہ حالت استحکام میں رہے گا۔ حالت رجعت میں عزیز و اقارب اور والدین کی نظروں میں آپ کی عزت کو کم کردے گا۔ باقی ماندہ عرصہ آپ کے حالات بہتر رہیں گے۔ نئے نئے رجحانات اور نئی سوچ کو اپنائیں گے۔ کاروباری افراد اور صنعت کار نئی نئی مصنوعات متعارف کروائیں گے۔ سیاستدان حضرات بھی نئی سوچ اور نئے رجحانات کو دیکھتے ہوئے سیاست میں حصہ لیں گے۔ خاص طور پر نئی تبدیلیوں کو اور نئی پالیسیوں کے حوالے سے نوجوان سیاستدان فائدہ اُٹھائیں گے۔

سیارہ عطارد آپ کی سوچ کو جلا بخشتا ہے۔ ذہین اور معاملہ فہم بناتا ہے۔ کاروباری معاملات کو حل کرنے میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔ لیکن رجعت کی حالت میں آپ کو ایسی غلطیاں کرنے پر مجبور کر دیتا ہے کہ بعد میں سوائے پچھتاوے کے اور کچھ ہاتھ نہیں آتا۔ خصوصاً تحریرات کے معاملے میں نہایت احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس سال عطارد کو 2 جنوری سے 22 جنوری اور 17 دسمبر سے 30 دسمبر کے عرصہ میں زائچہ کے گیارھویں گھر میں رجعت حاصل ہوگی۔ یہ عرصہ خاصہ توجہ طلب ہے۔ بعض افراد کے اسکینڈل منظر عام پر آئیں گے۔ آپ کے خفیہ دشمن آپ پر غالب رہیں گے۔ ان کی ریشہ دوانیوں کی وجہ سے آپ کی عزت و وقار کو دھچکا لگے گا۔ 25 اپریل سے 19 مئی کے عرصہ کے دوران خط و کتابت کے معاملات میں ہوشیار رہیں۔ وگرنہ آپ کا لکھا ہوا خط بعد میں آپ کے لئے پریشانی لائے گا۔ خصوصاً عزیز و اقارب کے لئے کوئی ایسی بات قابل گرفت بن جائے گی۔ جس کی وجہ سے تعلقات میں کشیدگی پیدا ہو سکتی ہے۔ 28 اگست سے 19 ستمبر کے عرصہ میں ساتویں گھر میں عطارد کو رجعت حاصل ہوگی۔ یہ عرصہ ان افراد کے لئے پریشانیاں لائے گا۔ جن کی شادی بیاہ کے معاملات چل رہے ہوں گے۔ اس عرصہ میں جو بھی تحریری معاملہ طے پائے گا۔ وہ آپ کو بعد میں پابند رکھے گا چاہے آپ کا کتنا ہی نقصان ہو رہا ہو۔ اس لئے شادی بیاہ کے مسائل طے کرتے ہوئے نکاح نامہ کی شرائط لکھتے ہوئے جوش کی بجائے ہوش سے کام لیں تو بہتر ہوگا۔

ملازمت پیشہ افراد کے تبادلے کے سلسلے میں پریشانی پیدا ہو سکتی ہے۔ کاروباری افراد کسی ٹھیکہ لینے کے سلسلے میں اس عرصہ کے دوران جو بھی تحریری معاہدہ کریں گے بعد میں انہیں ان شرائط کو پورا کرنا مشکل ہوگا۔ بلکہ نقصان کا باعث ہوگا۔ تاہم 31 جولائی سے 27 اگست کا عرصہ اور 20 ستمبر سے 7 اکتوبر کا عرصہ ان مسائل کو حل کرنے یا طے کرنے کے لئے مددگار ثابت ہوگا۔

سیارہ زہرہ 3 مارچ سے 27 مارچ اور 21 دسمبر 31 دسمبر کے عرصہ میں زائچہ کے بارھویں گھر میں موجود ہے۔ یہ عرصہ محبوب سے خفیہ مراسم استوار کرنے میں مددگار ثابت ہوگا۔ طبیعت اور مزاج میں رنگینی پیدا ہوگی۔ ہر چیز اچھی لگے گی۔ کاروبار میں بھی دلچسپی زیادہ ہوگی۔ ذہن فریش رہے گا۔

28 مارچ سے 21 اپریل کے عرصہ میں آپ کے طالع بُرج میں اس کی موجودگی کی وجہ سے طبیعت و مزاج میں رومانس کا عمل دخل بڑھے گا۔ آرٹ سے وابستہ افراد ترقی کریں گے۔ گھریلو زندگی میں عزیز و اقارب خصوصاً بہنوں سے تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ یا بہنوں کے معاملات میں خوشی حاصل ہوگی۔ 23 اگست سے 15 ستمبر کا عرصہ ان خواتین کے لئے یا ان افراد کے لئے خوشی کا باعث ہوگا جن کے رشتے کسی وجہ سے طے نہیں ہو پائے۔ اس سال امید واثق ہے کہ ان افراد کی شادی ہو جائے گی یا نسبت طے پا جائے گی۔

مجموعی اعتبار سے یہ سال ایک خوشگوار سال ثابت ہوگا۔ مشکل حالات اور سیارگان کی رجعت کے زمانے میں اگر احتیاط سے کام لیا جائے تو کوئی وجہ نہیں کہ انسان زندگی کی خوشیاں حاصل نہ کر سکے۔ اللہ کا شکر ادا کریں اور دُرود پاک کا ورد کثرت سے جاری رکھیں۔ زکوٰۃ اور خیرات دینے سے مشکل حالات بھی آسان ہو جائیں گے۔ انشاء اللہ

# کمالاتِ اعداد سن 2003ء

## ایک نظر ایک جائزہ

علم الاعداد کی رُو سے سن 2003 کا مفرد عدد پانچ (۵) بنتا ہے۔ اس عدد پانچ (۵) سے متعلق چند حقائق درج ہیں۔ ایک سے نو عدد کی صف بندی میں یہ عدد عین وسط میں نظر آتا ہے آفاقی، روحانی اور مادی اہمیت کا حامل ہے۔ ہماری زندگی اور کائنات کے بڑے اہم امور کا نمائندہ ہے۔

عدد پانچ (۵) دین و مذہب کا ترجمان

(1) - وحی، (2) - القا، (3) - کشف، (4) - عرفان، (5) - ادراک

ارکانِ اسلام : (1) - کلمہ، (2) - نماز، (3) - روزہ، (4) - حج، (5) - زکوٰۃ

نماز کے اوقات: (1) - فجر، (2) - ظہر، (3) - عصر، (4) - مغرب، (5) - عشاء

پنجتن : (1) - محمدؐ، (2) - علیؑ، (3) - فاطمہؑ، (4) - حسنؑ، (5) - حسینؑ

پنج امرت (ہندو): (1) - دودھ، (2) - دہی، (3) - ترس، (4) - گھی، (5) - شہد

حضرت ابراہیمؑ کے تعمیر کردہ خانہ کعبہ میں طورِ سینا، طورِ زیت (بیت المقدس)، طورِ لبنان، طورِ جودی اور طورِ حرا (مکہ) یعنی پانچ پہاڑوں کے پتھر استعمال کیے گئے۔

اسلام کے ادوار (1) - نبوی، (2) - خلافتِ راشدہ، (3) - خلافتِ ملوکیت، (4) - مغلوبیت کا دورِ حاضر، (5) - عروجِ دین و مذہب سے قطع نظر

پنج ککے (سکھ مت) : (1)- کیس، (2)- کچھا، (3)- کڑا، (4)- کرپان، (5)- کنگا

پنج ممنوعات (خلافِ اسلام)

(1) - قتل، (2) - بغیر حق لینا، (3) - جھوٹ، (4) - نشہ، (5) - بدکاری

عدد پانچ پر معلوماتِ عامہ کے حوالے سے روشنی (برصغیر کے اہم دریا)

ہمالیائی: (1) - برہم پترا، (2) - سندھ، (3) - گنگا، (4) - جمنا، (5) - گھاگرا

پنجاب: (1) - ستلج، (2) - راوی، (3) - چناب، (4) - بیاس، (5) - جہلم

بنگال: (1) - برہم پترا، (2) - بوڑھی گنگا، (3) - میگھنا، (4) - سرما، (5) - پدما

جنوبی ہند: (1) - تاپتی، (2) - کرشنا، (3) - کاویری، (4) - گوداوری، (5) - نربدا

فنونِ لطیفہ: (1) - نظم، (2) - نثر، (3) - رقص، (4) - موسیقی، (5) - مصوری

زندگی کی منازل

(1) - بچپن، (2) - لڑکپن، (3) - نوجوانی، (4) - جوانی، (5) - ضعیفی

منازلِ صحت

(1) - روحانی، (2) - جسمانی، (3) - فکری، (4) - نظری، (5) - لسانی

خواصِ خمسہ باطنی

(1) - وہم، (2) - خیال، (3) - متصرفہ، (4) - حافظہ، (5) - حسیات

شرعی عیوب

(1) - جھوٹ، (2) - جوا، (3) - چوری، (4) - زنا، (5) - شراب

## عدد پانچ (۵) کا تجزیہ

تقریباً (5000) پانچ ہزار سال سے زیادہ قدیم اہرامِ مصر کے متعلق ایک تحقیقی مقالے میں " BILL KERREL " اور " CATHY GOGGIN " جو کہ اہرام کی تحقیق میں نمایاں مقام رکھتے ہیں اُنھوں نے انکشاف کیا ہے کہ ہم ایک یونانی مقولے کے مطابق اس بات پر یقین رکھتے ہیں کہ "اہرام بنانے والے آسمانی جنت اور آگ سے متاثر تھے اور اہرام بنانے کا منصوبہ بھی جنت سے آیا تھا۔

آگے چل کر ان محققین نے مزید واضح کیا ہے کہ عدد پانچ ایک ایسا عدد ہے کہ جو تمام تر تحقیقات چاہے وہ " حسابی یا جیومیٹریکل " ہوں یا کسی اور پہلو سے اول عدد پانچ ہر صورت میں ایک نمایاں حیثیت سے سامنے آرہا ہے"

جیسا کہ اہرام کی لمبائی، چوڑائی اور اُونچائی میں پتھر بلاک کی صورت میں استعمال کیے گئے ہیں اور ان کا تمام تر مجموعہ پانچ پر ختم ہوتا ہے۔ مثال کے طور پر فراعین کی ممی میں رانی کا تابوت جس چیمبر میں رکھا گیا ہے اُس کا فرش اہرام کی اُونچائی سے پانچ گنا بڑا ہے اور صرف پانچ بلاک استعمال کیے گئے ہیں جو کہ بڑے پتھروں کی شکل میں ہیں۔

اسی طرح بادشاہ کا چیمبر رانی کے چیمبر سے دس گنا بڑا ہے مگر صرف پانچ بڑے پتھر ہی استعمال کیے گئے ہیں اور پانچ بلاک ہی اونچا ہے جو کہ اہرام کی چھت سے عمودی طور پر بیس گنا مگر صرف پانچ بلاک بڑا ہے۔ جو اہرام کے پانچ کنارے ہیں چار اُس کی سطح پر اور ایک عین وسط یعنی " APEX " پر ہے۔ جس کی بگڑی ہوئی شکل آج کل لاطینی اور عبرانی زبانیں ہیں۔ لفظ PYRAMID میں " PYR " کے معنی تقسیم کے ہیں اور لفظ " MET " معنی 10 کے ہیں جو بتاتا ہے کہ آخری عدد پانچ ہوگا۔

اسی طرح ایک اور محقق " Mr. Bullinger " نے اپنے تحقیقی مقالے میں جو اُنھوں نے (California University) میں بہ عنوان " The Number in Scripture " میں پیش کیا، تحریر کرتے ہیں کہ عدد پانچ " Grace " یعنی رحمت کے معنی میں آتا ہے۔ جس میں سے عدد ۵ اس کائنات کے " ستون " یا " مرکز " کو ظاہر کرتا ہے۔

بالفاظِ دیگر یہ اعتراف کیا گیا ہے کہ تخلیقِ کائنات کا سبب بھی یہی ہندسہ ہے

اگر نفوس کی شکل میں دیکھا جائے تو بقول بیدم ب بیدم یہی تو پانچ ہیں مقصودِ کائنات
خیر النساء حسینؑ و حسنؑ مصطفیٰؐ علیؑ

کل کائنات صرف پنجتن کے تصدق میں بنی ہے۔ آگے چلکر مصنف اپنی تحقیق میں بتاتے ہیں کہ کیسے " پانچ " کا عدد " NOAH'S ARK " " کشتی نوح " اور " SOLOMON'S TEMPLE " پر بھی تحریر پایا گیا ہے۔

ڈاکٹر سید مسرور حسین رضوی مکان نمبر آر 155، بلاک نمبر 20، انچولی سوسائٹی، ایف بی ایریا کراچی موبائل نمبر: 0303-6228559



# نادِ علی کبیر علیہ السّلام



نَادِ عَلِیًّا مَّظْهَرَ الْعَجَآئِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّكَ فِیْ النَّوَآئِبِ كُلُّ هَمٍّ وَّ غَمٍّ اِلَی
اللّٰهِ حَاجَتِیْ وَعَلَیْهِ مُعَوَّلِیْ كُلَّمَا رَمَیْتُ مُتَقَاضِیْ فِیْ اللّٰهِ یَدُ اللّٰهِ وَ لِیُّ اللّٰهِ
لِیْ اَدْعُوْكَ كُلُّ هَمٍّ وَّ غَمٍّ سَیَنْجَلِیْ بِعَظَمَتِكَ یَآ اَللّٰهُ بِنُبُوَّتِكَ
یَا مُحَمَّدُ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِوَلَایَتِكَ یَاعَلِیُّ یَاعَلِیُّ یَاعَلِیُّ
اَدْرِكْنِیْ بِحَقِّ لُطْفِكَ الْخَفِیِّ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَنَا مِنْ شَرِّ
اَعْدَآئِكَ بَرِیْءٌ بَرِیْءٌ اَللّٰهُ صَمَدِیْ بِحَقِّ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ یَا
اَبَاالْغَیْثِ اَغِثْنِیْ یَاعَلِیُّ اَدْرِكْنِیْ یَاقَاهِرَ الْعَدُوِّ یَا وَالِیَ الْوَلِیِّ یَامَظْهَرَ
الْعَجَآئِبِ یَامُرْتَضٰی عَلِیُّ یَاقَهَّارُ تَقَهَّرْتَ بِالْقَهْرِ وَ الْقَهْرُ فِیْ قَهْرِ قَهْرِكَ
یَاقَهَّارُ یَاذَا الْبَطْشِ الشَّدِیْدِ اَنْتَ الْقَاهِرُ الْجَبَّارُ الْمُهْلِكُ الْمُنْتَقِمُ الْقَوِیُّ
الَّذِیْ لَا یُطَاقُ اِنْتِقَامُهٗ وَ اُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ
وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَالرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ حَسْبِیَ اللّٰهُ وَ نِعْمَ
الْوَكِیْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ یَاغِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ اَغِثْنِیْ یَا اَرْحَمَ
الْمَسَاكِیْنَ اِرْحَمْنِیْ یَاعَلِیُّ اَدْرِكْنِیْ یَاعَلِیُّ اَدْرِكْنِیْ بِرَحْمَتِكَ وَمَنِّكَ
وَجُوْدِكَ یَااَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ط

جس کو کوئی مہم درپیش ہو۔ سات بار پڑھے۔
طلب مال کے لئے روزانہ اکیس بار پڑھے۔

حاکم کے پاس جائے تو تین بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں۔
ادائے قرض کے لئے روزانہ چودہ بار پڑھے۔

بازو پر باندھنے سے تمام آفات دُنیاوی سے نجات ہو۔
واسطے طلب فرزند روزانہ دس بار پڑھے۔